تحقیقی مقالہ برائے پی ایچ ڈی اسلامک سٹڈیز

# فتاویٰ عالمگیری کے قوانین قضاو شہادت کی دفعہ بندی اور پاکستان کے وضعی قوانین کے ساتھ تقابلی جائزہ






مقالہ نگار: محمد ظہور

نگرانِ مقالہ: ڈاکٹر کریم داد

ڈیپارٹمنٹ آف اسلامک سٹڈیز

عبدالولی خان یونیورسٹی مردان، خیبر پختون خوا، پاکستان

# فہرس مضامین


| صفحہ نمبر | عنوان | نمبر شمار |
|---|---|---|
| ا | ٹائٹل پیج | .1 |
| ب | تسمیہ | .2 |
| ت | فہرس مضامین | .3 |
| ج | اظہار تشکر | .4 |
| .5 | **Author's Declaration** | ح |
| .6 | **Plagiarism undertaking** | خ |
| .7 | **Thesis Forwarding Sheet by the Supervisor** | د |
| .8 | **Certificate of Supervisor against Plagiarism** | ذ |
| .9 | **Certificate of Approval by the Supervisory Committee** | ر |
| .10 | **Similarity Index Report by the QEC** | ز |
| .11 | **Report of the PhD Public Defense by External Examiner** | س |
| .12 | **Certificate of Acceptance by the Ph.D Public Defense Committee** | ش |
| .13 | **Certificate of Approval** | ص |
| .14 | **PhD Thesis Defense Performa** | ض |
| ط | تشکّرات وامتنان | .15 |
| ظ | مقدمہ | .16 |
| 1 | باب اول: فتاویٰ عالمگیری کے کتاب ادب القاضی کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل | .17 |
| 2 | فصل اول: باب 1 تا باب 10 کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل | .18 |
| 60 | فصل دوم: باب 11 تا باب 20 کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل | .19 |

| | | |
|---|---|---|
| 105 | فصل سوم: باب 21 تا باب 31 کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل | .20 |
| 161 | **خلاصہ باب** | .21 |
| 167 | **باب دوم: فتاویٰ عالمگیری کے کتاب الشہادت کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل** | .22 |
| 168 | فصل اول: باب 1 تا باب 4 کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل | .23 |
| 199 | فصل دوم: باب 5 تا باب 8 کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل | .24 |
| 224 | فصل سوم: باب 9 تا باب 12 کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل | .25 |
| 249 | **خلاصۂ باب** | .26 |
| 256 | **باب سوم: فتاویٰ عالمگیری کے کتاب الرجوع عن الشہادۃ کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ سے تقابل** | .27 |
| 257 | فصل اول: باب 1 تا باب 4 کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل | .28 |
| 270 | فصل دوم: باب 5 تا باب 8 کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل | .29 |
| 287 | فصل سوم: باب 9 تا باب 12 کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل | .30 |
| 296 | **خلاصہ باب** | .31 |
| 300 | **خلاصہ بحث** | .32 |
| 316 | فنی فہارس | .33 |
| 322 | فہرس مصادر و مراجع | .34 |

# اظہار تشکر

اللہ سبحانہ وتعالیٰ کا شکریہ ادا کرتا ہوں جن کی توفیق اور بے پایاں رحمت وعنایت سے بندہ نے پی ایچ ڈی سطح کے اس اعلیٰ علمی اور تحقیقی میدان میں قدم رکھ کر مقالے کی ترتیب جیسے مشکل مرحلے سے فارغ ہوا۔الْحَمْدُ لِلَّهِ الَّذِي بِنِعْمَتِهِ تَتِمُّ الصَّالِحَاتُ

معلم اخلاق، محسن انسانیت، رحمت عالم، محمد رسول ﷺ پر درود بھیجتا ہوں جن کی سیرت طیبہ اور اسوہ حسنہ بلاشبہ ایک کامل نظام حیات اور اللہ سبحانہ وتعالیٰ کی رضاومحبت حاصل کرنے کا واحد ذریعہ ہے۔

بفحوائے ارشاد خداوندی أَنِ ٱشۡكُرۡ لِي وَلِوَٰلِدَيۡكَ اپنے والدین کریمین کا شکریہ ادا کرنا ضروری سمجھتا ہوں جو بچپن سے لے کر اب تک میری دعاؤں کا مرکز ومسکن رہے، جن کی نظریں میری کامیابی اور ترقی کو ترستی رہیں، جو میری خاطر ہر خوشی تج دینے کو تیار رہے اور جن کی دعائے سحر گاہی کی بدولت میں اس مقام پر پہنچا۔ دعا گو ہوں کہ اللہ تعالیٰ والد کریمین کو جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام نصیب فرمائے اور برادرم معظم پروفیسر ڈاکٹر احسان علی کا نہایت ممنون ہو جنہوں نے قلم سے میرا رشتہ جوڑا اور ہر ممکن حد تک علمی ومالی رہنمائی فرمائی۔ آمین

اپنے محسن، شفیق اور ہر دلعزیز مشرف جناب ڈاکٹر کریم داد صاحب کے لیے تشکر وامتنان کے کلمات پیش کرتا ہوں جو میرے لیے ایک استاد سے بڑھ کر ایک پر اعتماد دوست ثابت ہوئے۔ جنہوں نے بغیر کسی تکلف کے قدم بقدم میری علمی اور اخلاقی معاونت فرمائی جس پر میں ہمیشہ کے لیے ان کا احسان مند رہوں گا۔ اللہ تعالیٰ استاد محترم کو ان کے اہل وعیال سمیت دین ودنیا کی بھلائی نصیب فرمائے۔ آمین

شعبہ علوم اسلامیہ عبدالولی خان یونیورسٹی مردان جس سے میری علمی اور عملی زندگی وابستہ ہے، کے جملہ اساتذہ کرام ،رفقائے کار اور منتظمین خصوصًا ڈین فیکلٹی آف آرٹس اینڈ ہیومینٹیز پروفیسر ڈاکٹر نیاز محمد صاحب چیئرمین، ڈاکٹر حافظ صالح الدین حقانی صاحب اور کوآرڈینیٹر پی ایچ ڈی پروگرام ڈاکٹر ابظاہر خان صاحب کا شکریہ ادا کرتا ہوں جن کی حوصلہ افزائی اور وقتاً فوقتاً رہنمائی اور مشاورت مجھے حاصل رہی۔ دعا گو ہوں کہ اللہ تعالیٰ اس فیکلٹی کو علمی اور تحقیقی میدان میں دن دوگنی اور رات چوگنی ترقی نصیب کر کے اس کے تمام وابستگان کو اپنے نیک مقاصد میں کامیاب کرے۔ آمین

# Author’s Declaration

As a student of Ph.D at Department of Islamic Studies, Abdul Wali Khan University Mardan, I, **Mr.Mohammad Zahoor S/O Gul Nabi**, **Reg. No**: **11-AU-P-540**, **Session: 2015-2018** do hereby solemly declare that the research thesis entitled as:

فتاویٰ عالمگیری کے قوانین قضاوشہادت کی دفعہ بندی اور پاکستان کے وضعی قوانین کے ساتھ تقابلی جائزہ

is my original work and is submitted for fulfillment of the degree requirement of **Ph.D Islamic Studies**. This thesis, or any part of it has not been submitted to elsewhere and shall not be submitted by me at any subsequent stage for obtaining any other degree from this university or any other university or institution.

Signature: ________________________

Date: 29th June, 2020/8th Dhul Qadah, 1441 Hijri

# Plagiarism Undertaking

I solemnly declare that research work presented in the thesis titled:

"فتاویٰ عالمگیری کے قوانین قضاوشہادت کی دفعہ بندی اور پاکستان کے وضعی قوانین کے ساتھ تقابلی جائزہ"

Is solely my research work with no significant contribution from any other person. Small contribution/help wherever taken has been duly acknowledged and that complete thesis has been written by me.

I understand the zero tolerance policy of the HEC and Abdul Wali Khan University Mardan KP, Pakistan towards plagiarism. Therefore I as an author of the above titled thesis declare that no portion of my thesis has been plagiarized and any material used as reference is properly referred/cited.

I undertake that if I am found guilty of any formal plagiarism in the above titled thesis even after award of Ph.D degree, the University reserves the rights to withdraw/ revoke my Ph.D degree and that HEC and the University has the right to publish my name on the HEC/University Website on which names of students are placed who submitted plagiarized thesis.

______________________________

**Muhammad Zahoor** S/O **Gul Nabi**
Ph.D Research Scholar (Islamic Studies)
Date: 29th June, 2020/8th Dhul Qadah, 1441 Hijri

**Department of Islamic Studies**
**ABDUL WALI KHAN UNIVERSITY MARDAN**
**URL: www.awkum.edu.pk, Email:** salihuddin@awkum.edu.pk

# *Thesis Forwarding Sheet by the Supervisor*

*The thesis entitled:*

**فتاویٰ عالمگیری کے قوانین قضاوشہادت کی دفعہ بندی اور پاکستان کے وضعی قوانین کے ساتھ تقابلی جائزہ**

Submitted by **Mr. Mohammad Zahoor S/O Gul Nabi** in partial fulfilment of the requirement for the degree of **Ph.D** in Islamic Studies has been completed under my guidance and supervision. I am satisfied with the research work of the scholar and recommend its submission for further process of evaluation and viva-voce examination.

______________________________

**Dr. Karim Dad Associate Professor**
(Research Supervisor)
Department of Islamic Studies,
Abdul Wali Khan University Mardan
Dated: 29th June, 2020/8th Dhul Qadah, 1441 Hijri

**Department of Islamic Studies**
**ABDUL WALI KHAN UNIVERSITY MARDAN**
**URL: www.awkum.edu.pk, Email:** salihuddin@awkum.edu.pk

# *Certificate of Supervisor against Plagiarism*

***(Vide Ph.D Rules Section No. 16.2)***

Certified that **Mr./Ms. Mohammad Zahoor**,Ph.D Scholar in Islamic Studies under **11-AU-P-540**, **Session: 2015-2018** has completed his research thesis, titled as:

**فتاویٰ عالمگیری کے قوانین قضا وشہادت کی دفعہ بندی اور پاکستان کے وضعی قوانین کے ساتھ تقابلی جائزہ**

The undersigned, being the supervisor, has critically evaluated the contents of the dissertation and found the same free from all sort of plagiarism. Hence, I testify the thesis as a genuine work carried out by the researcher and I declare its originality.

**Supervisor:** ____________________
**Dr. Karim Dad**, Associate Professor,
Department of Islamic Studies, AWKUM

# Certificate of Approval by the Supervisory Committee


**DEPARTMENT OF ISLAMIC STUDIES**
**ABDUL WALI KHAN UNIVERSITY MARDAN**
Phone #: +92-937-9230657 (300)
Email: islamicstudies@awkum.edu.pk
URL: www.awkum.edu.pk


Dated: June 29, 2020

**Supervisory Committee for Mr. Muhammad Zahoor , PhD Scholar**

| S.N | Name | Status | Signature |
|---|---|---|---|
| 1. | Dr. Karim Dad | (Supervisor/ Convener) | |
| 2. | Dr. Muhammad Tahir | (Member) | |
| 3. | Dr. Abzahir Khan | (Member) | 29/6/2020 |
| 4. | Dr. Muhammad Naeem | (Member) | |

# *Similarity Index Report by the QEC*

**QUALITY ENHANCEMENT CELL (QEC)**
ABDUL WALI KHAN UNIVERSITY, MARDAN
Ph#: 0937-843359, Email: qec@awkum.edu.pk
URL: www.awkum.edu.pk

No. D. QEC/AWKUM/2018/ 2459 Dated: 27/06/2018

**Similarity Index Certificate**

| | |
|---|---|
| Plagiarism Detection Software Used | Turnitin (HEC) recommended) |
| Name of student | Mr. Mohammad Zahoor |
| Level of Project/ thesis | PhD |
| Teaching Department | Islamic Studies |
| Title of thesis | Fatawa e Alamgiri ke Qawaneen qaza o shahadat ki dafa bandi aur Pakistan ke Qawaneen Shahadat ke saath Taqabali Jaeza |
| Matching (similarity index found) | 01 % (Recommended threshold by HEC: 19%) |
| Name of supervisor | Dr. Karim Dad |
| Head of teaching department | Prof. Dr. Niyaz Muhammad |

Shah Awan
Deputy Director QEC

# Report of the PhD Public Defense by External Examiner

**Report of the PhD Public Defense by the External Examiner**

It is my pleasure to state that I personally examined the whole process of Open Public Defense of **Mr. Muhammad Zahoor**, PhD Scholar in Islamic Studies under the supervision of **Dr. Karim Dad**, Registration No: **15-S-AWKUM-PHD-ISL-8**, held on **June 29, 2020** at 11:30 AM Online through Microsoft Team Abdul Wali Khan University Mardan. The Public Defense was attended by the concerned supervisory committee, faculty members and students especially M.Phil and PhD Scholars.

The Scholar presented a comprehensive summary of his PhD dissertation entitled as:

فتاویٰ عالمگیری کے قوانین قضاء وشہادت کی دفعہ بندی اور پاکستان کے وضعی قوانین کے ساتھ تقابلی جائزہ

Afterwards, the participants asked various questions regarding the different aspects of his research topic which he answered in a scholarly way. I as external examiner also put forth some questions and the scholar responded me positively. As a whole **Mr. Muhammad Zahoor**, successfully defended his PhD thesis publically.

In view of the above process, I hereby recommend the scholar for the award of Ph.D Degree in Islamic Studies.

**Dr. Syed Mubarak Shah**
(External Examiner)
Associate Professor
Department of Islamic Studies,
University of Peshawar

# Certificate of Acceptance by the Ph.D Public Defense Committee



DEPARTMENT OF ISLAMIC STUDIES
ABDUL WALI KHAN UNIVERSITY MARDAN
Phone # +92 937 9230657 (300)
Email islamicstudies@awkum.edu.pk
URL www.awkum.edu.pk

Certificate of Acceptance by the Ph.D Public Defense Committee

It is certified that the dissertation titled as:

" فتاویٰ عالمگیری کے قوانین قضاوشہادت کی دفعہ بندی اور پاکستان کے وضعی قوانین کے ساتھ تقابلی جائزہ"

by PhD Research Scholar **Muhammad Zahoor** (15-S-AWKUM-PHD-ISL-8) Academic Session 2015-2018 is accepted by the **PhD Public Defense Committee**, in partial fulfillment of the requirements for the award of PhD degree in Islamic Studies from Department of Islamic Studies, Abdul Wali Khan University, Mardan.

**Public Defense held on:** 29/06/2020 (11:30 AM)

**PhD PUBLIC DEFENSE COMMITTEE:**

**Dr. Shah Mubarak Shah** **(External Examiner)**
Associate Professor of Islamic Studies,
University of Peshawar

**Dr. Karim Dad** (Research Supervisor)
Associate Professor, Department of Islamic Studies, AWKUM

**Dr. Hafiz Salihuddin**
Chairperson, Department of Islamic Studies, AWKUM

**Prof. Dr. Niaz Muhammad**
Dean, Faculty of Arts & Humanities, AWKUM

28/07/20

**Prof. Dr. Sher Afzal**
Director Academic & Research, AWKUM

# Certificate of Approval

Certificate of Approval

This is to certify that the research work presented in this thesis, entitled

" فتاویٰ عالمگیری کے قوانین قضاء و شہادت کی دفعہ بندی اور پاکستان کے وضعی قوانین کے ساتھ تقابلی جائزہ "

was conducted by Mr. **Muhammad Zahoor** , under the supervision of **Dr. Karim Dad**. No part of this thesis has been submitted anywhere else for any other degree. This thesis is submitted to the **Department of Islamic Studies, Abdul Wali Khan University Mardan** in partial fulfillment of the requirements for the degree of Doctor of Philosophy in Field of Islamic Studies

Department of ........ **Islamic Studies,** ........

University of ........ **Abdul Wali Khan University Mardan** ........

Student Name: Muhammad Zahoor — Signature:

Examination Committee:

a) Dr. Syed Mubarak Shah **(External Examiner)** — Signature:
Associate Professor, Department of Islamic Studies, UO Peshawar

b) **Dr. Hafiz Salihuddin Haqqani** (Internal Examiner) — Signature:
Chairperson, Department of Islamic Studies,
Abdul Wali Khan University Mardan

Supervisor Name: **Dr. Karim Dad** — Signature:
Associate Professor of Islamic Studies,
Abdul Wali Khan University Mardan

Name of HOD: Dr. **Hafiz Salihuddin** — Signature:
Chairperson, Department of Islamic Studies,
Abdul Wali Khan University Mardan

## PhD Thesis Defense Proforma

*PhD Thesis Defense Proforma to be filled by all members of Panel of Viva Voce Examination*



Name of Scholar: Muhammad Zahoor Regd No. 15-S-AWKUM-PHD-ISL-8
Department of Islamic Studies Faculty of Arts & Humanities

Thesis title: فتاویٰ عالمگیری کے قوانین قضاء وشہادت کی دفعہ بندی اور پاکستان کے وضعی قوانین کے ساتھ تقابلی جائزہ

The presentation should have the following to be evaluated

| S# | Use the scale to mark the followings and make comments | Maximum Marks | Obtained Marks |
|---|---|---|---|
| 1. | Introduction of the research | 05 | 5 |
| 2. | Goal/Objectives of the research | 05 | 5 |
| 3. | Literature Review/Theoretical Framework | 05 | 5 |
| 4. | Problem Statement | 10 | 05 |
| 5. | Methodology | 10 | 05 |
| 6. | Findings | 10 | 10 |
| 7. | Comparison with the existing research | 10 | 10 |
| 8. | Recommendations and future directions | 05 | 5 |
| 9. | Well prepared slides of presentation | 05 | 5 |
| 10. | Appropriate language/English skills | 05 | 5 |
| 11. | Participation in the national/international conference proceeding or departmental/faculty level seminar | 10 | 00 |
| 12. | Journal Publication or acceptance | 10 | 10 |
| 13. | The overall quality of this research work and presentation | 10 | 10 |
| | Total | 100 | 80 |
| | | | |

Dr. Syed Mubarak Shah
Associate Professor of Islamic studies
University of Peshawar

# تشکّرات وامتنان

تمام تشکرات اس اللہ تعالیٰ کے لیے جس نے مجھے فتاویٰ عالمگیری جیسے عظیم علمی ذخیرے پر تحقیق کرنے کی توفیق عطا فرمائی۔اس کے بعد اپنے تمام اساتذہ کرام کا بے حد ممنون ہوں جنہوں نے تحقیق کے مشکل اور کٹھن مراحل میں میری حوصلہ افزائی کی۔ خصوصاً اپنے مشفق استاد اور نگران مقالہ ڈاکٹر کریم داد جنہوں نے بندہ کو بہترین علمی اور فنی مہارت کی طرف رہنمائی فرمائی۔

ان کے علاوہ اسلامیات ڈیپارٹمنٹ عبدالولی خان یونیورسٹی مردان کے تمام اساتذۂ کرام خصوصاً جناب پروفیسر ڈاکٹر نیاز محمد صاحب،چیئرمین ڈاکٹر صالح الدین ،ڈاکٹر سراج الاسلام حنیفؔ،ڈاکٹر محمد طاہر ، ڈاکٹر محمد زبیر، ڈاکٹر محمد نعیم،ڈاکٹر سعید الرحمن ،ڈاکٹر مفتی سہیل انور، ڈاکٹر گلزار علی،ڈاکٹر زکریا خان، محترم عادل خان، بمنزلہ والد جیسا مشفق وشفیق بھائی پروفیسر ڈاکٹر گوہر علی (لندن) محترم سید سلیم اللہ ، محترم فرمان اللہ ، محترم ملک شاہد کامران ، بھائی اور بیٹے جیسے تابع دار شاگرد ڈاکٹر ممتاز خان مہمندؔ اور شعبۂ اسلامیات کا دل کی گہرائیوں سے شکر گزار ہوں جن کی رہنما علمی مشوروں کی بدولت میں اپنے تحقیقی کاوش کو تکمیل تک پہنچنے میں کامیاب رہا۔

اسی طرح میں ان تمام دوستوں اور احباب کا بھی تہہ دل سے شکریہ ادا کرتا ہوں جنہوں نے اس علمی تحقیقی سفر میں راقم کی رہنمائی فرمائی۔ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں دعا ہے کہ اس کاوش کو فلاح دارین کا ذریعہ بنا کر قبول فرمائے۔ آمین

ابو عمر محمد ظہورؔ

پی-ایچ-ڈی سکالر

# مقدمہ

دین اسلام ایک مکمل نظام حیات ہے جس کے احکامات زندگی کے ہر شعبہ میں انسان کی رہنمائی کرتی ہیں۔اسلام میں عبادات وفرائض پر جس طرح زور دیا گیا ہے،اسی طرح معاملات کو بھی اہمیت دی گئی ہے۔لہٰذا ہر مسلمان کے لیے ضروری ہے کہ وہ دنیوی اوراخروی معاملات میں شرعی احکام اور تعلیمات کی پابندی کرے۔جیسا کہ اللہ تعالی کاارشاد ہے:

" يَـٰٓأَيُّهَا ٱلَّذِينَ ءَامَنُواْ ٱدۡخُلُواْ فِي ٱلسِّلۡمِ كَآفَّةً [1]"

"اے ایمان والو!اسلام میں پورے پورے داخل ہو جاؤ۔"

کسی مسلمان کے لیے جائز نہیں کہ وہ عبادات میں کتاب وسنت پر عمل پیرا ہو اور معاشرتی زندگی اور معاملات میں اپنی من مانی زندگی گزار کر اپنے آپ کو آزاد تصور کرے۔بلکہ زندگی کے ہر شعبہ میں اسلام کی پیروی ضروری ہے۔یہی وجہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی سیرت اور صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی زندگیوں میں عبادات کے ساتھ ساتھ معاملات اور معاشرت کے رہنما اصول بھی ملتے ہیں۔ان معاملات میں سے ایک جزو خرید وفروخت ہے،رسول اللہ ﷺ نے تجارت کو بطور پیشہ اپنایااور آپ ﷺ کے اکثر صحابہ کرامؓ کا پیشہ تجارت تھا۔ بیع وشراء(خرید وفروخت)انسان کی وہ بنیادی ضرورت ہے جس سے کوئی مستغنی نہیں۔اس لیے اسلام نے اس کے اصول وقوانین مقرر کیے ہیں تاکہ کسی کا حق ضائع نہ ہو اور معاملات کا پہیہ اطمینان کے ساتھ چلتا رہے۔

شریعت نے جان،مال اور عزت کی حفاظت کو مختلف قوانین کے ذریعے یقینی بنایا،اسی طرح انسانوں کو اس بات کی اجازت دی کہ وہ شرعی قانون کی روشنی میں اپنے تحفظ جان ومال کے لیے قوانین وضع کریں تاکہ اس کے ذریعے انسانی زندگی کی حفاظت اور جرائم کی روک تھام ہو سکے۔ہر قانون اس صورت میں عمل درآمد کے لیے آسان ہوتا ہے جب اس کا ہر جزء واضح ہو۔اسی وجہ سے عصر حاضر میں وضعی قوانین کی باقاعدہ دفعہ بندی ہوتی ہے۔ عربی میں اس کو" تقنین "اور انگریزی میں اس کو (Codification) کہا جاتا ہے۔

## تقنین (Codification)

تقنین کی تعریف ان الفاظ کے ساتھ کی گئی ہے:

"وضع مواد تشريعية يحكم بها القاضي ولا يتجاوزها[2]"

---

1 سورۃ البقرۃ 2: 208

2 عبدالرحمن بن سعد، حکم تقنین الشریعۃ الاسلامیۃ: 15 ادارۃ الصمیعی للنشر والتوزیع، ریاض، 1428/2007ء

"شرعی احکام کو ایسے سانچے میں رکھنا کہ قاضی اپنے فیصلے میں اس سے تجاوز نہ کر سکے۔"

واضح رہے کہ فقہ اسلامی کے احکامات و قوانین کی دفعہ بندی کو وضعی قوانین کی طرح کماحقہ توجہ نہیں دی گئی ہے۔ فقہ اسلامی کی ضابطہ بندی سے متعلق فقہاء کا اختلاف رہا ہے اور شاید یہی اختلاف شرعی قوانین کے ضابطہ بندی نہ کرنے کی وجہ بنی ہو۔ البتہ عصر حاضر میں فقہاء کرام جواز کے ساتھ ساتھ اس کو ضروری بھی سمجھتے ہیں۔ جواز کے قائلین میں ڈاکٹر یوسف قرضاوی[3]، ڈاکٹر عبدالکریم زیدان[4] اور شیخ ابوزہرہ[5] شامل ہیں۔ ڈاکٹر یوسف قرضاوی تقنین کی تعریف ان الفاظ کے ساتھ کرتے ہیں:

"احکام شرعیہ کو جدید دیوانی، فوجداری اور انتظامی قوانین کی طرز پر نمبروار اندارز سے مرتب صورت میں ڈھالنا تقنین (Codification) کہلاتا ہے۔"

ان کے نزدیک شریعت کے نفاذ کے لیے ان قوانین کی تقنین اور دفعہ بندی ضروری ہے۔ جب تک شریعت اسلامی کے قوانین کو وضعی قوانین کی طرح دفعہ بند نہیں کیا جاتا، اس وقت تک شریعت کا نفاذ اور عدالتی فیصلوں کا عمل احکام شریعت کے مطابق بطریق احسن تکمیل پذیر نہیں ہو سکے گا[6]۔

اسلامی قوانین کی دفعہ بندی کی ابتداء سلطنت عثمانیہ کے دور میں ہوئی۔ اس دور میں عدالتی حلقوں نے دفعہ بندی کی ضرورت کو محسوس کیا، تو ان کے مطالبے اور خواہش پر مجلس شوریٰ نے فقہاء، ماہرین قانون اور ارکان شوریٰ پر مشتمل ایک کمیشن

---

3 ڈاکٹر یوسف قرضاوی 1926ء کو پیدا ہوئے۔ دو برس کے تھے کہ ان کے والد انتقال کر گئے۔ انہوں نے سات سال کی عمر میں قرآن مجید حفظ کیا۔ آپ جامعۃ الازہر میں بھی زیر تعلیم رہے۔ پھر قطر چلے گئے۔ یوسف قرضاوی یورپین کونسل فار فتاویٰ اینڈ ریسرچ کے سربراہ ہیں۔ انہوں نے کئی کتابیں تصنیف کی ہیں۔(https://en.wikipedia.org/wiki/Yusuf_al-Qaradawi)

4 ڈاکٹر عبدالکریم زیدان 1917ء بغداد میں پیدا ہوئے، فقہ اور اصول فقہ میں مہارت تامہ حاصل تھی۔ صاحب تصنیفات ہیں۔ آپ کے کتب شمیں الکفالۃ والحوالۃ فی الفقہ المقارن، الفرد والدولۃ فی الشریعۃ، الوجیز فی شرح القواعد الفقہیۃ، احکام اللقطۃ و فی الشریعۃ الاسلامیۃ وغیرہ شامل ہیں۔ آپ 2014ء کو فوت ہوئے۔ (https://ar.wikipedia.org/wiki/abdulkaareem-zaidan)

5 شیخ محمد ابوزہرہ مصری 1898ء کو پیدا ہوئے۔ شرعی علوم میں اللہ تعالیٰ نے بڑی مہارت عطا فرمائی، آپ نے کئی کتابیں تالیف کیں جن میں العقوبۃ فی الفقہ الاسلامی، الجریمۃ فی الفقہ الاسلامی، تاریخ مذاہب الاسلامیۃ اور خاتم النبیین وغیرہ زیادہ مشہور ہیں۔ آپ 1974ء کو فوت ہوئے۔ (https://ar.wikipedia.org/wiki/Muhammadabu-zuhra)

6 ہزارہ اسلامکس، موضوع: اسلامی قوانین کی دفعہ بندی: ایک ناقدانہ جائزہ، ڈاکٹر نیاز محمد، محمد شعیب، شمارہ 3، 11 تا 24، ہزارہ یونیورسٹی، مانسہرہ، جنوری تا جون، 2014ء

تشکیل دیا، جس نے انتھک محنت کے بعد تاریخِ اسلامی کا پہلا مدون مجموعہ "مجلۃ الأحکام العدلیۃ" کے نام سے پیش کیا[7]۔ یہ کتاب قوانین بیع وشراء سے متعلق ایک اہم شاہکار ہے۔

فقہ اسلامی پر نظر ڈالی جائے تو اس میں زندگی کے ہر شعبے سے متعلق قوانین کو زیر بحث لایا گیا ہے اور ان قوانین کو مختلف مجموعوں اور کتب میں جمع کیا گیا ہے۔ ان مجموعات اور کتب میں جن کتب کو جدت اور ندرت کی بناء پر انتہائی شہرت حاصل ہوئی۔ ان میں سے ایک فتاوی عالمگیری بھی ہے جو علمی دنیا میں فتاوی عالمگیری کے نام سے سے مشہور ہے۔

متحدہ ہندوستان میں مشہور مغل فرمانروا اورنگزیب عالمگیر[8] نے جب باقاعدگی سے شریعت کا نفاذ ہندوستان میں کیا تو انہوں نے محسوس کیا کہ کئی مسائل ایسے ہیں کہ جن میں اصل مسئلہ تک پہنچنے میں دقت ہوتی ہے کیونکہ ایسی کوئی جامع کتاب موجود نہیں ہے جن میں تمام جزئیات اور نئے پیش آنے والے مسائل کا حل مذکور ہو، تو انہوں نے اس مقصد کے حصول کے لیے ملک کے چیدہ علمائے کرام کا ایک بورڈ قائم کیا۔ خود بھی اس بورڈ کے ممبر رہے اور اس وقت کے ایک ممتاز عالم شیخ نظامؒ[9] کو اس بورڈ کا کنوینر اور ذمہ دار بنایا۔

آٹھ سال کے عرصے میں اس فتاوی کی تدوین (Compilation) مکمل ہوئی۔ بادشاہ اورنگزیب عالمگیر روزانہ کا مرتب کردہ حصہ شیخ نظامؒ سے پڑھوا کر سنتے تھے اور بوقت ضرورت اس پر جرح وقدح بھی کرتے تھے۔ یہ فتاوی متحدہ ہندوستان میں مرتب ہوا اس لیے اس کو "الفتاوی الہندیۃ" کہا جاتا ہے۔ یہ فتاوی ہدایہ کی ترتیب پر ہے جو جامعیت اور حسن ترتیب کے لحاظ سے دیگر فتاوی سے ممتاز ہے۔ ہر کتاب کے تحت ابواب اور فصول قائم کر کے علومِ اسلامیہ کے محققین کو بہت سی کتابوں سے مستغنی کر دیا ہے۔ طویل عرصہ گزرنے کے باوجود کتابت وطباعت کے معیار، مسائل کی ترقیم اور تحقیق وتعلیق کے لحاظ سے اس کتاب کی خاطر خواہ خدمت اب تک نہیں ہو سکی ہے۔

---

7 اسلامی قوانین کی دفعہ بندی: ایک ناقدانہ جائزہ: 20

8 اپنا نام محی الدین، اورنگزیب لقب، ان کے والد شاہ جہان نے انھیں عالمگیر کا خطاب دیا۔ 1618ء کو مالوہ کی سرحد پر پیدا ہوئے۔ مغل بادشاہوں میں اورنگزیب عالم گیر پہلے بادشاہ ہیں جنہوں نے قرآن کریم حفظ کیا۔ آپ انتہائی علم دوست اور انصاف پسند حکمران تھے۔ نوے سال کی عمر میں 1707ء کو وفات پائی۔ (ادارہ دائرۃ المعارف 20: 63، دانش گاہ، پنجاب، لاہور، 1971ء)

9 شیخ نظام الدین برہان پوری 1092ء کو پیدا ہوئے۔ فتاوی عالمگیری کی مجلس مؤلفین کے صدر تھے جنہیں ملا نظام کہا جاتا ہے۔ فقہ حنفی کے مشہور علماء میں سے ہیں۔ قاضی نصیر الدین برہان پوریؒ سے شرف تلمذ حاصل کیا، جب عالمگیر بلاد دکن میں والی تھے تو انہوں نے شیخ نظام کو اپنے ساتھ وابستہ کر کے اپنے خاص مشیروں میں شامل کر لیا تھا۔ (عبدالحی بن فخر الدین، نزہۃ الخواطر 5: 656، دار ابن حزم، بیروت، لبنان، 1420ھ)

فتاوی عالمگیری فقہ اسلامی کا ایک اہم ذخیرہ ہے، زیر نظر مقالہ میں اس کے کتاب ادب القاضی، کتاب الشہادۃ اور رجوع عن الشہادۃ کی دفعہ بندی کے ساتھ ساتھ تحقیق اور تخریج بھی کی گئی ہے۔ اس کے علاوہ پاکستان میں رائج قانون شہادت 1984ء کے ساتھ تقابلی جائزہ بھی پیش کیا گیا ہے۔

## اہداف(Objectives)

اس تحقیق کے انتخاب کے اہداف درج ذیل ہیں:

اُ. پاکستان کے قوانین قضاوشہادت کو اسلامی سانچے میں ڈھالنا

ب. فتاویٰ عالمگیری کے حصہ قضاوشہادت کی تحقیق و تخریج کرنا

ت. قدیم اسلامی فقہی سرمائے کو معاصر انداز میں مؤثر انداز میں پیش کرنا

ث. قضاوشہادت کے قوانین اور قضایا میں عدالتوں کی بہتر رہنمائی کے لیے مواد فراہم کرنا

ج. علماء، مفتیان کرام اور قاضی صاحبان کو عصر حاضر کے تقاضوں کے مطابق قابل اعتماد دینی لٹریچر فراہم کرنا

ح. پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ اور اسلامی قوانین کے ساتھ دلائل کی روشنی میں دونوں کا تقابل

خ. مختلف فیہ مسائل میں فقہاء کے آراء کو دلائل کے ساتھ پیش کرنا

## منہجِ تحقیق(Research Methodology)

بنیادی طور پر مذکورہ مقالہ لائبریری ریسرچ ہے۔ لٰہذا ملکی سطح پر بڑے بڑے کتب خانوں سے استفادے اور فنی ماہرین کی نگرانی میں موضوع سے متعلق ٹھوس مواد حاصل کرنے اور دستیاب سافٹ وئیر کی مدد سے انٹرنیٹ کے ذریعے نت نئ معلومات حاصل کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ فتاویٰ عالمگیری کے حوالے سے کسی بھی قسم کی تحقیق، تبصرہ، جرائد ورسائل میں مضامین اور اسی طرح اسلامی قوانین کی دفعہ بندی کے متعلق آراء کو تحقیق میں استعمال کیا گیا ہے۔ وضع قوانین کے لئے ماہرین قانون اور قانون سے متعلقہ کتب سے استفادہ کیا گیا ہے۔

تحقیقی مقالہ کے آغاز میں موضوع تحقیق کی اہمیت کے بیان پر مشتمل ایک مقدمہ ہے، جس میں تقنین اور فتاویٰ عالمگیری کا تعارف کیا گیا ہے۔ یہ تحقیقی مقالہ تین ابواب اور ذیلی فصول پر مشتمل ہے۔ حواشی اور حوالہ جات ہر صفحہ کے آخر میں دیئے گئے ہیں۔

قرآنی آیات کا ترجمہ فتح محمد جالندھری رحمہ اللہ[1] کے ترجمۂ قرآن (القرآن الکریم) سے لیا گیا ہے جبکہ انتساب، تشکرات اور مقدمۃ البحث جیسے عناوین کو ان کے امتیازی حیثیت کے پیشِ نظر عام مقالہ کی عددی ترتیب سے الگ رکھا گیا ہے۔ فنی فہارس کے عنوان کے تحت فہرس آیات، فہرس احادیث، فہرس اعلام اور فہرس مصادر و مراجع کو حروفِ تہجی (الف بائی) ترتیب سے درج کیے گئے ہیں۔


ابو عمر محمد ظہور (پی-ایچ-ڈی سکالر)

ڈیپارٹمنٹ آف اسلامک سٹڈیز، عبدالولی خان یونیورسٹی مردان


1 مولانا فتح محمد بن شاہ محمد خان 1864ء کو ٹانڈہ ضلع ہوشیار پور میں ولادت ہوئی۔ والد بزرگوار کی ملازمت جالندھر میں ہونے کی وجہ سے جالندھری کہلائے۔ علمی خدمات ترجمہ قرآن جسے "فتح الحمید" کا نام دیا گیا ہے شہرت یافتہ کام ہے جو اردو تراجم میں مقبول ترین اور اسلامی جمہوریہ پاکستان کا سرکاری ترجمہ ہے۔ (صالح، ڈاکٹر شریف الدین، قرآن حکیم کے اردو ترجمے: 262، مطبع و سن اشاعت نامعلوم)

باب اول

دفعہ (1) ادب وقضا کا مفہوم کا بیان

وضاحت

لوگوں سے برتاؤ اور معاملہ کرنے میں اخلاق جمیلہ اور خصال حمیدہ سے آراستہ ہونے کو ادب کہتے ہیں[1] اور قاضی کا ادب یہ ہے کہ جس کو شرع نے اچھا کہا ہے کہ عدل کو پھیلانا، ظلم کو دور کرنا، حق سے تجاوز نہ کرنا، حدود شرع کی حفاظت کرنا اور سنت طریقہ پر چلنا اختیار کرے۔

قضا کے معنی لغت میں الزام، اخبار، فراغ اور تقدیر کے ہیں اور شریعت میں ایسے قول کو کہتے ہیں[2] جو ولایت عامہ کے حق سے صادر ہو جس کا اختیار کرنا لازم ہو۔

تقابل

فتاویٰ عالمگیری میں ادب وقضا کی علیٰحدہ علیٰحدہ تعریفیں کی گئی ہیں جبکہ قانون شہادت ایکٹ میں صرف قاضی کے لیے جج یا مجسٹریٹ کے الفاظ استعمال ہوئے ہیں جن کی تعریف ان الفاظ میں مذکور ہے۔

"جج" کے لفظ سے نہ صرف ہر ایسا شخص مراد ہے جو باعتبار عمل سرکاری جج کے لفظ سے ملقب ہو بلکہ ہر وہ شخص بھی مراد ہے جو قانون کی رو سے کسی دیوانی یا فوجداری مقدمہ میں فیصلہ قطعی صادر کرنے کا اختیار رکھتا ہو یا ایسے فیصلے کے صادر کرنے کا اختیار رکھتا ہو کہ اگر ایسے فیصلے کے خلاف اپیل نہ ہو تو وہ فیصلہ قطعی ہوگا یا ایسے فیصلہ کے صادر کرنے کا اختیار رکھتا ہو کہ اگر وہ فیصلہ کسی دوسرے حاکم کی تجویز سے بحال رہے تو قطعی ہوگا یا وہ کسی ایسی جماعت اشخاص سے ہو جس جماعت کو قانوناً ایسے فیصلے کے صادر کرنے کا اختیار ہو[3]۔

کوئی جج یا مجسٹریٹ ماسوائے کسی ایسی عدالت کے حکم خاص پر جس کا وہ ماتحت ہو، اپنے کسی ایسے طرزِ عمل کی نسبت جو بر سر اجلاس بحیثیت مذکورہ جج یا مجسٹریٹ اس سے عمل میں آیا ہو یا کسی ایسے طرز عمل کی نسبت جو بحیثیت مذکورہ جج یا مجسٹریٹ

---

1 الجرجانی، علی بن محمد بن علی الزین، کتاب التعریفات 1: 15، دار الکتب العلمیہ، بیروت، لبنان، 1403ھ/ 1983

2 الرازی، احمد بن فارس بن زکریا القزوینی، معجم مقاییس اللغۃ 5: 99، دار الفکر، 1399/ 1979ء

3 فیصل حنیف، مجموعہ تعزیراتِ پاکستان مع اسلامی تعزیری قوانین، دفعہ 19، ایسٹرن لاء پبلشرز کچہری روڈ چوک نیو انارکلی، لاہور (س۔ن)

برسر اجلاس اسے معلوم ہوا ہو، سوالات کا جواب دینے کے لیے مجبور نہیں کیا جائے گا لیکن ایسے دیگر امور کی نسبت اس سے سوالات کیے جا سکتے ہیں جو اس کی موجودگی میں اس وقت وقوع پذیر ہوں جب کہ وہ بایں حیثیت کام کر رہا تھا[1]۔

**دفعہ (2) قضاء کی پانچ قسمیں ہیں**

**وضاحت**

قضاء فریضہ محکمہ اور سنت طے شدہ ہے کہ جس کو صحابہ اور تابعین نے کیا ہے اور صالحین اسی راہ پر گزرے ہیں لیکن فرضیت اس کی فرض کفایہ ہے اور قضاء پانچ طرح کی ہے:

جن کا اختیار کرنا واجب ہے وہ یہ ہے کہ کوئی خاص شخص اس کے واسطے فی الواقع متعین ہو جائے اور اس کام کا دوسرا کوئی صالح نہ ہو۔

دوسری مستحب ہے وہ یہ ہے کہ اس کا صالح دوسرا بھی ہو مگر یہ شخص اس سے بہتر ہو۔

تیسری مخیر ہے وہ یہ کہ یہ شخص اور وہ شخص دونوں اس کے لائق اور اس کی درستی میں برابر ہوں تو اس کو یہ اختیار ہے کہ چاہے قبول کرے یا نہ کرے۔

چوتھی مکروہ ہے کہ یہ شخص اس کے لائق ہو مگر دوسرا اس سے لائق تر ہو۔

پانچویں حرام ہے کہ اپنے آپ کو اس کام میں عاجز دیکھے اور نامنصف جانے اس طرح پر کہ وہ اپنی باطنی حالت کو جانتا ہے کہ نفس اور ہوس کی پیروی کرتا ہوا گرچہ اور لوگ نہ جانتے ہوں تو ایسے شخص پر حرام ہے۔

قاضی کی ولایت صحیح نہیں جب تک اس میں جامع اوصاف شہادت نہ پائے[2]۔ یعنی مسلمان ہو مکلف ہو آزاد ہو، اندھا نہ ہو محدود فی القذف نہ ہو، گونگا، بہرا نہ ہو اور اطرش ہونا یعنی جو بلند آواز سنتا ہے اور پست نہیں تو اصح یہ ہے کہ اس کا تولیہ جائز ہے[3] اہل اجتہاد[4] میں سے ہونا چاہئیے۔

---

1 ملک ارشاد احمد ارشد و میاں عمر اسعد، قانون شہادت، آرٹیکل 4، منصور بک ہاؤس 2 کچہری روڈ (نیلا گنبد) انار کلی، لاہور (س۔ن)

2 لجنۃ علماء برئاسۃ نظام الدین البلخی، الفتاوی الہندیہ المعروف فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي ،الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَفْسِيرِ مَعْنَى الْأَدَبِ وَالْقَضَاءِ وَأَقْسَامِهِ وَشَرَائِطِهِ 3: 306، دار الفکر، بیروت، 1310ھ۔۔۔المرغینانی، ابوالحسن برہان الدین علی بن ابی بکر، الہدایۃ فی شرح بدایۃ المبتدی 3: 101، دار احیاء التراث العربی، بیروت، لبنان (س۔ن)

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي ،الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَفْسِيرِ مَعْنَى الْأَدَبِ وَالْقَضَاءِ وَأَقْسَامِهِ وَشَرَائِطِهِ 3: 306۔۔۔ابن نجیم، سراج الدین عمر بن ابراہیم، النہر الفائق شرح کنز الدقائق 3: 596، دار الکتب العلمیہ، 1422ھ / 2002ء

4 اجتہاد کا مادہ ج۔ہ۔د یعنی جہد ہے۔ جس کے معنی کوشش کرنے کے ہے۔ شوکانی رَحِمَہُ اللہُ کہتے ہیں (الإجتهاد فی اللغة مأخوذمن المشقة) "لغت میں اجتہاد کا لفظ جہد سے ہے جس کا مطلب کسی کام کے سرانجام دینے میں حتی الامکان کوشش کرنا اور سخت محنت کرنا ہے۔" اصطلاحی معنی علماء اصول نے یہ بیان کی

**تقابل**

فتاویٰ عالمگیری میں قضاء کی پانچ اقسام ذکر ہیں جبکہ قانون شہادت ایکٹ میں قاضی کے چند اوصاف اور ذمہ داریاں ان الفاظ میں مذکور ہیں۔

**سپریم جوڈیشل کونسل کی نگرانی میں 1962 کے آئین آرٹیکل نمبر 128(4) کے تحت سپریم کورٹ اور ہائی کورٹ کے ججز صاحبان کے لیے جو ضابطہ اخلاق وضع کیا گیا اس کی تفصیلات ذیل میں ملاحظہ ہوں۔**

جج کی سب سے بڑی ذمہ داری بحیثیت ایک فرد کے یہ ہے کہ وہ عوام کے سامنے عدل وانصاف کی مثال قائم کرے، وہ اپنے عہدے کے ساتھ مخلص رہے اور اپنے اختیارات کا استعمال اس طریقے سے کرے جس میں اعلیٰ اقدار اور عمدہ کردار کی جھلک نمایاں ہو۔ آئین 1962 میں شامل آرٹیکلز کی تفصیل اس طرح ہے۔

**آرٹیکل:** توازن ہی سے زمین وآسمان کا نظام قائم ہے۔ توازن کا مطلب عدم اعتدال اور عدم مساوات جیسے عوامل کو ختم کرنا ہے۔ جج کا کام تمام فیصلوں میں مساوات کی روح کو قائم کر کے اس کے انعقاد کو یقینی بنانا ہے[1]۔

**آرٹیکل:** جج کے لیے ضروری ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کا خوف دل میں رکھے وہ قانون کا احترام کرے۔ زیادتی سے اپنے آپ کو بچائے، زبان کا سچا ہو، فیصلہ کرنے کا استعداد رکھتا ہو۔ محتاط اور برداشت کرنے کا ملکہ رکھتا ہو۔ اسی طرح الزام سے بری ہو اور کسی لالچ میں مبتلا نہ ہو۔ فیصلہ سناتے وقت اس کا لہجہ شائستہ اور نرم اور درشتی سختی سے پاک ہو تاہم اس سے کمزوری کا عنصر نمایاں نہ ہو۔ اسی طرح تنبیہ کرنے میں اپنے الفاظ پر گرفت حاصل ہو اور اپنے ہی الفاظ کا وفادار ہو۔ وہ خاموشی کی عادت کو برقرار رکھے اور فیصلہ کرتے وقت مستقل مزاجی اور معقولیت سے کام لے۔ اپنی نسشت پر اٹھک بیٹھک کے وقت وہ اپنے اوقات کا بھرپور خیال رکھے اور اس میں سنجیدگی دکھائے وہ عدالت کا وقار قائم کرنے میں سنجیدہ ہو اور عدالت میں پیش ہونے والے تمام افراد کے ساتھ منصفانہ رویہ رکھتا ہو[2]۔

**آرٹیکل:** جج ہر قسم کے عیب وعدالت سے بالاتر ہو اور اس عہدے کی خاطر ہر کام میں اپنے کردار کو بے داغ رکھتا ہو۔ خواہ اس کا تعلق اس کی سرکاری معاملات سے ہو یا نجی زندگی سے۔ اسی طرح وہ ہر قسم کی ناشائستگی سے بچا ہوا ہو[3]۔

---

ہے(بَذْلُ الْوُسْعِ فِي نَيْلِ حُكْمٍ شَرْعِيٍّ عَمَلِيٍّ، بِطَرِيقِ الِاسْتِنْبَاطِ)"کسی عملی شرعی حکم کے استنباط کے لیے پوری صلاحیت صرف کرنا اجتہاد کہلاتا ہے۔" معاذ رضی اللہ عنہ کو یمن بھیجتے وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نصیحت اجتہاد کی واضح مثال ہے۔(الشوکانی، محمد بن علی بن محمد، ارشاد الفحول الی تحقیق الحق من علم الأصول 2: 205، دار الکتاب العربی، بیروت، 1419ھ/1999ء)

1 1962 کے آئین آرٹیکل نمبر 128(4)I

2 1962 کے آئین آرٹیکل نمبر 128(4)II

3 1962 کے آئین آرٹیکل نمبر 128(4)III

**آرٹیکل:** اگر کسی مقدمے میں جج کے اپنے ہی مفاد وابستہ نظر آئے ہوں مثلاً اس کے قریبی رشتہ دار یا دوست اس میں فریق کی حیثیت سے شامل ہوں تو جج کو اس جیسے مقدمے سے واضح دست برداری رکھنی چاہیئے۔ جج کو اپنے عہدے کے علاوہ کسی بھی کاروبار میں حصہ لینا یا اس کو جاری رکھنا ممنوع ہو گا۔ اگر اس سے قبل وہ کسی کاروباری لین دین کا حصہ بن گیا ہو تو اس کو بھی ختم کرنا ہو گا۔ اگر کسی مقدمے میں اس کا ربط و تعلق بہ نسبت دوسرے فریق کے ایک فریق سے قوی ہو، تو اس میں ضروری ہے کہ وہ اس کو آگے لے جانے سے گریز کرے۔ یہی اصول کسی فریق کے وکیل کے حوالے سے بھی ہو گا کہ اگر کوئی وکیل جج کے ساتھ زیادہ مراسم رکھتا ہو تو ایسے معاملے سے بھی جج اپنے آپ کو بچائے گا تاکہ انصاف کے تقاضے پورے ہوں۔ جج اس بات کی یقین دہانی بھی کرے گا کہ انصاف کے ساتھ صرف فیصلہ کرنا نہ ہو بلکہ اس فیصلے کا منطقی نتیجہ بھی سامنے ہو۔ جج ان تمام امکانات کو ختم کرنے کی کوشش کرے گا جو اس کے کیے گئے فیصلے پر بالواسطہ یا بلاواسطہ عمل درآمد کروانے پر اثر انداز ہوتے ہوں[1]۔

**آرٹیکل:** جب ایک جج اپنے منصب اور اختیارات کا درست استعمال کرے گا تو وہ عوام کی جانب سے نیک شہرت حاصل کرے گا جو اس کے لیے کافی ہے۔ خاص کر جج کو ان معاملات میں مداخلت سے گریزاں رہنا چاہیئے جو عوامی نوعیت کے ہوں یا کسی سیاسی قضیے سے اس کا تعلق ہو۔ البتہ اگر اس کا تعلق کسی قانونی قضیے سے ہو تو پھر جج کو اس کا جواب ڈھونڈنا پڑے گا[2]۔

**آرٹیکل:** جج یہ کوشش کرے کہ وہ ممکنہ حد تک بذاتِ خود یا کسی دوسرے کی طرف سے ان امور میں شامل نہ ہو جو کسی عدالتی دعویٰ کا محرک بنتے ہوں مثلاً صنعتی و تجارتی معاملات یا مضاربت کا کاروبار وغیرہ۔ اسی طرح ایسا کاروباری فائدہ حاصل کرنا جو نامناسب ہو وہ بڑی غلطی شمار ہو گی۔ جج کو اپنا سرمایہ کسی سرمایہ کاری میں لگانا خواہ سرمایہ سرکاری ہو یا پرائیویٹ اداروں کے تحت ہو رہی ہو درست نہ ہو گا[3]۔

**آرٹیکل:** عدالتی ذمہ داریوں کے ساتھ دیگر سرکاری یا غیر سرکاری ذمہ داریاں اٹھانا بالعموم ممنوع ہو گا۔ جج کسی بھی سیاسی جماعت کا فریق یا تنظیم کا رکن نہیں بنے گا[4]۔

---

1 1962 کے آئین آرٹیکل نمبر IV(4)128

2 1962 کے آئین آرٹیکل نمبر V(4)128

3 1962 کے آئین آرٹیکل نمبر VI(4)128

4 1962 کے آئین آرٹیکل نمبر VII(4)128

**آرٹیکل:** اپنے قریبی رشتہ داروں اور قریبی دوستوں سے رسم ورواج کے تحت ایک جج تحائف وغیرہ وصول کرسکتا ہے۔تاہم اس کالینادینا اگرہمدردی کے حصول کے لیے ہو تو وہ بالکلیہ رد کیا جائے گا۔اسی طرح جج ہراس تفریح اور دعوت سے بچے گا جو بطور خاص یا عام،جج کے فرائض منصبی کی ادائیگی اور قانونی تقاضوں کی تکمیل میں مزاحم بنتا ہو[1]۔

**آرٹیکل:** اپنے کام کے دوران ایک جج دوسرے جج صاحبان کے ساتھ ہم آہنگی اور مفاہمت کے اصولوں پر گامزن رہے گا۔اسی طرح تمام عدالتوں کے ساتھ انصاف کے حصول کی خاطر بہتر واسطہ ثابت ہوگا۔اسی طرح اگر دوسرے جج کے فیصلے سے متفق نہ ہو خواہ وہ جج اس کے ہم پلہ ہو یا عہدے میں کم تر ہو تو اس فیصلے کو بغیر کسی تبدیلی کے درست لب ولہجے اور مقید الفاظ میں ذکر کرے۔مطلب یہ کہ اس کی تعبیر میں قانونی اور اخلاقی ضابطہ کالحاظ رکھے[2]۔

**آرٹیکل:** جج اس کی بھرپور کوشش کرے گا کہ اس کے ہاں چلنے والے مقدمات کم از کم وقت میں نمٹنے کے لیے تمام اقدامات اٹھائے جائیں۔مختلف کیسز(cases)کے بروقت پورے ہونے کی نگرانی کرے گا۔تاہم وقت سے قبل فیصلہ کرنے کے تاثر کو ختم کرے گا اور اس حوالے سے اس امکان کو دور کرنے کی کوشش کرے گا جس کے تحت قبل از وقت تحریری شکل میں فیصلہ حاصل کرنے کی مہم کی جاتی ہے۔اگر جج اس طرح کے اقدامات سے غافل رہے یا اس پہلو سے اپنے آپ کو لاتعلق رکھے تو یقیناً یہ اس کی پیشہ ورانہ تغافل اور سنگین غلطی شمار ہوگی[3]۔

**آرٹیکل:** کوئی جج کسی کے ساتھ بھی کسی قسم کا غیر قانونی تعاون نہیں کرے گا اور اس بات کا قسم اٹھا کر وہ عہد کرے گا کہ وہ اس رویے سے مکمل اجتناب کرے گا۔بصورت دیگر وہ پاکستانی آئین اور قانون کے سامنے جواب دہ ہوگا[4]۔

**دفعہ(3) قاضی مجتہد ہونا چاہئیے**

**وضاحت**

صحیح یہ ہے کہ اہل اجتہاد سے ہونا اولویت کی شرط ہے[5]حتیٰ کہ اگر جاہل قاضی ہو یعنی جو مجتہد نہ تھا اور اس نے غیر کے فتویٰ پر فیصلہ کیا تو جائز ہے لیکن بایں ہمہ جاہل کو احکام میں قاضی مقرر نہیں کرنا چاہئیے اور اسی طرح ہمارے نزدیک عدالت بھی جواز تقلید قاضی

---

1 1962کے آئین آرٹیکل نمبر128(4)VIII

2 1962کے آئین آرٹیکل نمبر128(4)IX

3 1962کے آئین آرٹیکل نمبر128(4)X

4 1962کے آئین آرٹیکل نمبر128(4)

5 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي ،الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَفْسِيرِ مَعْنَى الْأَدَبِ وَالْقَضَاءِ وَأَقْسَامِهِ وَشَرَائِطِهِ3: 307۔۔۔الہدایۃ فی شرح بدایۃ المبتدی3: 101

کے واسطے شرط نہیں ہے لیکن یہ شرط کمال کے واسطے ہے پس فاسق کی تقلید جائز ہے اور اس کے قضایا نافذ ہوں گے تاوقت یہ کہ حد شرع سے ان میں تجاوز نہ ہو لیکن فاسق کو قضاء کر نا نہ چاہیئے [1] اور اگر ایک شخص قاضی بنایا گیا اور وہ عادل تھا پھر فاسق ہو گیا تو معزول کیے جانے کا مستحق ہے لیکن اس سے معزول نہ ہو گا اور اسی کو عام مشائخ نے لیا ہے اور سلطان پر واجب ہے کہ اس کو معزول کر دے اور اگر سلطان نے یہ شرط کر دی تھی کہ جب قاضی فسق کو اختیار کرے تو معزول کیا جائے گا اور قضاء کا عہدہ سلطان عادل اور ظالم دونوں کی طرف سے اختیار کرنا جائز ہے مگر ظالم سے اس وقت جائز ہے کہ قاضی حق فیصلہ کر سکے اور ظالم اس میں شر کی نظر سے نہ دیکھے اور اس کو بعض احکام کے جیسا چاہیئے نافذ کرنے میں ممانعت نہ کرے اور اگر حق فیصلہ کرنا ممکن نہ ہو یا ظالم اس میں شر کی نظر سے دیکھے یا بعض احکام کو جیسا چاہیئے جاری نہ ہونے دیں تو قضاء اختیار کرنا نہ چاہیئے اور ظلم میں اس کی اطاعت نہ کرے اور جس حاکم کی طرف سے عہدہ قضاء اختیار کیا اس کا مسلمان ہونا شرط نہیں ہے یہ تاتار خانیہ میں لکھا ہے [2] اور اہل بغاوت سے یہ عہدہ لینا جائز ہے چنانچہ کتاب الاصل کے باب خوارج [3] میں لکھا ہے [4] کہ اگر باغی کسی شہر پر قابض ہوئے اور انہوں نے قاضی بنایا اور اس نے چند قضایا فیصلے کیے پھر اہل عدل اس شہر پر قابض ہوئے اور ان کے قاضی کے سامنے یہ مقدمات پھر پیش ہوئے تو جس قدر انصاف سے ہوں ان کو نافذ کرے گا اور اسی طرح اگر اس نے ایسا حکم دیا کہ جو مختلف فیہ ہے مگر کوئی فقیہ اس طرف گیا ہے تو اس کو جاری رکھے جیسا اور قاضیوں کا حکم ہے اور حصافؒ [5] نے ذکر کیا ہے کہ اہل بغاوت کا قاضی ہو اور اس نے فیصلہ کیا تو قاضی اہل

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي ،الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَفْسِيرِ مَعْنَى الْأَدَبِ وَالْقَضَاءِ وَأَقْسَامِهِ وَشَرَائِطِهِ3: 307۔۔۔الکاسانی، علاء الدین ابو بکر بن مسعود، بدائع الصنائع فی ترتیب الشرائع7: 3، دار الکتب العلمیہ، 1406ھ/ 1986ء

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي ،الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَفْسِيرِ مَعْنَى الْأَدَبِ وَالْقَضَاءِ وَأَقْسَامِهِ وَشَرَائِطِهِ3: 307۔۔۔الدہوی، شیخ امام فرید الدین عالم بن العلاء، فتاویٰ تاتار خانیہ، کتاب ادب القاضی، الفصل:1 من یجوز لہ تقلید القضاء11: 3، مکتبہ رشیدیہ، سر کی روڈ، کوئٹہ، 1431ھ/ 201ء

3 خوارج، خارجی کی جمع ہے جو آپس میں بیس فرقوں میں بٹے ہوئے ہیں اور سب کے سب ان دو باتوں پر متفق ہیں کہ

1) علیؓ، معاویہؓ، جنگِ جمل میں شریک سارے صحابہ کرامؓ، فیصلہ کرنے والے دو صحابہ اور جو اُن کے فیصلہ پر راضی ہوئے، وہ سارے کے سارے کافر ہیں۔

2) رسول اللہ ﷺ کی اُمت میں جو بھی گناہِ کبیرہ کا مرتکب ہوا وہ کافر اور ابدی جہنمی ہے۔ وہ ظالم بادشاہ سے بغاوت کرنے کے جواز کے بھی قائل ہیں۔
(الشہر ستانی، أبو الفتح محمد بن عبد الکریم، الملل والنحل، الفصل الرابع: الخوارج1: 114، مؤسسۃ الحلبی، (س۔ن))

4 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي ،الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَفْسِيرِ مَعْنَى الْأَدَبِ وَالْقَضَاءِ وَأَقْسَامِهِ وَشَرَائِطِهِ3: 307۔۔۔الشیبانی، ابو عبد اللہ محمد بن الحسن بن فرقد، الاصل7: 512، دار ابن حزم، بیروت، لبنان، 1433ھ/ 2012ء

5 ابو بکر، احمد بن عمر بن مہیر الشیبانی جو الخصاف سے معروف تھے خلیفہ مہتدی باللہ کے ہاں خواص میں سے تھے۔ زہد و تقویٰ میں اپنے مثال آپ تھے اور اپنی ہاتھ کی کمائی سے کھاتے تھے۔ مایۂ ناز تصانیف کے مالک ہیں۔ آپ بغداد میں 261ھ/ 875ء کو فوت ہوئے۔ (ابن قطلوبغا، ابو الفداء زین الدین ابو العدل قاسم، تاج التراجم1: 97، ترجمہ(18) دار القلم، دمشق، 1413ھ/ 1992ء)

عدل اس کو نافذ نہ کرے گا اور اقضیہ میں اشارہ کیا کہ نافذ کرے گا چنانچہ یہ لفظ فرمایا ہے کہ وہ بمنزلہ اہل عدل کے فاسق قاضی کے ہے اور فاسق کے حق میں اصح قول یہ ہے کہ قاضی ہونے کی صلاحیت رکھتا ہے۔

**تقابل**

قانون شہادت ایکٹ میں قاضی کے اہل اجتہاد ہونے کے لیے یہ جملہ مذکور ہے: جج کے لیے ضروری ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کا خوف دل میں رکھے وہ قانون کا احترام کرے۔ زیادتی سے اپنے آپ کو بچائے، زبان کا سچا ہو، فیصلہ کرنے کا استعداد رکھتا ہو۔ محتاط اور برداشت کرنے کا ملکہ رکھتا ہو۔ اسی طرح الزام سے بری ہو اور کسی لالچ میں مبتلا نہ ہو۔ فیصلہ سناتے وقت اس کا لہجہ شائستہ اور نرم اور درشتی سختی سے پاک ہو تاہم اس سے کمزوری کا عنصر نمایاں نہ ہو۔ اسی طرح تنبیہ کرنے میں اپنے الفاظ پر گرفت حاصل ہو اور اپنے ہی الفاظ کا وفادار ہو۔ وہ خاموشی کی عادت کو برقرار رکھے اور فیصلہ کرتے وقت مستقل مزاجی اور معقولیت سے کام لے۔ اپنی نسشت پر اٹھک بیٹھک کے وقت وہ اپنے اوقات کا بھرپور خیال رکھے اور اس میں سنجیدگی دکھائے وہ عدالت کا وقار قائم کرنے میں سنجیدہ ہو اور عدالت میں پیش ہونے والے تمام افراد کے ساتھ منصفانہ رویہ رکھتا ہو[1]۔

**دفعہ (4)　　　اہل بغاوت کی طرف سے قضا اختیار کرنا صحیح ہے**

**وضاحت**

فقیہ ابواللیثؒ[2] نے ذکر کیا کہ باغی نے اگر کسی شخص کو شہر کی قضاء سپرد کی اور اس قاضی نے کسی مختلف فیہ حکم میں فیصلہ کیا پھر دوسرے قاضی کے پاس یہ مقدمہ پیش ہوا اگر اس کی رائے کے موافق ہے تو نافذ کرے اور مخالف ہو تو باطل کردے۔ اہل بغاوت کی طرف سے قضا اختیار کرنا صحیح ہے اور فقط باغیوں کے تسلط سے اہل عدل کے قاضی معزول نہ ہو جائیں گے اور باغی کا معزول کرنا اہل عدل سے صحیح ہے حتیٰ کہ اگر باغی بھاگ گیا تو اس کے قاضیوں کے فیصلے بعد اس کے نافذ نہ ہوں گے جب تک سلطان عادل ان کو دوبارہ قاضی نہ کرے اور جمعہ کی نماز ایسے باغی کے پیچھے جس کے واسطے بادشاہی فرمان نہ ہو جائز ہے۔ بشرط یہ کہ اس کا برتاؤ امر کا ہو کہ والیانِ حکومت کی طرح اپنی رعیت میں احکام جاری کرتا ہے پھر اہل بغی کا پہچاننا ضروری ہے۔ پس واضح ہوا کہ اہل بغاوت وہ لوگ ہیں کہ جنہوں نے ناحق امام برحق سے نافرمانی کی ہے اور اس کی تفصیل یہ ہے کہ مسلمانوں نے جب کسی شخص کی امامت پر اجماع کیا اور اس کے سبب سے بے خوف ہو گئے اور اس پر کسی فرقہ مسلمانوں نے خروج کیا۔ پس اگر یہ نافرمانی اور لڑائی اس

---

1　1962 کے آئین آرٹیکل نمبر 128(4)

2　نصر بن محمد بن احمد بن ابراہیم، ابواللیث السمرقندی ائمہ احناف کے سرخیل اور متصوفین میں زہد و کمال میں ممتاز تھے۔ نفیس تصانیف کے مالک ہیں جو 373ھ/ 983ء کو فوت ہوئے (تاج التراجم 1: 310، ترجمہ (305))

سبب سے تھی کہ امام عادل نے ان پر ظلم کیا تو وہ لوگ باغی نہیں ہیں بلکہ اس پر واجب ہے کہ ظلم کو چھوڑ دے اور انصاف کرے اور لوگوں کو نہیں چاہیئے کہ ان کے مقابلے میں امام کی اعانت کریں کیونکہ یہ ظلم کی اعانت ہے اور نہ اس فرقہ کی اعانت کریں کیونکہ اس سے وہ لوگ زیادہ خروج کریں گے۔ اگر ان لوگوں کی نافرمانی اس سبب سے نہ ہو کہ امام نے ان پر کچھ ظلم کیا بلکہ وہ لوگ والی ہونے کا اور اپنے حق کا دعویٰ کریں تو یہ لوگ باغی ہیں پس ہر اس شخص پر جو لڑائی پر قادر ہے، واجب ہے کہ امام المسلمین کی مدد کرے اور ان خارجیوں کو زیر کرے اس واسطے کہ رسول اللہ ﷺ نے ان پر لعنت فرمائی اور فرمایا ہے کہ فتنہ سوتا ہے اور جو اس کو جگائے اس پر خدا کی لعنت ہے[1]۔ پس اگر ان لوگوں نے کلمات خروج زبان سے نکالے لیکن خروج کا عزم نہ کیا تو امام کو ان سے تعرض کرنا نہ چاہیئے اور ہمارے زمانہ میں غلبہ پر حکم ہے اور عادل اور باغی معلوم نہیں ہو سکتے ہیں کیونکہ یہ سب دنیا کے طالب ہیں۔

**تقابل**

فتاویٰ عالمگیری میں اہل بغاوت کی طرف سے قضاء اختیار کرنے کے بارہ میں تفصیل موجود ہے جبکہ قانون شہادت ایکٹ میں اس کا ذکر مفقود ہے۔

**دفعہ (5) مفتی فقط مجتہد ہوتا ہے اور سوائے مجتہد کے غیر شخص جو مجتہدین کے اقوال یاد رکھتا ہے مفتی نہیں ہو سکتا**

**وضاحت**

قاضی مقرر کرنا فرض ہے[2] اور یہ کام مسلمانوں کے اہم کاموں سے ہے اور ان پر زیادہ واجب ہے پس جو شخص کہ زیادہ عارف ہو اور زیادہ وقار و ہیبت والا، زیادہ وجیہ اور جو اس کو لوگوں سے پہنچے اس پر خوب صبر کر سکتا ہو تو وہ اس کام کے واسطے اولیٰ ہے اور قاضی بنانے والے کو چاہیئے کہ اس کام کو محض اللہ تعالیٰ کے واسطے کرے اور جو شخص کہ سب سے اولیٰ ہو اسی کو ولایت قضا سپرد کرے کیونکہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ جس نے کوئی کام کسی کے سپرد کیا اور اس کی رعیت میں اس سے بہتر موجود ہے

---

1 یہ روایت جامع الصغیر کی شرح فیض القدیر میں ان الفاظ کے ساتھ ذکر ہے: الفتنة نائمة لعن الله من أيقظها. (المناوی، زین الدین عبد الرؤف بن تارج العارفین، فیض القدیر 4: 461، روایت (5975) المکتبۃ التجاریۃ الکبری، مصر، 1356ھ)
اس روایت کو محقق ناصر الدینؒ نے ضعیف الجامع میں ضعیف جبکہ سلسلۃ الضعیفہ میں منکر کہا ہے۔ (البانی، ابو عبد الرحمان محمد ناصر الدین، ضعیف الجامع الصغیر و زیادتہ، حدیث (4024) المکتب الاسلامی، (س۔ن)۔۔۔ البانی، ابو عبد الرحمان محمد ناصر الدین، سلسلۃ الاحادیث الضعیفۃ والموضوعۃ واثرہا السیئ فی الامۃ، حدیث (3258) دار المعارف، ریاض، مکہ مکرمہ، 1412ھ/1992ء)

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي ،الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَفْسِيرِ مَعْنَى الْأَدَبِ وَالْقَضَاءِ وَأَقْسَامِهِ وَشَرَائِطِهِ 3: 307۔۔۔ بدائع الصنائع فی ترتیب الشرائع، کتاب آداب القاضی، بانفرضیہ نصب القاضی 7: 2

تواس نے اللہ تعالیٰ ورسول اور جماعۃ المسلمین کے ساتھ خیانت کی[1] اور مشائخ نے فرمایا کہ مستحب ہے کہ امام ایسے شخص کو قاضی مقرر کرے کہ جو غنی اور ذی ثروت ہوتا کہ وہ لوگوں کے مال میں طمع نہ کرے۔ کسی شخص کو فتویٰ دینا نہ چاہیئے مگر جو شخص عادل ہو اور کتاب اللہ اور سنت رسول ﷺ کا عالم ہو اور اجتہاد سے واقف ہو لیکن اگر سنا ہوا حکم بیان کیا اور فتویٰ دیا تو جائز ہے اگرچہ اس کو دلیل سے نہ جانتا ہو کیونکہ دوسرے کی حکایت کی پس مثال حدیث کی طرح راوی کے ہوا تو راوی میں عقل اور ضبط عدالت اور فہم شرط ہے۔ اصولیین کی رائے اس پر قرار پائی ہے کہ مفتی فقط مجتہد ہوتا ہے اور سوائے مجتہد کے غیر شخص جو مجتہدین کے اقوال یاد رکھتا ہے مفتی نہیں ہے اور اس پر واجب ہے کہ جب کوئی مسئلہ اس سے دریافت کیا جائے تو بطور حکایت کے کسی مجتہد کا قول مثل امام اعظمؒ[2] وغیرہ کے نقل کرے پس اس سے معلوم ہوا کہ ہمارے زمانہ میں جو فتویٰ ہوتا ہے یہ فتویٰ نہیں بلکہ کسی مفتی کا کلام نقل کیا جاتا ہے تاکہ مستفتی اس کو اختیار کرے اور مجتہد کا قول نقل کرنے کی دو صورتیں ہیں یا تو اس شخص کو مجتہد تک کوئی سند حاصل ہو یا کسی کتاب مشہور سے جو دست بدست چلی آتی ہے نقل کرے۔ جیسے تصانیف امام محمد بن الحسنؒ[3] کی کیونکہ یہ بھی بمنزلہ خبر متواتر یا مشہور کے ہیں اور اس بناء پر یہ کہنا چاہئیے کہ جو بعض نسخہ نوادر کے ہمارے زمانہ میں دستیاب ہوتے ہیں اور وہ مشہور یا متواتر نہیں ہیں ان کے مسائل واحکام امام محمدؒ یا ابو یوسفؒ[4] کی طرف نسبت نہ کرنا چاہیئے۔ ہاں اگر ان نوادر سے کسی معروف کتاب مثل

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي ،الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَفْسِيرِ مَعْنَى الْأَدَبِ وَالْقَضَاءِ وَأَقْسَامِهِ وَشَرَائِطِهِ3: 308۔۔۔بدائع الصنائع فی ترتیب الشرائع ،کتاب الصلاۃ، فصل شرائط جواز الاستخلاف 1: 228

2 نعمان بن ثابت رَحِمَہُ اللّٰہُ ،تیمی ،کوفہ میں 80ھ/699ء کو پیدا ہوئے۔وہیں پرورش ہوئی۔حافظ ذہبی رَحِمَہُ اللّٰہُ لکھتے ہیں کہ صغار صحابہ کے زمانے میں پیدا ہوئے۔انس بن مالک رضی اللہ عنہ جب کوفہ تشریف لائے تو ان کی زیارت ودید کا شرف حاصل کیا۔صحابہ میں کسی سے آپ کی روایت ثابت نہیں۔150ھ/767ء کو فوت ہوئے۔ (الذہبی،ابوعبداللہ شمس الدین بن عثمان قائماز، سیر اعلام النبلاء6: 390،دار الحدیث، قاہرہ،1427/ 2006ء)

3 محمد بن الحسن بن فرقد الشیبانی، کوفی واسط میں پیدا ہوئے۔فقہ حنفی کے ائمہ ثلاثہ میں آپ کا شمار ہیں۔تحصیل علم کے لیے پہلے امام ابو حنیفہؒ اور پھر قاضی ابو یوسفؒ کے سامنے زانوائے تلمذ تہہ کرنے کا شرف حاصل کیا۔آپ 189 ہجری کو فوت ہوئے۔(تاج التراجم 1: 237،ترجمہ(203))

4 یعقوب بن ابراہیم رَحِمَہُ اللّٰہُ بن حبیب الانصاری الکوفی البغدادی،ابویوسف۔امام ابو حنیفہ رَحِمَہُ اللّٰہُ کے سب سے قریبی ساتھی ہیں۔کوفہ میں 133ھ/731ء کو پیدا ہوئے۔فقیہ،علامہ اور حافظ حدیث تھے۔مہدی،ہادی اور ہارون الرشید کے عہد میں قاضی اور چیف جسٹس رہے ہیں۔ امام ابو حنیفہ رَحِمَہُ اللّٰہُ کے مذہب کے مطابق سب سے پہلے اصولِ فقہ کی تدوین کی۔تفسیر،مغازی اور ایام عرب کے بلا مدافعت امام ہیں۔182ھ/798ء کو فوت ہوئے۔(خطیب بغدادی،ابو بکر احمد بن علی بن ثابت،تاریخ بغداد14: 242،دار الغرب الاسلامی،بیروت،1422ھ/ 2002ء)

ہدایہ و مبسوط وغیرہ کے کچھ نقل کیا گیا ہو تو مضائقہ نہیں مگر یہ اعتماد اس کتاب معروف پر ہے[1] اور فقہاء کا اس بات پر اجماع ہے کہ مفتی کو اہل اجتہاد سے ہونا چاہئیے۔

اگر درستگی اس کے خطا سے زیادہ ہوں تو اس کو فتویٰ دینا جائز ہے اور اگر وہ اہل اجتہاد میں سے نہ ہو تو اس کو فتویٰ دینا جائز نہیں مگر بطور نقل کے جائز ہے۔ پس جو کچھ اس کو مجتہد کے قول معلوم ہوں نقل کر لے۔ فاسق مفتی ہو سکتا ہے اور بعضوں نے کہا کہ نہیں صالح ہو اور علامہ عینیؒ[2] نے فرمایا کہ اسی کو اکثر متاخرین نے اختیار کیا ہے اور اس کی شرح میں اسی پر یقین کیا ہے اور اس میں اختلاف نہیں ہے کہ مفتی کے واسطے اسلام اور عقل شرط ہے اور بعض نے اس کے لیے یہ بیداری شرط کی ہے کہ غافل نہ ہو وہاں اس کا آزاد ہونا یا مرد کے جنس سے ہونا یا ناطق ہونا کہ جو باتیں کرتا ہو شرط نہیں ہے۔ پس گونگے کا فتویٰ دینا درست ہے جب کہ اس کا اشارہ سمجھ میں آجائے بلکہ جو شخص بولتا ہے اگر اس نے سوال کے جواب میں سر ہلا یا یعنی ہاں تو اس پر عمل کرنا جائز ہے اور چاہیئے کہ خلاف مروت باتوں سے پاک ہو اور فقیہ النفس سلیم الذہن ہو اور اپنے تصرفات میں نیک روش ہو اور صحیح یہ ہے کہ اس کا فتویٰ دینا مکروہ نہیں ہے جو اس کا اہل ہو اور حاکموں پر واجب ہے کہ اہل اور نااہل کی تفتیش کریں پھر نااہل کو فتویٰ دینے سے باز رکھیں[3] اور فتویٰ کی شرطوں میں سے یہ ہے کہ فتویٰ طلب کرنے والوں میں انصاف کے ساتھ ترتیب کا لحاظ رکھے اور مالدار اور سلطان و امراء کے سپاہیوں کی سبقت نہ کرے بلکہ جو شخص پہلے لایا ہے اسی کا جواب پہلے لکھ دے خواہ وہ مالدار ہو یا فقیر ہو اور مفتی کے آداب میں سے یہ کہ تحریری سوال کو تعظیم سے لے اور سوال کو اچھی طرح مکرر پڑھے اور جب اس پر کھل جائے تو اس کا جواب لکھے اور شرط یہ ہے کہ کاغذ کو جیسے بعض آدمیوں کی عادت ہے نہ پھینکے کیونکہ اس میں اللہ تعالیٰ کا نام ہے اور اس کی تعظیم واجب ہے۔ جب مفتی نے جواب لکھ

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي ،الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَفْسِيرِ مَعْنَى الْأَدَبِ وَالْقَضَاءِ وَأَقْسَامِهِ وَشَرَائِطِهِ3: 308۔۔۔ البحر الرائق شرح کنز الدقائق، کتاب القضاء، الفاسق یصلح مفتیا6: 289

2 محمود بن احمد بن موسیٰ بن احمد، ابو محمد بدر الدین عینی 762 ہجری کو پیدا ہوئے۔ حنفی، مورخ، علامہ اور محدث تھے، حلب سے تعلق تھا۔ آپ قاہرہ میں 855ھ کو فوت ہوئے۔ (السخاوی، شمس الدین ابو الخیر محمد بن عبد الرحمان، الضوء اللامع لاہل القرن التاسع10: 131، منشورات دار مکتبۃ الحیاۃ، بیروت (س۔ن))

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي ،الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَفْسِيرِ مَعْنَى الْأَدَبِ وَالْقَضَاءِ وَأَقْسَامِهِ وَشَرَائِطِهِ3: 308۔۔۔ البحر الرائق شرح کنز الدقائق، کتاب القضاء3: 599

دیاتو چاہئیے کہ اس کے پیچھے مثل واللہ اعلم کے کوئی لفظ لکھے دے اور بعض نے کہا کہ مسائل اعتقادیہ میں کہ جن پر اہل السنۃ والجماعت کا اجماع ہے یہ لکھنا چاہئیے۔[1]

بعض مفتی پرچہ عورت یا لڑکے کے ہاتھ سے نہیں لیتے تھے اور ان کا شاگردان لوگوں سے لے کر جمع کر کے ان کے پاس پیش کرتا تھا اور یہ سب علم کی تعظیم کے واسطے تھا اور عمدہ یہ ہے کہ مفتی تواضع کے ساتھ ہر ایک سے لے اور نوجوان اگر روایتوں کا حافظ ہو اور روایات سے واقف ہو اور طاعت الٰہی میں قاصر نہ ہو اور نافرمانی میں سر گرم نہ ہو تو جائز ہے کہ فتویٰ دے اور عالم اگرچہ چھوٹا ہو از راہ علم بڑا ہے اور جاہل اگرچہ بڑا ہو مگر چھوٹا ہے[2]۔

---

1 اہل سنت والجماعت تین لفظوں سے مرکب ہے۔اہل کے معنی: اشخاص، اتباع اور پیروکار کے ہیں سنت عربی زبان میں راستہ کو کہتے ہیں اور مجازاً اصولِ مقررہ، دستور، قانون، عادت، روشِ زندگی اور طرزِ عمل کے معنوں میں بھی آتا ہے۔(الجوہری، ابو نصر اسماعیل بن حماد، الصحاح تاج اللغۃ وصحاح العربیہ: 2139، دار العلم للملایین، بیروت، 1407ھ/ 1987ء)

والسنة: السيرة ،حسنة كانت أوقبيحة.(المرسی، ابوالحسن علی بن اسماعیل، المحکم والمحیط الاعظم 8 :417، دار الکتب العلمیہ، بیروت، 1421ھ/ 200ء)

"یہ اصول و قوانین اچھے ہوں یا بُرے، سنت ہی کہلائیں گے۔"

پھر اس کا استعمال نبی کریم ﷺ کی سنت کے لیے کثرت سے شروع ہوا، اور سنت سے مراد وہی طریق و دستور لیا گیا جو محمود و مستقیم ہو: السنة: الطريقة المستقيمة المحمودة، ولذلک قيل: فلانٌ من أهل السنة.(الہروی، محمد بن احمد بن الازہر، تہذیب اللغۃ 12: 250، دار احیاء التراث العربی، بیروت، 2001ء)

شیخ عبدالقادر جیلانی حنبلی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: فَعَلىَ المُؤمِنِ اِتِّبَاعُ السُّنَّةِ وَالجَمَاعَةِ، فَالسُّنَّةُ مَاسَنَّهُ رَسُولُ الله وَالجَمَاعَةُ مااتَّفَق عليه الصحابةُ فِى خِلاَفَة الأئمَّةِ الأربَعَة.(الجیلانی، ابو محمد عبدالقادر بن موسیٰ بن عبداللہ، الغنیۃ لطالبی طریق الحق 1: 80، دار الکتب العلمیۃ، بیروت، لبنان، 1417ھ/ 1997ء)

"مومن پر لازم ہے کہ سنت و جماعت کی پیروی کرے، سنت وہ چیز ہے جو رسول اللہ ﷺ نے (قولاً و فعلاً) مسنون قرار دی ہو، اور جماعت وہ احکام ہیں جن پر صحابہ کرام نے خلفائے اربعہ کی خلافت میں اتفاق کیا ہو۔"

حافظ ابن کثیر ابوالفداء اسماعیل رحمہ اللہ فرماتے ہیں: وأما أهل السُّنَّةِ والجماعة فيقولون فى كل فعل وقول لم يثبت عن الصحابة هوبدعةٌ، لأنه لوكان خيرالَّسبقونااليه لأنهم لم يتركواخصلة من خِصال الخيرالاّاوقدبادرواليها۔(ابن کثیر ابوالفداء اسماعیل بن عمر، تفسیر ابن کثیر 4: 199، تفسیر سورۃ الاحقاف 64 :11، دار طیبہ للنشر والتوزیع، 1420ھ/ 1999ء)

"اہل سنت و جماعت کہتے ہیں کہ جو قول و فعل صحابہ کرام سے ثابت نہ ہو، اس کو سرانجام دینا بدعت ہے، اس لیے کہ اگر وہ کوئی نیک کام ہوتا تو سب سے پہلے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اسے سرانجام دیتے اور اس پر عمل کرتے، اس لیے کہ انہوں نے نیکی کے کسی پہلو اور کسی نیک اور عمدہ رخ اور خصلت کو تشنہ عمل نہیں چھوڑا، بلکہ وہ ہر نیک کام میں سبقت لے گئے۔"(ڈاکٹر سراج الاسلام حنیف، منتخب علمی مکاتیب، زیر بحث اہل سنت والجماعۃ، دار القرآن والسنۃ، ہوسئی، شہباز گڑھی، مردان، 2009ء)

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي ،الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَفْسِيرِ مَعْنَى الْأَدَبِ وَالْقَضَاءِ وَأَقْسَامِهِ وَشَرَائِطِهِ 3: 309۔۔۔البحر الرائق شرح کنز الدقائق، کتاب القضاء، فصل تقلید من شاء من المجتہدین للافتاء 6: 292

## تقابل

فتاویٰ عالمگیری میں مذکور ہے کہ مفتی مجتہد ہوتا ہے اور جو شخص دوسروں کے اقوال یاد کر لیتا ہے وہ مفتی نہیں ہو سکتا جبکہ قانونِ شہادت ایکٹ میں مفتی کا ذکر نہیں ہے۔

## مفتی کو چاہیئے کہ بدوں سوال فتویٰ نہ دے

واجب ہے کہ مفتی بردبار بھاری بھر کم نرم زبان ہو کشادہ پیشانی ہو اور بدوں سوال فتویٰ نہ دے اور اگر خطا کرے تو اس سے رجوع کرے اور حیا اور عار نہ کرے[1] اور تصحیح مسائل کے واسطے حساب جاننے کی شرط میں دو وجہیں ہیں اور یہ شرط ہے کہ اپنے امام کے مذہب کا حافظ اور اس کے قواعد و اسلوب پہچانتا ہو اور جو شخص اصولی ہو اور اس میں ماہر اور جو شخص خلافیات فقہ میں بحث کرتا ہو اس کی فروع شرعیہ میں فتویٰ دینا نہ چاہیئے اور غیر واقع میں افتاء واجب نہیں ہے اور حرام ہے مفتی پر فتویٰ دینے میں تساہل کرنا اور غرض فوت ہونے کی وجہ سے حیل کی پیروی کرنا اور ایسے شخص سے جو اس کو جانتا ہے دریافت کرنا اور جس وقت اس کے اخلاق میں تغیر ہو اور اعتدال سے خارج ہو خواہ بسبب شدت خوشی کے یا سبب غصہ کے تو اس وقت فتویٰ نہ دے اور اگر اس کو یہ اعتقاد ہے کہ بایں ہمہ راہ صواب میں خطا نہ ہوگی تو اس کا فتویٰ صحیح ہے اور اولیٰ یہ ہے کہ فتویٰ لینے والے سے اجرت نہ لے بلکہ نیک کام سمجھ کر فتویٰ دے۔ پس اگر شہر کے لوگوں نے اس کے لیے اجرت مقرر کیا تو جائز ہے یا اگر اس کو اجرت دی گئی تو جائز ہے اور امام پر واجب ہے کہ مدرس اور مفتی کے واسطے بقدر کفایت مقرر کر دے اور ہر شہر کے لوگوں کی اصطلاح جدا ہے۔ پس ایسی اصطلاح نہ لکھنا چاہیئے جو وہ لوگ نہ جانتے ہوں[2]۔ پھر فتویٰ مطلقاً امام کے قول پر ہے پھر امام ابو یوسفؒ کے قول پر پھر امام محمدؒ کے قول پر پھر امام زفرؒ[3] کے قول پر پھر حسن بن زیادؒ[4] کے قول پر اور بعض نے کہا ہے کہ اگر امام ایک طرف ہوں اور صاحبین دوسری طرف تو مفتی کو اختیار ہے لیکن

---

1 نفس مصدر۔۔۔ نفس مصدر3: 599

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي ،الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَفْسِيرِ مَعْنَى الْأَدَبِ وَالْقَضَاءِ وَأَقْسَامِهِ وَشَرَائِطِهِ3: 309۔۔۔البحر الرائق شرح کنز الدقائق، کتاب القضاء3: 599

3 ابو الہذیل زفر بن الہذیل بن قیس، بصری، حنفی، تمیمی 110 ہجری میں پیدا ہوئے اور علامہ صفدی نے ان کی تاریخ پیدائش 116 ہجری بتائی ہے۔ ابتدائی تعلیم اپنے گھر سے حاصل کی اور دیگر علوم کے لیے اصبہان کے علمائے کرام کے سامنے زانوائے تلمذ تہہ کیے۔ آپ کی توثیق زیادہ تر محدثین سے منقول ہے لیکن بعض نے اس سلسلہ میں غلو سے کام لیا ہے اور ان پر نقد بھی کیا ہے چنانچہ ابن سعدؒ کہتے ہیں: لم يكن في الحديث "وہ حدیث میں کچھ بھی نہ تھے۔" 158 ہجری کو فوت ہوئے۔ (ابن حجر، ابو الفضل احمد بن علی العسقلانی، لسان المیزان2: 476، ترجمہ (1919)، مؤسسۃ الاعلمی للمطبوعات بیروت، لبنان، 1390ھ/ 1971ء)

4 حسن بن زیاد لؤلؤی کوفی، امام ابو حنیفہؒ کے شاگرد اور مذہب احناف میں آپ کا شمار اصحاب المذہب میں ہوتا ہے۔ لؤلؤ (موتی) کی تجارت کرتے تھے اس لیے لؤلؤی کہلائے۔ کوفہ میں 194 ہجری کو قاضی مقرر ہوئے اور کچھ عرصہ بعد مستعفی ہوئے آپ 204 ہجری کو فوت ہوئے۔ (خطیب بغدادی، ابو بکر احمد بن علی بن ثابت، تاریخ بغداد7: 314، دار الغرب الاسلامی، بیروت، 1422ھ/ 2002ء)

اول اصح ہے جبکہ مفتی مجتہد نہ ہو اور حاوی قدسی میں ہے کہ اعتبار قوت مدرک[1] پر ہے اور مفتی کو جائز ہے کہ ہدیہ قبول کرے اور دعوت خاصہ قبول کرے اور امام ابو یوسفؒ سے روایت ہے کہ وہ ایک مسئلہ میں فتویٰ دینے کے واسطے راست درست ہوئے چادر اوڑھی اور عمامہ باندھا پھر فتویٰ دیا یہ فتویٰ کی تعظیم تھی۔

**باب: 2**

**دفعہ (6) قاضی میں کون سے شرائط ہونی چاہیئں**

**وضاحت**

ادب القاضی میں چند احادیث قضاء کے قبول کرنے کے مکروہ ہونے میں پیش کیں اور کچھ اس کی قبولیت میں رخصت ہونے کی پیش کیں اور اس کو صالحین نے اختیار کیا ہے اور صالحین ہی نے اس سے انکار کیا ہے اور نہ قبول کرنا ہی مثل واسلم واصلح فی الدین ہے اور اس صورت میں کہ ایک شخص میں سب شرطیں قضاء کی موجود ہیں تو اس کو قضاء قبول کرنا جائز ہے۔ مشائخ نے اختلاف کیا ہے اور بعض نے مکروہ کہا ہے کیونکہ آنحضرت ﷺ سے روایت ہے کہ آپ نے فرمایا کہ جو شخص قضاء کے بلا میں پکڑا گیا گویا بغیر چھری ذبح کیا گیا[2]۔

جب عبداللہ بن وہب کو انہوں نے قاضی بنانا چاہا پس انہوں نے قبول نہ کیا اور اپنے گھر مجنون بن بیٹھے۔ پھر جو اس کے پاس جاتا تھا اس کا منہ نوچتا اور کپڑے پھاڑتا تھا پھر ایک شخص صحابہ میں سے آئے اور کہا کہ اے عبداللہ! اگر تم قضاء کو قبول کرتے اور انصاف کرتے تو بہتر تھا۔ پس عبداللہ بن وہب نے فرمایا ارے یہ تیری سمجھ ہے تو نے نبی کریم ﷺ سے نہیں سنا کہ قاضی لوگ سلطانوں کے ساتھ اور عالم انبیاء کے ساتھ حشر میں ہوں گے[3] اور مشہور یہ ہے کہ امام ابو حنیفہؒ کو قضاء اختیار کرنے کی تکلیف دی گئی تھی تو انہوں نے انکار کیا تو ظالم نے نوے کوڑے مارے۔ پھر جب ان کو اپنی جان کا خوف ہوا تو اپنے اصحاب سے پوچھا پس قاضی امام ابو یوسفؒ نے ان کے لیے قضاء قبول کرنا تجویز کیا اور کہا کہ اگر آپ قبول کر لیتے تو لوگوں کو بہت نفع پہنچاتے۔ پھر امام اعظمؒ نے کہا کہ اگر مجھ سے سمندر پار جانے کو کہتا تو میں اپنے اندر اس کام کرنے سے زیادہ قوت وقدرت پاتا اور میں تو تجھے دیکھتا ہوں کہ قاضی ہو گیا ہے پھر سر نیچا کر لیا اور ان کی طرف کبھی نہ دیکھا۔

---

1 قوت مدرک یعنی عالم جو طرفین کے دلائل سمجھتا ہے وہ اپنی قوت ادراک کے موافق جس طرف ترجیح پائے وہی اختیار کرے۔

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي ،الْبَابُ الثَّانِي فِي الدُّخُولِ فِي الْقَضَاءِ3: 310---المروزی، احمد بن محمد بن الحجاج، اخبار الشیوخ واخلاقھم، 1: 106، روایت (140) دار البشائر الاسلامیہ، بیروت، 1426ھ/ 2005ء

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي ،الْبَابُ الثَّانِي فِي الدُّخُولِ فِي الْقَضَاءِ3: 310---الکحلانی، ابو ابراہیم محمد بن اسماعیل بن صلاح، سبل السلام، کتاب القضاء، باب: تولیۃ المراۃ القضاء2: 575، دار الحدیث (س۔ن)

**تقابل**

قاضی کے شرائط اور ذمہ داریاں پہلے دفعہ (2) کے تحت ذکر ہو چکے ہیں۔

**دفعہ (7)　　　قاضی بننے سے کب تک انکار کیا جائے؟**

**وضاحت**

امام محمدؒ کو قضاء کا عہدہ پیش کیا گیا تو آپ نے انکار کیا حتیٰ کہ قید ہوئے پھر مجبور ہوئے تو اختیار کر لی [1] امام کرخیؒ [2] اور خصافؒ و علمائے عراق [3] نے اسی لیے کہا ہے کہ جب تک اس پر جبر نہ کیا جائے قبول نہ کرے اور مشائخ ہمارے دیار کے کہتے ہیں جو شخص صالح اور بے خوف ہو کہ مجھ سے ظلم نہ صادر ہو گا تو اس کو قبول کر لینے میں کچھ ڈر نہیں ہے اور جو ایسا نہ ہو اس کو دور رہنا بہتر ہے اور صحابہ اور تابعین نے اسے بلا کراہ منظور کر لیا ہے اور جس شخص کو خوف ہو کہ ظلم صادر ہو گا اس کو مکروہ ہے اور یہ خوف نہ ہو تو مکروہ نہیں ہے۔ عہدہ قضاء کو طلب کرنا یا اس کا سوال کرنا نہیں چاہیئے اور طلب کرنے کی صورت یہ ہے کہ امام سے کہے کہ مجھے قاضی بنا دے اور سوال کی صورت یہ ہے کہ لوگوں سے کہے کہ اگر امام مجھے فلاں شہر کا قاضی بنانا چاہے تو میں قبول کر لوں اور جس نے درخواست کی اس کے لیے مکروہ ہے اور عام مشائخ کا مذہب یہ ہے کہ قضاء کو اختیار کرنا رخصت ہے اور باز رہنا عزیمت ہے اور سراجیہ میں ہے کہ یہی مختار ہے [4] اور عہدہ قضاء کو دل سے بھی خواہش نہ کرے اور نہ زبان سے مگر جب کوئی دوسرا اس لائق نہ ہو تو اس پر واجب ہے کہ لوگ مسلمانوں کے حقوق کو نگاہ میں رکھے اور قضاء کو قبول کرے۔ اگر شہر میں چند لوگ ایسے ہوں جو قاضی ہونے کے لائق ہیں

---

1　فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي ،الْبَابُ الثَّانِي فِي الدُّخُولِ فِي الْقَضَاءِ3: 310---الرومی، ابوعبداللہ محمد بن محمد بن محمود، العنایۃ شرح الهدایہ، کتاب ادب القاضی 7: 262، دار الفکر، مطبع و سن اشاعت نامعلوم

2　عبید اللہ ابن الحسین بن دلال بن دلہم المکنی الکرخی کرخ میں 260ھ/874 کو پیدا ہوئے۔ آپ کا شمار فقہ حنفی کے معتبر ائمہ میں ہوتا ہے۔ اپنی تعلیم کا اکثر حصہ بغداد میں حاصل کیا۔ آپ امام طحاویؒ کے ہم عصر ہیں۔ 340ھ/952 کو فوت ہوئے۔ (الکھنوی، ابوالحسنات محمد بن عبدالحی، الفوائد البہیۃ فی تراجم الحنفیہ: 107، دار الکتاب الاسلامی، قاہرہ، (س۔ن))

3　عراق ایشیا کا ایک اہم عرب اور مسلمان ملک ہے جو قدیم میسوپوٹیمیا (مابین النہرین)، قدیم شام کے کچھ صحرائی علاقوں اور مزید کچھ علاقوں پر مشتمل ہے۔ تیل کے ذخائر کے لحاظ سے دنیا میں دوسرے نمبر پر ہے۔ عراق دنیا کے قدیم ترین ممالک میں شامل ہے جس نے کئی تہذیبوں کو جنم دیا ہے۔ فلسطین کی طرح اسے انبیاء کی سرزمین کہا جاتا ہے، اس کا دار الحکومت بغداد ہے جو اس کا سب سے بڑا شہر ہے۔ (الحموی، ابوعبداللہ شہاب الدین یاقوت بن عبداللہ، معجم البلدان 4: 93، دار صادر، بیروت، 1995ء)

4　فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي، الْبَابُ الثَّالِثُ فِي تَرْتِيبِ الدَّلَائِلِ لِلْعَمَلِ بِهَا3: 311---فتاویٰ تاتارخانیہ کتاب ادب القاضی، الفصل: 2 الدخول فی القضاء 11: 13

اور ایک نے انکار کیا تو گنہگار نہ ہو گا اور اگر سب نے انکار کیا یہاں تک کہ ایک جاہل کو قاضی بنایا گیا تو گناہ میں سب شریک ہوں گے [1]۔ اگر دو شخص قاضی ہونے کے لائق ہیں مگر ایک زیادہ فقیہ ہے اور دوسرا زیادہ پرہیزگار ہے تو یہ فقیہ سے اولیٰ ہے [2]۔

**تقابل**

فتاویٰ عالمگیری میں یہ ذکر موجود ہے کہ قاضی بننے سے کب تک انکار ممکن ہے جبکہ قانونِ شہادت ایکٹ میں اس کا سرے سے ذکر نہیں ہے۔

**دفعہ (8) اگر کوئی پیسے دے کر قاضی بنا تو یہ کیسا ہو گا؟**

**وضاحت**

اگر سلطان نے ایسے شخص کو قاضی بنایا جو صلاحیت نہیں رکھتا ہے حالانکہ اس شہر میں ایسا شخص موجود تھا جو اس کے لائق ہے تو گناہ سلطان پر ہو گا اور اگر کوئی شخص رشوت دے کر قاضی ہو گیا تو صحیح یہ ہے کہ وہ معتبر نہ ہو گا اور اگر حکم دے گا تو نافذ نہ ہو گا۔ جس نے رشوت یا سفارش سے قضاء حاصل کی اور اس نے کسی مختلف فیہ مسئلہ میں حکم دیا پھر دوسرے قاضی کے پاس پیش ہوا پس اگر اس کی رائے کے موافق ہو تو نافذ کرے گا اور اگر مخالف ہے تو باطل کر دے اور اصح یہ ہے کہ جو سفارش سے قاضی ہوا اور جو خود قاضی بن گیا دونوں قضاء کے نافذ ہونے میں برابر ہیں قاضی نے رشوت لے کر اگر حکم دیا تو اس کی قضاء نافذ نہ ہو گی اور جس مقدمہ میں رشوت نہیں لی اس میں نافذ ہو گی اسی کو سرخسیؒ [3] اور خصافؒ نے اختیار کیا ہے اور اگر قاضی کے بیٹے یا اس کے محرر یا بعض پیادوں نے رشوت لی پس اگر قاضی کے حکم اور رضامندی سے لی تو یہ اور قاضی کا خود رشوت لینا برابر ہے اور اس کا فیصلہ مردود ہے اور اگر اس کے بلا دانستگی ایسا ہوا تو قضاء نافذ ہو جائے گی اور لینے والے پر واجب ہے کہ رشوت واپس کر دے۔

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي،الْبَابُ الثَّالِثُ فِي تَرْتِيبِ الدَّلَائِلِ لِلْعَمَلِ بِهَا3: 311۔۔۔العنایۃ شرح الہدایۃ، کتاب ادب القاضی7: 262

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي،الْبَابُ الثَّالِثُ فِي تَرْتِيبِ الدَّلَائِلِ لِلْعَمَلِ بِهَا3: 311۔۔۔ فتاویٰ تاتارخانیہ کتاب ادب القاضی، الفصل:2الدخول فی القضاء11: 13

3 ابو بکر عبدالرحمان بن محمد، شمس الائمہ سرخسی400ھ/ 1009ء کو سرخس میں پیدا ہوئے۔ تحصیل علم کے لیے شمس الائمہ عبدالعزیز حلوانی کے سامنے زانوئے تلمذ تہہ کیے۔ آپ بڑے حق گو تھے بادشاہ کے سامنے حق کلمہ کہا جس سے وہ ناراض ہو گئے اور آپ کو شہر اوزجند میں ایک کنویں کے اندر قید کر دیا۔ کنویں ہی سے اپنے تلامذہ کو امام حاکم شہید کی کتاب الکافی کی شرح "المبسوط" املا کروائی۔ 483ھ/ 1096ء کو دمشق میں فوت ہوئے۔ (الجواہر المضیۃ فی طبقات الحنفیۃ1: 380۔۔۔الزرکلی، خیر الدین بن محمود بن محمد، الاعلام3: 326، دار العلم للملایین، 2002ء)

### تقابل

فتاویٰ عالمگیری میں یہ تفصیل موجود ہے کہ اگر کوئی شخص رشوت سے قاضی بناتواس کا قاضی بننا صحیح ہے جبکہ قانونِ شہادت ایکٹ میں قاضی کے لیے رشوت سے قضااختیار کرنے کاذکر موجود نہیں ہے۔

### باب:3 دلائل پر عمل کی ترغیب

### دفعہ(9) قاضی کواللہ تعالیٰ کے حکم کے مطابق فیصلہ کرناچاہیئے

### وضاحت

قاضی کو چاہئیے کہ کتاب اللہ کے حکم کے موافق عمل کرے اور جو کتاب میں ناسخ و منسوخ ہے اس کو پہچانے اور ناسخ میں سے جو محکم یا متشابہ مختلف التاویل ہے پس اگر اس نے کتاب اللہ میں نہ پایاتو حدیث رسول ﷺ کے موافق عمل کرے اور چاہئیے کہ اس کے بھی ناسخ و منسوخ معلوم کرے۔ اگر احادیث مختلف آئی ہوں توجو حکم حدیث کا مشابہ اور موافق اجتہاد ہواس کو اختیار کرے اور اس پر واجب ہے کہ اقسام حدیث سے آحاد و مشہور و متواتر کو معلوم کرے اور مراتب رواۃ کو معلوم کرناواجب ہے[1]۔ پس بعض رواۃ فقہ وعدالت میں مشہور ہیں جیسے چاروں خلفاء راشدین ،عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ[2]، عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ[3] اور عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ[4] وغیرہ اور بعض اس میں مشہور ہیں کہ نبی کریم ﷺ کے ساتھ مدت تک ہم نشیں رہے اور جو سنا ہے وہ خوب محفوظ رکھتے ہیں اور جو فقہ جانتے ہیں مشہور ہے کہ اس کی روایت کالینااولیٰ ہے بنسبت اس کے جو غیر فقیہ ہے اور اسی طرح جس کی ہم نشینی زیادہ رہی اس

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي،الْبَابُ الثَّالِثُ فِي تَرْتِيبِ الدَّلَائِلِ لِلْعَمَلِ بِهَا3: 311

2 عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بن غافل بن حبیب بن ہذلی ابوعبدالرحمٰن ،اکابر صحابہ میں سے تھے۔ فاضل وعاقل اور رسول اللہ ﷺ کوسب سے زیادہ قریب تھے۔ سابقون اولون میں سے تھے۔ آپ ہی نے سب سے پہلے حرم مکہ میں جہر سے قرآن سنایا۔ رسول اللہ ﷺ کے خادم خاص تھے۔ نبی کریم ﷺ کے وفات کے بعد کوفہ تشریف لے گئے جہاں سے عثمان رضی اللہ عنہ کے دورِ خلافت میں واپس آگئے۔ مدینہ منورہ میں 32ھ/653ء کو تقریباً 60 کی عمر میں فوت ہوئے۔(ابن عبدالبر، ابوعمر یوسف بن عبداللہ،الاستیعاب فی معرفۃ الأصحاب3: 987،ترجمہ(1658)دارالجیل ،بیروت، 1412ھ/ 1992ء---ابن حجر عسقلانی،ابوالفضل احمد بن علی،الاصابۃ فی تمییزالصحابۃ4: 198،ترجمہ(4970)دارالکتب العلمیہ،بیروت،1415ھ)

3 عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ بن عبدالمطلب،قرشی،ہاشمی 3ق ھ/619ء کوپیدا ہوئے ،رسول اللہ ﷺ کے چچازاد بھائی اور جلیل القدر صحابی ہیں۔ حبرالامۃ(امت کے عالم) اور ترجمان القرآن جیسے القاب سے نوازے گئے طائف میں سکوت پذیر تھے اور وہیں 68ھ/687ء کو فوت ہوئے۔(الجزری،ابن الاثیر،اسدالغابۃ فی معرفۃ الصحابۃ6 :384،ترجمہ(6527)،دارالکتب، قاہرہ،بیروت،1415ھ/1994ء)

4 آپ ابو محمد عبداللہ بن عمرو بن العاص ہیں۔ صحابی ہیں۔ نبی کریم ﷺ اور اپنے والد عمرو بن العاص سے روایت کی جبکہ ان سے روایت کرنے والوں میں ابواسامہ بن سہل اور بشیر بن شغاف شامل ہیں۔65ھ/684ء کو وفات پائی۔ مرویات کی تعداد (700) تک ہے۔( الاستیعاب فی معرفہ الاصحاب 3 :86، ترجمہ(1636)---اسدالغابۃ فی معرفۃالصحابۃ3 :139،ترجمہ(3093)---الاصابۃ فی تمییزالصحابۃ2: 1101، ترجمہ(4849))

کی روایت کا لینا اس سے اولی ہے جو زیادہ ہم نشیں نہیں رہا ہے[1]۔ اگر کوئی واقعہ ایسا پیش آئے کہ جس میں نبی کریم ﷺ سے کوئی حدیث نہیں آئی ہے تو اجماع صحابہ پر عمل کرے کیونکہ اجماع صحابہ پر عمل کرنا واجب ہے اور اگر صحابہ میں باہم اختلاف ہو تو خود کوشش کر کے بعض کے قول کو بعض پر ترجیح دے بشرط یہ کہ خود اہل اجتہاد سے ہو اور اس کو یہ روا نہیں کہ ایک تیسرا قول نکال کر سب کی مخالفت اختیار کرے کیونکہ انہوں نے باوجود اختلاف کے اس پر اتفاق کیا ہے کہ ان دونوں اقوال کے سوا تیسرا قول نہیں اور وہ باطل ہے۔ خصافؒ کہتے تھے کہ اس کو تیسرا قول نکالنے کا اختیار ہے کیونکہ ان کا اختلاف اس کی دلیل ہے کہ اس واقعہ میں اجتہاد کی گنجائش ہے اور صحیح وہی ہے جو ہم نے بیان کر دیا اگر صحابہ نے کسی حکم پر اجماع کیا اور تابعین میں سے کسی نے اختلاف کیا۔ پس اگر یہ ایسا تابعی ہے جس کو صحابہ کا زمانہ نہیں ملا تو اس کے اختلاف کا اعتبار نہیں ہے حتیٰ کہ اگر کسی قاضی نے بر خلاف اجماع صحابہ کے اس قول کے موافق فیصلہ کیا تو باطل ہو گا اور اگر ایسا تابعی ہے جس نے صحابہ کا زمانہ پایا ہے اور ان کی فتاویٰ سے مزاحم ہوا ہے اور صحابہ نے اس کے واسطے اجتہاد تجویز کیا ہے جیسے شریح [2] اور شعبیؒ[3] وغیرہ تو اس کی مخالفت کی وجہ سے اجماع منعقد نہیں ہو گا[4]۔

## تقابل

جیسا کہ فتاویٰ عالمگیری میں قاضی کے لیے سب سے مقدم چیز جس پر فیصلے کیے جاتے ہیں وہ اللہ تعالیٰ کے احکامات اور قرآن و سنت ہے بالکل اسی طرح قانون شہادت ایکٹ میں قاضی کے لیے انہی ماخذ پر فیصلے کرنے کا حکم دیا گیا کہ جج کے لیے ضروری ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کا خوف دل میں رکھے وہ قانون کا احترام کرے۔ زیادتی سے اپنے آپ کو بچائے، زبان کا سچا ہو، فیصلہ کرنے کا استعداد رکھتا ہو۔ محتاط اور برداشت کرنے کا ملکہ رکھتا ہو۔ اسی طرح الزام سے بری ہو اور کسی لالچ میں مبتلا نہ ہو۔ فیصلہ سناتے وقت اس کا لہجہ شائستہ اور نرم اور درشتی سختی سے پاک ہو تاہم اس سے کمزوری کا عنصر نمایاں نہ ہو۔ اسی طرح تنبیہ کرنے میں اپنے الفاظ پر گرفت حاصل ہو اور اپنے

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي، الْبَابُ الثَّالِثُ فِي تَرْتِيبِ الدَّلَائِلِ لِلْعَمَلِ بِهَا3: 312

2 شریح بن الحارث بن قیس بن جہم الکندی، ابوامیہ، قاضی اور فقیہ تھے۔ یمن سے تعلق تھا۔ سیدنا عمر اور سیدنا عثمان، سیدنا علی اور سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہم اجمعین کے دور خلافت میں کوفہ کے قاضی رہے ہیں۔ حجاج کے زمانہ میں مستعفی ہوئے۔ حدیث کے ثقہ راوی ہیں۔ کوفہ میں 78ھ/697ء کو وفات پائی۔ (ابن خلکان، ابوالعباس شمس الدین احمد بن محمد، وفیات الاعیان وانباء ابناء الزمان 2 :460، دار صادر، بیروت، 1994ء)

3 ابو عمرو عامر بن شراحیل الشعبی الکوفی۔ 19ھ کو پیدا ہوئے۔ تابعی، فقیہ اور ثقہ راوی ہیں۔ انس بن مالک، جابر بن سمرۃ اور جابر بن عبداللہ سے علم حاصل کیا۔ شاگردوں میں اسماء بن عبید اور بدر بن عثمان مشہور ہیں۔ 110ھ کو فوت ہوئے۔ (ابن الجوزی، جمال الدین ابوالفرج عبدالرحمان بن دلی، صفۃ الصفوۃ 3 :51، ترجمہ (410) دار الحدیث، قاہرہ، مصر، 1421ھ/ 2002ء)

4 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي، الْبَابُ الثَّالِثُ فِي تَرْتِيبِ الدَّلَائِلِ لِلْعَمَلِ بِهَا3: 312

ہی الفاظ کا وفادار ہو۔ وہ خاموشی کی عادت کو برقرار رکھے اور فیصلہ کرتے وقت مستقل مزاجی اور معقولیت سے کام لے۔ اپنی نسشت پر اٹھک بیٹھک کے وقت وہ اپنے اوقات کا بھرپور خیال رکھے اور اس میں سنجیدگی دکھائے وہ عدالت کا وقار قائم کرنے میں سنجیدہ ہو اور عدالت میں پیش ہونے والے تمام افراد کے ساتھ منصفانہ رویہ رکھتا ہو[1]۔

**امام اعظمؒ سے مسئلہ مذکورہ کی بابت دو روایتیں**

اگر کوئی حکم بعض تابعین کی طرف سے پہنچا اور اس کے سوا دوسروں سے اس باب میں کچھ منقول نہ ہوا تو امام اعظمؒ سے اس صورت میں دو روایتیں ہیں۔

ایک روایت میں ہے کہ میں ان کی تقلید نہ کروں گا۔

کہ امام نے فرمایا کہ اگر ان میں سے ایسے ہوں جنہوں نے زمانہ صحابہ میں فتویٰ دیا ہے اور صحابہ نے اس کے حق میں اجتہاد جائز قرار دیا ہے جیسے شریحؒ، مسروقؒ[2] اور حسن بصریؒ[3] تو میں ان کی تقلید کروں گا۔

پھر اگر کوئی ایسا واقعہ ہو جس میں صحابہ سے کچھ روایت نہیں ہے اور تابعین کا اجماع ہے تو اس دلیل سے فیصلہ کرے اور اگر تابعین میں باہم اختلاف ہو تو بعض قول کو ترجیح دے کر اس کے موافق حکم کرے اور اگر ان میں سے کچھ بھی روایت نہ ہو پس اگر خود اہل اجتہاد سے ہے تو مشابہ احکام پر قیاس کر کے اور اجتہاد کر کے صواب کی خواہش کر کے رائے کے موافق حکم دے اور اگر کوئی اہل اجتہاد میں سے نہیں ہے تو فتویٰ طلب کرے اور اس کے موافق حکم دے اور بلا علم حکم نہ دے اور نہ سوال[4] سے شرمندہ ہو پھر دو باتوں کا جاننا ضروری ہے کہ اگر ہمارے اصحاب ابو حنیفہؒ، ابو یوسفؒ اور امام محمدؒ کسی بات پر متفق ہوں تو قاضی کو نہ چاہئیے کہ اپنی رائے سے ان کی

---

1 1962 کے آئین آرٹیکل نمبر 128(4) آرٹیکل ii

2 مسروق بن اجدع بن مالک ہمدانی، وادعی، ابو عائشہ، ثقہ تابعی تھے۔ اہل یمن میں سے تھے۔ سیدنا ابو بکر رضی اللہ عنہ کے دورِ خلافت میں مدینہ آئے، کوفہ میں رہائش اختیار کی۔ سیدنا علی رضی اللہ عنہ کی لڑائیوں میں شرکت کی۔ 63ھ/ 683ء کو فوت ہوئے۔ (المزی، یوسف بن عبدالرحمان بن یوسف، تہذیب الکمال فی اسماء الرجال 27: 452، ترجمہ (5902)، مؤسسۃ الرسالہ، بیروت، 1400ھ/ 1980ء)

3 ابو سعید حسن بن ابی الحسن یسار بصری رَحِمَہُ اللہُ، مشہور تابعی ہیں۔ علم زہد، تقویٰ اور عبادت میں اپنی مثال آپ تھے۔ آپ کے والد ماجد یسار بن ثابت ؓ کے آزاد کردہ غلام تھے۔ مدینہ منورہ میں ۱۲ھ/۶۴۲ء کو پیدا ہوئے۔ علی ؓ کے سایہ عاطفت میں رہے۔ بصرہ میں سکونت پذیر تھے۔ ۱۱۰ھ/۷۲۸ء کو فوت ہوئے۔ حافظ ذہبی رَحِمَہُ اللہُ کہتے ہیں کہ آپ کبھی کبھار ابوہریرہ ؓ سے "عن" کے ساتھ روایت کرتے ہیں حالانکہ آپ کی ابوہریرہ ؓ سے ملاقات ہی ثابت نہیں۔ لہٰذا آپ کی یہی روایات منقطع ہوتی ہیں۔ (وفیات الأعیان وأنباء أبناء الزمان 2: 69 ---الذہبی، شمس الدین أحمد بن عثمان بن قایماز، میزان الاعتدال فی نقد الرجال 1: 567، دار المعرفہ للطباعۃ والنشر، بیروت، لبنان، 1382ھ/1963ء)

4 یعنی مفتی سے اس کا حکم پوچھ لینے میں شرم نہ کرے۔

مخالفت کرے اور دوسری بات یہ ہے کہ اگر ان میں اختلاف ہو تو عبداللہ بن مبارک ؒ[1] نے فرمایا کہ امام ابوحنیفہ ؒ کا قول لیا جائے گا کیونکہ وہ تابعین میں سے تھے اور ان کے فتویٰ کے مزاحم ہوتے تھے اور اگر ابوحنیفہ ؒ اور ان کے اصحاب سے کوئی روایت نہ ملی اور متاخرین سے پائی گئی تو ان کے موافق حکم دے اور اگر متاخرین میں باہم اختلاف ہو تو کسی کو ان میں سے اختیار کرلے اور اگر متاخرین سے بھی نہ پائی گئی تو اپنی رائے سے اس میں اجتہاد کرے بشرطیکہ وجوہ فقہ کو جانتا ہو اور اہل فقہ سے اس میں مشاورت لے اور اگر اس نے اپنی رائے سے حکم دیا پھر وہ نص صریح کے مخالف ہوا تو اس کا فیصلہ جائز نہ ہوگا اور اگر نص کے مخالف نہ ہوا بلکہ اس کے بعد اس کو دوسری رائے ظاہر ہوئی تو جو کچھ گزرا اس کو باطل نہ کرے اور آئندہ کے واسطے اس رائے کے موافق عمل کرے اور یہ قول امام اعظم ؒ اور امام ابویوسف ؒ کا ہے اور امام محمد ؒ نے فرمایا کہ اگر اول مرتبہ اس نے اجتہاد سے فیصلہ کیا پھر دوسری رائے اس سے بہتر دیکھی جو امام اعظم ؒ اور امام ابویوسف ؒ کے کہنے کے موافق ہو۔ پس اگر متقدمین کا اختلاف دو اقوال پر ہو اور پھر ان کے بعد کسی ایک قول پر اجماع ہو گیا تو یہ اجماع امام اعظم ؒ اور امام ابویوسف ؒ کے قول پر پہلے اختلاف کو رفع نہیں کرتا اور امام محمد ؒ کے قول پر رفع کرتا ہے اور شیخ الاسلام و شمس الائمہ سرخسی ؒ نے ذکر کیا کہ یہ اجماع پہلے اختلاف کو رفع نہیں کرتا ہے اور اس میں کچھ اختلاف ہمارے اصحاب میں نہیں ہے صرف بعض علماء البتہ ہمارے مخالف ہیں۔ اگر کسی زمانے کے لوگ کسی حکم پر متفق ہوئے اور وہ زمانہ گزر گیا اور قاضی نے ان کا قول چھوڑ کر دوسری رائے پر حکم دیا بسبب اس کے کہ اس کو صواب ان کے برخلاف معلوم ہوا تو ایسی صورت میں اگر اس اتفاق سے پہلے اختلاف واقع ہو گیا ہے تو مشائخ نے باہم اختلاف کیا بعض نے کہا کہ قاضی کو مخالفت کرنا روا نہیں اور بعض نے کہا کہ روا ہے اور اگر اس اتفاق سے پہلے اختلاف نہ تھا تو بالاتفاق قاضی مخالفت نہیں کر سکتا۔

ایک قاضی نے فتویٰ طلب کیا اور فتویٰ کے جواب سے اس کی رائے مخالف ہے پس اگر وہ اہل رائے میں سے ہے تو اپنی رائے کے موافق عمل کرے اور اگر اس نے اپنی رائے کو ترک کیا اور مفتی کی رائے کے موافق عمل کیا تو صاحبین کے نزدیک جائز نہیں ہے اور امام اعظم ؒ کے نزدیک نافذ ہو جائے گی۔ اگر حکم دینے کے وقت قاضی کی کوئی رائے نہ تھی اور اس نے مفتی کی رائے کے موافق فیصلہ کر دیا پھر اس کے برخلاف ایک رائے ظاہر ہوئی تو امام محمد ؒ نے فرمایا کہ اپنی قضاء توڑے اور امام ابویوسف ؒ نے کہا کہ قضاء نہ توڑے چنانچہ اس صورت میں کہ اس نے اپنی رائے سے حکم دیا۔ پھر اس کو دوسری رائے ظاہر ہوئی تو پہلی رائے نہ

---

1 ابو عائشہ مسروق بن اجدع بن مالک الہمدانی الکوفی۔ تابعی اور ثقہ راوی ہیں۔ ابی بن کعب، زید بن ثابت اور عبداللہ بن مسعود سے علم حاصل کیا۔ شاگردوں میں ابراہیم النخعی، انس بن سیرین اور عامر الشعبی مشہور ہیں۔ 62ھ کو فوت ہوئے۔ (اسد الغابۃ فی معرفۃ الصحابۃ 5: 150، ترجمہ (4870))

ٹوٹے گی[1] اور جس صورت میں کوئی نص یا مخالف یا اجماع نہیں ہے پس قاضی یا اہل اجتہاد سے ہو گا یا نہ ہو گا۔ پس اگر وہ اہل اجتہاد میں سے ہو اور اس کی رائے ایک طرف پہنچی تو اس کو اپنی رائے پر عمل کرنا واجب ہے اگرچہ دوسرے اہل اجتہاد و رائے کے مخالفت ہو اور اس کو دوسروں کی رائے کی تابع داری جائز نہیں ہے کیونکہ جس طرف اس کا اجتہاد پہنچتا ہے وہی اللہ تعالیٰ کے نزدیک ظاہر میں حق ہے اگر اس کی رائے ایک امر کی طرف پہنچی اور وہاں کوئی دوسرا مجتہد تھا کہ وہ اس سے زیادہ فقیہ تھا اور اس کی رائے اس کے برخلاف تھی اور اس نے چاہا کہ بلا نظر و غور کے اس کی رائے پر عمل کرے کیونکہ اس کو زیادہ فقیہ جانتا ہے اور امام اعظمؒ کے نزدیک اس کی گنجائش ہے اور امام ابو یوسفؒ اور محمدؒ کے نزدیک نہیں بلکہ صرف اپنی رائے پر عمل کرے اور بعض روایات میں یہ اختلاف اس کے برعکس مذکور ہے اور اگر واقعہ کا حکم اس کی عقل پر مشکل ہو جائے تو اپنی رائے کو کام میں لائے اور اس پر عمل کرے اور افضل یہ ہے کہ اہل فقہ سے اس میں مشاورت کرے اگر وہ اختلاف کریں تو غور کر کے جس طرف اس کی رائے ظاہر میں پہنچے اس پر عمل کرے اور اگر وہ لوگ ایک رائے پر متفق ہوں اور اس کی رائے ان کے مخالف ہو تو بھی اپنی رائے پر عمل کرے لیکن چاہیئے کہ حکم دینے میں جلدی نہ کرے جب تک حق تاویل و کوشش کو پورا کر کے وجوہ حق کو منکشف نہ کر لے اور جب اس کی کوشش سے حق کھل گیا تو اپنی رائے سے اس میں فیصلہ کرے اور جب اس نے اپنی کوشش اس میں اظہار حق کے واسطے صرف کر دی تو پھر اپنے فیصلہ سے خوفناک نہ ہو حتیٰ کہ اگر اس نے جزا کا حکم دے دیا تو فیمابینہ و بین اللہ تعالیٰ جائز نہیں ہے اگرچہ وہ اہل اجتہاد سے ہو مگر جب اس کا حال دریافت نہ ہو تو محمول کیا جائے گا کہ اس نے اپنی رائے سے حکم دیا اور جب تک ممکن ہو گا مسلمان کا کام صحت پر محمول کیا جائے گا یہ سب اس صورت میں ہے کہ قاضی اہل اجتہاد میں سے ہوا اور اگر اہل اجتہاد میں سے نہ ہو۔ پس اگر اس نے ہمارے اصحاب کے اقوال کو یاد رکھا اور مضبوطی اور اتفاق کے ساتھ حفظ کیا تو جس کا قول حق سمجھتا ہے اس پر بر سبیل تقلید عمل کرے اور اگر ان کے اقوال کا حافظ نہیں ہے تو جو اس شہر میں ہمارے اصحاب میں سے اہل فقہ میں سے ہوں ان کے فتویٰ پر عمل کرے اور اگر شہر میں صرف ایک ہی فقیہ حنفی ہو تو اسی کا قول اختیار کرے اور ہمیں امید ہے کہ اس سے بازپرس نہ ہو گی[2]۔

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي،الْبَابُ الثَّالِثُ فِي تَرْتِيبِ الدَّلَائِلِ لِلْعَمَلِ بِهَا3: 312۔۔۔فتاویٰ تاتارخانیہ، کتاب ادب القاضی، الفصل:3، ترتیب الدلائل والعمل بہا11: 15

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي،الْبَابُ الثَّالِثُ فِي تَرْتِيبِ الدَّلَائِلِ لِلْعَمَلِ بِهَا3: 313۔۔۔بدائع الصنائع فی ترتیب الشرائع، کتاب آداب القاضی، فصل فی بیان شرائط جواز القضاء7: 5

## دفعہ (10) مجتہد کے شرائط

**وضاحت**

واضح ہو کہ مقصود حاصل کرنے کے لیے اپنی کوشش کو صرف کرنے کو اجتہاد کہتے ہیں [1] اور آدمی کے مجتہد ہو جانے کی شرط یہ ہے کہ کتاب اللہ و حدیث رسول ﷺ سے جس قدر کہ جس سے احکام متعلق ہیں جانتا ہو نصائح کا جاننا شرط نہیں ہے اور بعض نے کہا کہ جس کی رائے میں صواب زیادہ ہوں خطا سے اس کو اجتہاد حلال ہے اور اصح تعریف مجتہد کی یہ ہے جو بعض نے بیان کی ہے کہ اس نے علم [2] کتاب اللہ اور اس کے وجوہ معانی کو جانا ہو اور علم حدیث کو بھی اس کے طرق و متون و وجوہ معانی سے پہچانا ہو اور قیاس میں معصیب ہو اور عرف الناس کو جانتا ہو۔ اگر شہر میں کچھ لوگ اہل فقہ ہوں تو ان سے اس بات میں مشورہ لے اور مشورہ میں اگر اس کی اور ان کی رائے متفق ہو تو اس پر حکم کرے اور اگر اختلاف ہو تو جو قول حق سے قریب معلوم ہو اس پر نظر ڈال کر اپنے اجتہاد سے عمل کرے بشرط یہ کہ اس قدر اجتہاد کا صالح ہو اور اس باب میں بڑی عمر کا آدمی معتبر نہیں ہے اور نہ کثرت عدد کا اعتبار ہے بلکہ ایک ہی شخص کو کبھی علاوہ جماعت کے توفیق صواب حاصل ہوتی ہے اور یہ امام اعظمؒ کے قول پر ہونا چاہیئے اور امام محمدؒ کے قول پر کثرت عدد کا اعتبار ہے اور اگر اس کا اجتہاد کسی امر پر نہ قرار پایا اور وہ حادثہ ویسا ہی مختلف اور مشکل رہ گیا تو اس شہر کے سوا جس میں وہ ہے دوسرے شہر کے فقہاء کو لکھے اور خط کے ساتھ مشاورت کرنا پرانا طریقہ چلا آیا ہے کہ حوادث شرعیہ میں ایسا ہوتا ہے۔ پس اگر ان لوگوں نے جن کی طرف خط بھیجا ہے کسی بات پر اتفاق کیا اور قاضی کی رائے بھی ان کی رائے کے موافق ہوئی اور وہ بھی اہل رائے و اجتہاد میں سے تھا تو اسی رائے کے موافق اس پر عمل کرے اور اگر ان لوگوں نے بھی اختلاف کیا پس اگر یہ شخص اہل اجتہاد میں سے ہے تو جو قریب حق کے قول معلوم ہو اسی پر عمل کرے اور اپنی رائے سے عمل کرے اور اگر اس صورت میں قاضی اہل اجتہاد سے نہ ہو تو جو شخص اس کے نزدیک زیادہ فقیہ اور بہت پرہیزگار ہے اس کے قول پر عمل کرے اگر قاضی نے ایک قوم سے مشورہ کیا اور یہ لوگ اہل فقہ تھے اور ان کی رائے سے قاضی کی رائے مخالف ہے تو قاضی کو اپنی رائے چھوڑ کر ان کی رائے پر عمل کرنا جائز نہیں اور اگر قاضی نے ایک شخص فقیہ سے مشورہ کیا تو کافی ہے مگر چند لوگوں سے فقہ میں مشورہ لینا احتیاط ہے۔ اگر اس شخص نے ایک رائے کا مشورہ دیا اور قاضی کی رائے اس کے برخلاف ہے تو قاضی اپنی رائے نہیں چھوڑ سکتا اور اگر قاضی نے اس کی رائے کو بسبب اس کے کہ وہ افضل اور افقہ ہے لائق اہتمام و بزرگی جانا تو اس مسئلہ کو کتاب الحدود میں ذکر کیا اور کہا کہ اگر اس شخص کی رائے

---

1 کتاب التعریفات 1: 10

2 یعنی قرآن کے احکام سے آگاہ ہو اور حق یہ کہ کمتر مرتبہ ہی ہے ورنہ کل سے عالم ہو یعنی عبارت و اشارت وغیرہ جو اصول میں مذکور ہیں اور علم حدیث میں اسناد کا علم اس سے زائد ہے مصیبت ہو یعنی قیاس کو ٹھیک ہوتا ہو عرف الناس لوگوں کے رواج۔

کے موافق اس نے فیصلہ کیا تو مجھے امید ہے کہ اس کو اتنی گنجائش ہو گی اور اگر اس نے اس کی رائے کو ایسا لائق اہتمام نہ جانا تو اس کو اپنی رائے چھوڑ کر دوسرے کی رائے پر عمل کرنا نہیں چاہیئے[1]۔

**تقابل**

فتاویٰ عالمگیری میں مجتہد کے لیے جو شرائط ذکر ہوئے ہے بالکل اسی طرح عصری قوانین میں قاضی کے لیے وہی شرائط اور ذمہ داریاں مذکور ہے جو کہ دفعہ (2) کے تحت ذکر ہو چکے ہیں۔

**دفعہ (11) رسول اللہ ﷺ کے زمانے میں اجتہاد کرنا جائز تھا یا نہیں؟**

**وضاحت**

اس امر میں اختلاف ہے کہ صحابی مجتہد کو رسول اللہ ﷺ کے زمانہ میں اجتہاد کرنا جائز تھا یا نہیں تو بعض نے کہا کہ جائز نہیں تھا اور اکثر علماء نے کہا کہ جو شخص نبی کریم ﷺ سے دور تھا اس کے لیے جائز تھا اور جو نزدیک تھا اس کے لیے جائز نہ تھا اور یہی اصح ہے۔اس میں اختلاف ہے کہ نبی کریم ﷺ ان چیزوں میں جن میں آپ کو وحی نہیں بھیجی گئی تھی اجتہاد کرتے اور حکم دیتے تھے یا نہیں۔پس جنہوں نے کہا کہ اجتہاد نہیں کرتے تھے بلکہ وحی کا انتظار کرتے تھے اور بعض نے کہا کہ پہلے انبیاء کی شریعت کی طرف رجوع کرتے تھے کیونکہ ان کی شریعت جب تک اس کا نسخ نہ ثابت ہو ہمارے واسطے بھی ثابت ہے اور بعض نے کہا کہ اس وقت تک اجتہاد نہیں کرتے تھے جب تک کہ وحی کی طمع ہوتی اور جب امید منقطع ہوتی تب اجتہاد کرتے پھر وہی ہماری شریعت ہو جاتی تھی۔پس اگر اس کے بر خلاف وحی آتی تھی تو وہ اس کی ناسخ ہو جاتی تھی کیونکہ سنت کا کتاب سے منسوخ ہونا ہمارے نزدیک جائز ہے اور بھی نبی کریم ﷺ وہ فیصلہ جس کو جاری کر دیا ہے نہیں توڑتے تھے ہاں آئندہ کے واسطے فیصلہ میں دوسرا حکم دیتے تھے[2]۔

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي،الْبَابُ الثَّالِثُ فِي تَرْتِيبِ الدَّلَائِلِ لِلْعَمَلِ بِهَا3: 314۔۔۔البخاری،ابوالمعالی برہان الدین محمود بن احمد بن عبدالعزیز،المحیط البرہانی فی الفقہ النعمانی، کتاب القضاء، الفصل الرابع: فی اختلاف العلماء فی اجتہاد الصحابۃ8: 13، دارالکتب العلمیہ،بیروت، لبنان، 1423ھ/2004ء

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي،الْبَابُ الرَّابِعُ فِي اخْتِلَافِ الْعُلَمَاءِ فِي اجْتِهَادِ الصَّحَابَةِ فِي زَمَنِ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّه عَلَيْهِ وَسَلَّمَ3: 314۔۔۔المحیط البرہانی فی الفقہ النعمانی، کتاب القضاء،الفصل الرابع: فی اختلاف العلماء فی اجتہاد الصحابۃ8: 13
معاذ کو یمن بھیجتے وقت رسول اللہ ﷺ کا نصیحت اجتہاد کی واضح مثال ہے۔جیسا کہ مصنف ابن ابی شیبہ ،السنن الصغیر اور السنن الکبیر للبیہقی میں حدیث ان الفاظ کے ساتھ ذکر ہے:عَنْ مُعَاذٍ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَمَّا بَعَثَ مُعَاذًا إِلَى الْيَمَنِ قَالَ لَهُ: «كَيْفَ تَقْضِي إِذَا عَرَضَ لَكَ قَضَاءٌ؟» قَالَ: أَقْضِي بِكِتَابِ اللَّهِ قَالَ: «فَإِنْ لَمْ تَجِدْ فِي كِتَابِ اللَّهِ؟» قَالَ: أَقْضِي بِسُنَّةِ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: «فَإِنْ لَمْ تَجِدْ فِي سُنَّةِ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ؟» قَالَ: أَجْتَهِدُ بِرَأْيِي وَلَا آلُو قَالَ: فَضَرَبَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِيَدِهِ فِي صَدْرِي وقَالَ: «الْحَمْدُ لِلَّهِ الَّذِي وَفَّقَ رَسُولَ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِمَا يُرْضِي رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ»

**تقابل**

فتاویٰ عالمگیری میں دلائل کے ساتھ ذکر ہوا کہ نبی کریم ﷺ کے زمانے میں نہ صرف اجتہاد جائز تھا بلکہ آپ ﷺ نے خود معاذ رضی اللہ عنہ کو یمن کا حاکم بھیجتے وقت اجتہاد کا حکم صادر فرمایا تھا جبکہ قانون شہادت ایکٹ اس موضوع سے ساکت ہے۔

**دفعہ (12) قضا کے نفاذ کے لیے قاضی کا اسی شہر سے ہونا شرط نہیں ہے**

**وضاحت**

اگر سلطان نے کسی شخص کو کسی خاص شہر کا قاضی مقرر کیا تو وہ اس شہر کے سواد[1] کا قاضی نہ ہو گا جب تک کہ فرمان قضاء میں شہر مع سواد نہ ہو اور نفاذ قضاء کے واسطے مصر شرط نہیں ہے یعنی قضاء کے نافذ ہونے کے واسطے شہر کا ہونا شرط نہیں ہے اور بعض نے کہا کہ یہی مختار ہے لیکن ظاہر الروایہ کے موافق نفاذ قضاء کے واسطے شہر کا ہونا شرط ہے تو قاضی گاؤں میں والی نہ ہو گا اگرچہ سلطان نے اپنے فرمان میں لکھ دیا ہو اگر سلطان نے امیر بنانا یا قاضی بنانا کسی شرط یا آئندہ وقت پر معلق کیا ہو مثلاً کہا کہ جب تو فلاں شہر میں داخل ہو تو تو وہاں کا قاضی ہے یا جب تو شہر مکہ[2] میں جائے تو وہاں کا امام ہے یا کہا کہ شروع مہینے سے میں نے تجھے قاضی کیا یا شروع مہینے سے میں نے تجھے امیر بنایا تو یہ جائز ہے۔

---

(ابن ابی شیبہ، ابو بکر عبداللہ بن محمد بن ابراہیم، الکتاب المصنف فی الاحادیث والآثار، کتاب الحدود، کتاب اقضیۃ رسول اللہ ﷺ، حدیث (29100) مکتبہ الرشد، الریاض، 1409ھ۔۔۔ البیہقی، ابو بکر احمد بن حسین الخراسانی، السنن الصغیر، کتاب آداب القاضی، بَابُ مَا يَحْكُمُ بِهِ الْحَاكِمُ قَالَ اللَّهُ عَزَّ وَجَلَّ {فَإِنْ تَنَازَعْتُمْ فِي شَيْءٍ فَرُدُّوهُ إِلَى اللَّهِ وَالرَّسُولِ، حدیث (3250) جامعۃ الدراسات الاسلامیہ، کراچی، پاکستان، 1410ھ/1989ء۔۔۔ البیہقی، ابو بکر احمد بن حسین الخراسانی، السنن الکبری، کتاب آداب القاضی، باب ما يقضي به القاضي ويفتي به المفتي , فإنه غيرجائز له أن يقلد أحدا من أهل دهره , ولا أن يحكم أو يفتي بالاستحسان قال الله جل ثناؤه {فإن تنازعتم في شيء فردوه إلى الله والرسول إن كنتم تؤمنون بالله واليوم الآخر} [النساء: **59**] قال الشافعي رحمه الله: " {فإن تنازعتم في شيء}، حدیث (20339) دار الکتب العلمیہ، بیروت، لبنان، 1424ھ/ 2003ء)

- یہ ضعیف روایت ہے کیونکہ اس کی سند میں ایک راوی الحارث بن عمرو ہے جو کہ خود بھی مجہول ہے اور وہ دوسرے مجاہیل سے روایت کرتے ہیں۔ (الکسی ابو محمد عبد الحمد بن حمید، المنتخب من مسند عبد بن حمید، مسند معاذ، حدیث (124) دار بلنسیہ للنشر والتوزیع، 1423ھ/2002ء)

- حافظ ابن حجرؒ اس حدیث کے متعلق اپنی رائے ان الفاظ کے ساتھ بیان کرتے ہیں: "وليس إسناده عندي بمتصل" (عسقلانی، حافظ ابن حجر، النکت الظراف علی تحفۃ الاشراف 8: 121، مطبع وسن اشاعت نامعلوم)

1 سواد یعنی شہر کے مضافات دیہات وقصبات بشرطیہ کہ دیہات میں قاضی ہوتا ہو۔

2 مکہ مکرمہ وہ مقدس شہر جہاں اللہ تبارک وتعالیٰ کا مقدس گھر (بیت اللہ) واقع ہے۔ ازدخام الناس کی وجہ سے اس کا نام مکہ پڑ گیا ہے۔ مکہ شہر کا نام جبکہ بکہ اللہ تعالیٰ کے گھر کا نام ہے۔ قرآنِ کریم میں اس کے کئی نام بتائے گئے ہیں: البلد الامین اور ام القریٰ۔ (معجم البلدان 5: 175-181)

قاضی کے معزول ہونے کی بھی تعلیق[1] کرنا جائز ہے اگر سلطان نے کسی شخص کو ایک دن کا قاضی کیا تو جائز ہے اور اس کا وقت مقررہ ہو گا اور اگر مکان کی قید لگائی تو بھی جائز ہے اور اسی مکان کی خصوصیت ہو گی اور اسی بناء پر اگر قاضی نے اپنا نائب کسی خاص مسجد پر معین کیا تو وہ نائب دوسری مسجد میں بیٹھ کر وہاں کے قضا یا فیصلہ نہیں کر سکتا اور کسی شخص کے واسطے دو اشخاص کے درمیان فیصلہ کرنے کو معلق[2] کرنا اور اضافت کرنا آئندہ زمانہ پر صحیح نہیں ہے اور اسی پر فتویٰ ہے اور اسی طرح بعض کو حکم استثناء کرنا مثلاً ہمارے زمانہ میں دعویٰ تنجیز کی سماعت نہ کرنا یا خاص کسی کے مقدمہ میں حکم نہ کرنا ایسا استثناء صحیح ہے اور مستثنیٰ میں وہ شخص قاضی نہ ہو گا اور اسی طرح اگر یہ کہا کہ فلاں شخص کے مقدمہ کی سماعت اس قت تک نہ کرے کہ میں اپنے سفر سے واپس ہوں تو اس کو نہیں جائز ہے کہ سماعت کرے یا اس میں حکم دے جب تک کہ وہ واپس نہ ہو اور اگر اس نے فیصلہ کیا تو نافذ نہ ہو گا۔

اگر قاضی نے کسی حادثہ کے حق میں حکم دیا پھر سلطان نے کہا کہ اس مقدمہ کی دوبارہ علماء کے سامنے سماعت کرے تو یہ قاضی پر فرض نہیں ہے اور شہر حکم قضاء کے ناقد ہونے کے واسطے شرط ہے اور یہ ظاہر الروایہ ہے اور نوادر میں ہے کہ شرط نہیں ہے اور یہی مختار ہے کہ تمام شہروں پر جو سلطان کے تحت میں ہیں قاضی ہو جائے گا اور یہی ظاہر تر ہے اگر کسی شہر کے لوگوں نے جمع ہو کر ایک شخص کو مقرر کیا کہ ان میں فیصلہ کیا کرے تو قاضی نہ ہو گا اور اگر جمع ہو کر ایک شخص کے ہاتھ پر عقد سلطنت و خلافت قرار دیا تو وہ خلیفہ و سلطان ہو گا[3]۔ اگر بادشاہ نے کسی سے کہا کہ میں نے تجھ کو قاضی بنایا تو اس کو یہ اختیار نہیں ہے کہ دوسرون کو اپنا خلیفہ مقرر کرے مگر اس وقت مقرر کر سکتا ہے کہ جب سلطان نے اسے صریحاً اجازت دے دی ہو یا دلالۃً مثلاً کہا کہ میں نے تجھ کو قاضی القضاۃ بنایا کیونکہ قاضی القاضاۃ اسی کو کہتے ہیں جو قاضیوں کے مقرر و معزول کرنے میں تصرف رکھتا ہو یہ ذخیرہ میں مذکور ہے نجم الدین نسفی[4] نے ایک محصر کی نسبت کہا کہ غیر صحیح ہے کیونکہ اس میں لکھا ہے کہ یہ قاضی القضاۃ کی طرف سے مقرر ہے اور اس میں یہ نہ تھا کہ قاضی القضاۃ کو سلطان کی طرف سے خلیفہ مقرر کرنے کی اجازت ہے اور شمس الائمہ فرماتے تھے کہ حاکم کی طرف سے فرمان میں چاہیئے کہ خلیفہ حکم کہیں کہ فلاں و فلاں کی جانب سے جو خلیفہ گرداننے کی اجازت فلاں کی طرف سے بحکم فرمان صحیح

---

1 تعلیق مثلاً کہا کہ تو اس مہینہ کے اخیر میں قضاء سے معزول ہے یا جب کوفہ میں پہنچے تو قضاء سے معزول ہو۔

2 معلق کرنا مثلاً کہا کہ شروع مہینہ میں فیصلہ کروں گا اور اضافت کرنا مثلاً کہا کہ جب باقی برسے گا یا زید آئے گا تب فیصلہ کروں گا۔

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي،الْبَابُ الْخَامِسُ فِي التَّقْلِيدِ وَالْعَزْلِ3: 315---محیط البرہانی، کتاب القضاء، الفصل الخامس، فی التقلید والعزل 8: 16

4 ابو حفص عمر بن محمد بن احمد نجم الدین النسفی 461ھ/1068ء کو نسف میں پیدا ہوئے اور اسی وجہ سے نسفی کہلائے۔ باعمل عالم، مفسر، مؤرخ اور فقہاء احناف کے سرخیل تھے۔ کثیر التصانیف شخصیت تھے۔ آپ سمرقند میں 537ھ/1142ء کو فوت ہوئے۔ (الحنفی، عبدالقادر بن محمد بن نصر اللہ، الجواہر المضیۃ فی طبقات الحنفیۃ 1: 394، میر محمد کتب خانہ، کراچی (س۔ن))

حاصل رکھتا ہے تحریر کیا جائے اگر سلطان نے کسی شخص سے کہا کہ میں تجھ کو اپنا نائب قضاء میں اس شرط سے کرتا ہوں کہ تو رشوت نہ لے اور نہ شراب پیئے اور نہ کوئی امر خلاف شرع کرے اس کو مقرر کرنا صحیح ہے، اسی طرح مقرر کرنا اور شرط کرنا دونوں صحیح ہیں اور اگر ان میں سے کوئی چیز اس نے کی تو قاضی نہ رہے گا[1]۔

**تقابل**

فتاویٰ عالمگیری میں قضا کے نفاذ کے لیے قاضی کا اسی شہر سے ہونے کے معتبر یا غیر معتبر ہونے کے بارے میں تفصیل موجود ہے جبکہ قانون شہادت ایکٹ میں مذکورہ بحث کی تفصیل مفقود ہے۔

**دفعہ (13) اگر قاضی کو خلافت کرنے کی اجازت نہ ہو تو قاضی قضا کرے گا یا نہیں؟**

**وضاحت**

اگر قاضی مقرر کردیا پھر اس کے ساتھ ملا دیا کہ فلاں شخص کے مقدمہ کے سماعت نہ کرے تو اس شخص کے حق میں معزول ہو گا اور اگر امام نے کسی شخص کو قاضی مقرر کیا اور اس کو خلیفہ بنانے کی اجازت دے دی پھر قاضی نے کسی کو حکم دیا کہ اس حادثہ میں دعویٰ اور گواہی سن لے اور گواہوں سے سوال کرے اقرار کی سماعت کرلے اور خود حکم نہ کرے بلکہ قاضی کو لکھے اور اس کو خبر دے تاکہ قاضی خود حکم کرے تو ایسے خلیفہ کو اختیار نہیں ہے کہ کچھ حکم کرے مگر اسی قدر جس کا قاضی نے حکم دیا ہے اور جب یہ مقدمہ قاضی کے پاس گیا تو قاضی صرف اس گواہی پر فیصلہ نہ کرے نہ اس اقرار پر حکم دے بلکہ مدعی اور مدعا علیہ کو جمع کرکے دوبارہ گواہی ادا کرنے کا حکم دے گا۔ پس اگر گواہوں نے دونوں کے سامنے یہی گواہی دی تو اس وقت اس گواہی پر فیصلہ کردے گا اور اس مسئلہ میں بہت سے قاضی غلطی کرتے ہیں کہ قاضی کسی شخص کو کسی مقدمہ کی گواہی سننے کے واسطے مقرر کرتا ہے پھر خلیفہ اس کے ساتھ خط لکھتا ہے پھر وہ شخص قاضی کو لکھتا ہے کہ گواہوں نے میرے پاس اس طرح گواہی دی اور ان کے الفاظ شہادت نقل کردیتا ہے یا یہ کہ مدعا علیہ نے میرے سامنے ایسا ایسا اقرار کیا پھر قاضی بدوں کہ اس کے دوبارہ اپنے پاس گواہ سے فیصلہ کردیتا ہے تو ایسی قضاء صحیح نہیں کیونکہ قاضی نے خود یہ اقرار وغیرہ نہیں سنا پھر کیوں کر اس نے اس گواہی اور اقرار پر فیصلہ کردیا فقط خلیفہ کے خبر دینے سے مگر اس صورت میں ہو سکتا ہے کہ جب خلیفہ اور ایک دوسرا آدمی اس اقرار و گواہی کی گواہی دیں اور اس خلیفہ بنانے کا فائدہ یہ ہے کہ خلیفہ دیکھ لے کہ مدعی کے پاس گواہ ہیں یا وہ جھوٹا ہے۔ پس شاہد اس کے گواہ ہوں مگر عادل نہ ہوں اور کبھی گواہوں کے الفاظ متفق نہیں ہوتے ہیں۔ پس قاضی خلیفہ کو سپرد کردیتا ہے اس میں غور کرے سلطان نے اگر کہا کہ میں نے فلاں شہر کی قضاء

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي، الْبَابُ الْخَامِسُ فِي التَّقْلِيدِ وَالْعَزْلِ 3: 315۔۔۔ محیط البرہانی، کتاب القضاء، الفصل الخامس، فی التقلید والعزل 8: 16

زید یا عمرو کو دے دی تو بسبب جہالت کے صحیح نہیں ہے۔ اگر قاضی کو خلیفہ کرنے کی اجازت نہ ہو تو اس نے غیر کو خلیفہ بنایا تو خلیفہ کا حکم نافذ نہ ہو گا۔ خواہ یہ استخلاف اس نے اپنی صحت میں کیا ہو یا مرض اور سفر کے زمانے میں۔

اگر اس نے امامِ وقت کی اجازت سے خلیفہ کیا تو یہ خلیفہ امام کی طرف سے قاضی ہو گا یہاں تک کہ قاضی کو اس کے معزولی کا اختیار نہیں ہے مگر جب کہ امام نے قاضی سے کہہ دیا ہو کہ جس کو تیرا جی چاہے مقرر کر اور جس کو چاہے معزول کر تو اس کو معزول کر سکتا ہے اور یہ صورت قاضی کے اس شخص کے برخلاف ہے جو جمعہ کے قائم کرنے کے واسطے مامور ہوا ہے۔ کیونکہ وہ اپنا خلیفہ مقرر کر سکتا ہے اگرچہ امام نے اس کو اجازت نہ دی ہو، قاضی کو اگر خلیفہ بنانے کی اجازت نہ ہو اور اس نے خلیفہ بنایا اور اس نے قاضی کے مجلس میں اس کے سامنے حکم دیا تو جائز ہے اگر اس نے قاضی کے سامنے حکم نہ دیا بلکہ اس کے پیچھے حکم کیا اور وہ مقدمہ قاضی کے سامنے پیش ہوا اور اس نے اجازت دی تو نافذ ہو گا یہ ہمارے نزدیک ہیں[1]۔ اسی طرح اگر مجتہدات[2] میں قاضی نے حکم محکم کی اجازت دی تو بھی یہی حکم ہے۔ اگر نابالغ لڑکے کو قاضی بنانا چاہا پھر وہ بالغ ہوا تو اس کو اختیار نہیں ہے کہ اس حکم کے موافق قاضی ہو اور غلام سے اگر قضاء طلب ہوئی پھر وہ آزاد ہوا تو اس حکم کے موافق قضاء کر سکتا ہے۔ مسئلہ دریافت کیا گیا کہ ایک سلطان نے وفات پائی اور رعیت نے اتفاق کر کے اس کے چھوٹے لڑکے نابالغ کو سلطان بنایا تو قاضیوں اور خطیبوں وغیرہ کا کیا حال ہو گا اور چونکہ یہ ولایت نہیں رکھتا ہے ۔پس قاضی وغیرہ کا تقرر کیوں کرے تو فرمایا کہ رعیت کو چاہئیے کہ بڑے آدمی پر اتفاق کریں کہ جو والی ہو اور اسی کی طرف سے تقرر ہو گا اور وہ اپنے آپ کو سلطان کے بیٹے کا تابع سمجھے اور درحقیقت وہ والی ہے۔ سلطان نے اپنے غلام کو حکم دیا کہ فلاں شہر میں قاضی مقرر کرے اور اس نے مقرر کیا تو بطور اجازت سلطانی کے صحیح ہے اور اگر اس نے خود حکم کیا تو صحیح نہیں۔ اگر خلیفہ نے کسی والی شہر سے کہا کہ ہر کرامی بایدت قضا تقلید کن یا عربی میں قلد من شئت یا اردو میں مترجم کہتا ہے کہ جس کو تیرا جی چاہے قاضی مقرر کر دے تو صحیح ہے اور اگر کہا کہ کسی راقضا تقلید کن یا قلد احداً یا ایک کو قاضی کر دے تو صحیح نہیں ہے۔ اگر سلطان نے اپنے کسی امیر کو خطاب کیا کہ فلاں ولایت بتو وادم یا تر دادم تو وہ شخص قاضی مقرر کرنے کا مالک نہیں ہے اور اگر اس کو کسی شہر کا امیر کیا اور خراج اس کو چھوڑ دیا اور رعیت میں تصرف کا اختیار علی العموم دے دے جیسا کہ مقتضائے امارت ہے تو اس کو قاضی مقرر کرنے اور معزول کرنے کا اختیار ہے[3]۔

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي، الْبَابُ الْخَامِسُ فِي التَّقْلِيدِ وَالْعَزْلِ 3: 316۔۔۔ الاوزجندی، فخر الدین حسن بن منصور، فتاوی قاضیخان 2: 201، مکتبہ و سن اشاعت نامعلوم

2 یعنی جو مسائل ایسے ہیں کہ جن میں اجتہاد جاری ہو سکتا ہے اس میں قاضی نے ایک حکم کو قطعی کر دیا تو وہ نافذ ہو جائے گا۔

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي، الْبَابُ الْخَامِسُ فِي التَّقْلِيدِ وَالْعَزْلِ 3: 316۔۔۔ محیط البرہانی، کتاب القضاء، الفصل الخامس، فی التقلید والعزل 8: 16

## تقابل

فتاویٰ عالمگیری میں یہ ذکر بجا طور پر موجود ہے کہ اگر قاضی کو خلیفہ کا اجازت نہ ہو تو وہ فیصلہ کر سکتا ہے یا نہیں کر سکتا جبکہ قانون شہادت میں یہ بحث مفقود ہے۔

## احکام و حکام سے مراد کیا ہے؟

امام اگر عادل نہ ہو تو اس کے احکام و حکام [1] جائز ہیں اور نابالغ ہو تو اس کا تولیہ جائز نہیں ہے اور امام کو قرشی ہونا چاہیئے اور ہاشمی ہونا شرط نہیں اور اگر قریش[2] میں سے نہ پایا جائے تو چاہیئے کہ عادل وامانت دار ہو اور قضا کے شرائط جانتا ہو اگر مقرر کیا ہوا سلطان نابالغ تھا اور پھر بالغ ہوا تو کیا سلطان باقی رہے گا یا از سر نو بیعت چاہیئے اور اصح یہ ہے کہ از سر نو بیعت کی حاجت ہے۔ سلطان نے اگر کسی شخص کو ایک شہر کی قضا سپرد کی اور اس میں ایک قاضی تھا کہ اس کو صریح معزول نہ کیا تو شبہ یہ ہے کہ پہلا قاضی معزول نہ ہوگا۔ اگر سلطان نے ایک طرح کی قضا دو شخصوں کے سپرد کی اور فقط ایک نے حکم دیا تو جائز نہیں ہے جیسے دو وکیلوں کا حکم ہے اور اگر ان کو اس طرح مقرر کیا کہ ہر ایک قاضی فیصلہ کر سکتا ہے تو جائز ہے۔ سلطان کو اختیار ہے کہ بجائے قاضی کے دوسرا بدل دے خواہ کسی شک کی وجہ سے یا بلا شک کے اور امام اعظمؒ سے یہ روایت صحیح ہے کہ انہوں نے فرمایا ہے ایک سال سے زیادہ قاضی کو قاضی نہ رکھنا چاہیئے [3] اور سلطان کو چاہیئے کہ جب ایک سال گزر جائے تو اس قاضی کی طرف التفات کرے اور کہے کہ تجھ میں کوئی فساد نہیں لیکن مجھے خوف ہے کہ تو علم کو بھول جائے اس لیے چند روز تو علم کا درس دے پھر ہمارے پاس آنا تا کہ ہم دوبارہ قاضی مقرر کر دیں گے۔ سلطان نے اگر کسی قاضی کو معزول کیا تو معزول نہ ہو جائے گا جب تک کہ اس کو خبر نہ پہنچے حتی کہ اگر اس نے معزولی کے بعد خبر پہنچنے سے پہلے کچھ قضیہ فیصلے کیے تو جائز ہے اور امام ابو یوسفؒ سے روایت ہے کہ وہ باوجود اپنی معزولی

---

1 احکام جمع حکم جو نافذ کرے اور حکام جمع حاکم جن کو اس عملہ میں مقرر کرے مانند نائب قاضی وقسام وغیرہ۔

2 قُریش: جزیرۃ العرب کا مشہور و معروف اور عظیم الشان قبیلہ جو مکہ مکرمہ اور اس کے گردونواح میں مقیم تھا۔ قریش نضر بن کنانۃ کی اولاد ہیں۔ قریش کے دو بڑے گروہ تھے۔

(1 قریش البطاح: وہ قبائل جو مکہ مکرمہ کے بطحاء میں سکونت پزیر تھے اور ان میں کعب بن لوی کی اولاد ہیں۔

(2 قریش الظواہر: وہ قبائل جو مکہ مکرمہ کے باہر رہتے تھے۔ ان میں قبائل بنو عامر بن لوی شامل ہیں۔

کہا جاتا ہے کہ نضر بن کنانۃ حاجت مندوں کی حاجتوں کا پتا لگا کر ان کی ضرورتیں پوری کیا کرتا تھا، غریبوں کو دولت دیتا، ننگوں کو کپڑا پہناتا، پناہ گزینوں کو پناہ دیتا، خوف زدہ لوگوں کا خوف دور کرتا اور بھولے بھٹکے لوگوں کو راستہ دکھاتا۔ اس وجہ سے اس خاندان اور قبیلے کا نام قریش پڑ گیا۔ (معجم البلدان، باب القریش 4: 336)

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي، الْبَابُ الْخَامِسُ فِي التَّقْلِيدِ وَالْعَزْلِ 3: 316۔۔۔ فتاویٰ تاتارخانیہ، کتاب ادب القاضی، الفصل: 5، التقلید والعزل 11: 32

سے آگاہی کے بھی معزول نہ ہوگا جب تک کہ دوسرا اس کی جگہ مقرر نہ ہو تا کہ بندگان خدا کے حقوق محفوظ رہیں اور امام ابو یوسفؒ نے اس کو امام جمعہ کی معزولی پر قیاس کیا ہے اور یہ سب جو بیان ہوا اس وقت ہے کہ جب عزل مطلق ہو اور اگر یہ قید ہو کہ جب یہ حکم فرمان قاضی کو پہنچے تو وہ معزول ہے پس ایسی صورت میں جب تک خط و فرمان نہ پہنچے معزول نہ ہوگا خواہ اس کو اپنی معزولی کا علم فرمان پہنچنے سے پہلے ہوا ہو یا نہ ہوا ہو[1]۔

**دفعہ (14) اگر قاضی نے انتقال کیا یا معزول ہوا تو اس کے خلیفہ جو قاضی ہیں معزول ہو جائیں گے**

**وضاحت**

اگر خلیفہ کا انتقال ہو گیا اور اس کے قاضی اور والی تھے تو وہ اپنے حال پر مقرر رہیں گے اور اگر قاضی نے انتقال کیا یا معزول ہوا تو اس کے خلیفہ جو قاضی ہیں معزول ہو جائیں گے اور اگر صوبہ دار مرا تو اس کے قاضی معزول ہو جائیں گے بخلاف خلیفہ کے انتقال کے کہ اس سے معزول نہ ہوں گے۔ اگر امام کی طرف سے عامل خراسان کو فرمان پہنچا کہ وہاں کے فقہاء یا کسی خاص قوم کو لکھا کہ ان کو جمع کر کے کہے کہ قاضی کے باب میں غور کریں اگر ان کو پسند ہو تو پھر مقرر کردے ورنہ اس کو معزول کردے۔ پھر ان لوگوں نے جمع ہو کر ناپسند کیا اور عامل نے رشوت لے کر لکھ دیا کہ وہ لوگ راضی ہیں اور قاضی کو چھوڑ دیا وہ حکم دیتا رہا تو صحیح ہے کیونکہ وہ معزول نہیں ہوا ہے اور اگر ابتدائی تقرری میں ایسا ہوا تو اس کے قضایا نافذ نہ ہوں گے۔ قاضی اگر اندھا ہو گیا پھر بینا ہو گیا تو وہ اپنے عہدے پر باقی رہے گا جیسے بعد مرتد ہونے کے اسلام لایا لیکن بحالت مرتد ہونے اور اندھے ہونے سے اس فیصلے نافذ نہ ہوں گے۔ چار چیزیں ایسی ہیں کہ اگر وہ قاضی میں پیدا ہوں تو معزول ہو جائے گا۔

اً. آنکھ کی بینائی

ب. سماعت کا کمزور پڑ جانا

ت. عقل جاتی رہنا

ث. مرتد ہو جانا

قاضی اگر معزول کیا جائے تو بعض نے کہا کہ اس کا نائب بھی معزول ہو گا اور اگر مر جائے تو معزول نہیں ہو گا اور اسی پر فتویٰ ہے کہ قاضی کے معزولی سے نائب معزول نہ ہو گا کیونکہ وہ سلطان کی یا عام لوگوں کی طرف سے نائب ہے اور قاضی کی معزولی سے نائب قاضی معزول نہ ہو گا۔ سلطان نے اگر کسی کو مقرر کیا اور اس نے اس کو رد کر دیا پس اگر بالمشافہ مقرر کیا تو اس کو حق نہیں پہنچتا ہے کہ

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي،الْبَابُ الْخَامِسُ فِي التَّقْلِيدِ وَالْعَزْلِ3: 317۔۔۔ فتاویٰ تاتارخانیہ، کتاب ادب القاضی، الفصل:5، التقلید والعزل 11: 32

رد کرنے کے بعد قبول کرے اورا گر غیبت میں مقرر کیامثلاً اپنافرمان اس کو بھیجا اوراس نے رد کیا پھر قبول کیاتو جائز ہے اورا گر تقرری کسی ایلچی کے ذریعہ سے تھی اوراس نے رد کر دی تواًس کو اختیار ہے کہ سلطان کورد کی خبر پہنچنے سے پہلے قبول کرلے قاضی نے جب کہا کہ میں نے اپنے تئیں معزول کیایا میں نے اپنے تئیں عہد قضاء سے الگ کرلیااور سلطان نے اس کو سن لیاتو معزول ہو گیااور بدوں بادشاہ کے سننے کے معزول نہ ہو گااوراس نے اگر بادشاہ کو خط لکھا کہ میں نے اپنے تئیں معزول کیااور یہ خط بادشاہ کے پاس آیاتو قاضی معزول ہو جائے[1]۔

**تقابل**

فتاویٰ عالمگیری میں مذکورہ بحث کی تفصیل موجود ہے جبکہ قانون شہادت میں اس کی تفصیل نہیں ہے۔

**باب: 6**

**دفعہ (15) کیاسلاطین اورامراءاپنے ذاتی معاملے میں فیصلہ کر سکتاہے یانہیں؟**

**وضاحت**

اگر سلطان نے دو اشخاص میں حکم دیاتو نافذ نہ ہو گا جبکہ خصافؒ کہتے ہیں کہ نافذ ہو گااور یہی اصح ہے اوراسی پر فتویٰ ہے۔اگر قاضی خلیفہ کی طرف سے ہوامیر کی طرف سے نہ ہو توامیر کو اختیار نہیں کہ فیصلہ کرے اوراگراس نے قضاء کافیصلہ کیاتو نافذ نہ ہو گا۔ امام ابو یوسفؒ کہتے ہیں کہ اگر قاضی کی طرف سے ہو پھر خلیفہ نے انتقال کیاتوامیر کو اختیار نہیں ہے کہ قاضی مقرر کرے اگرچہ مع عشر [2] وخراج [3] وہاں کاامیر ہواوراگراس امیر نے حکم کیاتواس کاحکم جائز نہ ہو گااوراسی طرح اگراس امیر نے کوئی قاضی اپنی

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي،الْبَابُ الْخَامِسُ فِي التَّقْلِيدِ وَالْعَزْلِ3: 318۔۔۔فتاویٰ تاتارخانیہ،کتاب ادب القاضی،الفصل:5،التقلید والعزل 11: 32

2 **عشر** کالغوی مطلب ہے دسواں حصہ۔دینی اصطلاح میں یہ زمین کی پیداوار کی زکوٰۃ ہے۔اگر زمین بارانی ہو یعنی زمین کو بارش سے ہی پانی ملتاہو،نہر یاٹیوب ویل نہ ہوں تواس زمین کی پیداوار کادسواں حصہ عشر کی مد میں پیداوار کے اٹھتے وقت اللہ تعالی کی راہ میں دیناواجب ہے۔اگر زمین نہری ہے یااسے خود ٹیوب ویل سے سیر اب کیاجاتاہے تواس کانصاب پیداوار کے اٹھتے وقت بیسواں حصہ اللہ کی راہ میں دیناواجب ہے۔

**عشر کی فرضیت:** ہراس شخص پر جو زمین کاشت کرتاہے،عشر دیناواجب ہے۔عشر چونکہ پیداوار کی زکوٰۃ ہےاس لیے مال کے ساتھ پیداوار کاعشر الگ نکالا جاتاہے۔ سال کے اندر جتنی بھی فصلیں کاشت ہوں گی،ان سب پر عشر واجب ہے،ربیع پر بھی اور خریف پر بھی یہی معاملہ ہے۔امام ابو حنیفہ کے مطابق مویشیوں کے چارے پر بھی عشر واجب ہے۔(السمرقندی،أبو بکر علاءالدین،تحفۃ الفقہاء،کتاب الزکاۃ،باب العشر والخراج1: 319،دارالکتب العلمیۃ،بیروت، لبنان، 1414ھ/1994ء)

3 لفظ خراج قرآن میں مجید کے اس آیت میں اجر اور صلہ کے معنی میں استعمال ہواہے:أَمۡ تَسۡـَٔلُهُمۡ خَرۡجًا فَخَرَاجُ رَبِّكَ خَيۡرٌ (سورۃ المؤمنون23: 72)(امام راغب،أبوالقاسم الحسین بن محمد،المفردات فی غریب القرآن1: 278،دارالقلم،الدارالشامیہ،دمشق،بیروت،1412ھ)

طرف سے مقرر کیا تو اس کا حکم بھی جائز نہ ہو گا اور اگر اس قاضی کے پاس جس کو امیر نے مقرر کیا ہے خلیفہ کا خط آیا تو یہ قضاء کا تمام کرنا نہ ہو گا۔ شیخ الاسلام ابوالحسن الاشعریؒ[1] سے دریافت کیا گیا کہ اگر قاضی کی کسی شخص سے خصومت ہے اور اس نے فیصلہ کے واسطے خلیفہ کے سامنے پیش کیا اور اس نے حکم دیا تو جائز ہے انہوں نے فرمایا کہ نہیں کیونکہ اس کا حکم قاضی کے حق میں ایسا ہے جیسے اپنے واسطے خود فیصلہ کر کے خود حکم دے دیا ہو اور شیخ ابوالحسن نے فرمایا کہ جو ایسی بلا میں مبتلا ہو تو چاہیئے کہ سلطان سے درخواست کرے کہ دوسرا قاضی مقرر کر دے کہ اس سے اپنے مقدمہ کا فیصلہ کرادے یا کسی حاکم محکم کے پاس پیش کر کے دونوں راضی ہو جائیں پھر وہ حکم دے دے تا کہ نافذ ہو جائے اور بعض مشائخ نے اس کو جائز رکھا ہے کہ خلیفہ اس کے واسطے یا اس کے اوپر فیصلہ کرے جبکہ نوازل میں اس پر دلالت موجود ہے کیونکہ اس میں مذکور ہے کہ کسی نے سلطان پر قاضی کے سامنے نالش کی پھر قاضی مع سلطان کے ایک جگہ بیٹھے اور مدعی زمین پر بیٹھا تو شیخ نے فرمایا کہ چاہیئے کہ قاضی اپنی جگہ سے اٹھ کھڑا ہو اور مدعی کو اپنی جگہ بٹھا دے اور خود زمین پر بیٹھے پھر دونوں میں فیصلہ کر دے اور یہ روایت صحت کو پہنچی کہ زمانہ ابویوسفؒ میں کسی یہودی نے خلیفہ ہارون الرشید[2] پر نالش کی اور قاضی ابویوسفؒ نے اس کی نالش کی سماعت کی اور خصافؒ نے ذکر کیا ہے کہ علی رضی اللہ عنہ[3] نے شریح کو قاضی کیا اور اپنی ایک نالش ان کے یہاں پیش کی خصافؒ نے کہا کہ اگر قاضی نے اس امام کے واسطے جس نے اسے امیر مقرر کیا ہے کوئی فیصلہ کیا یا اس کے اوپر حکم دیا تو جائز ہے اور اسی طرح اگر امام کے بیٹے یا اس کے باپ یا اس کی بیوی کے واسطے فیصلہ کر دیا تو بھی جائز ہے اور اسی طرح اگر قاضی القضاۃ نے اپنے مقرر کیے ہوئے قاضی کے سامنے نالش کر دی اور اس نے اس کے لیے یا اس کے اوپر فیصلہ کیا تو جائز ہے۔

## تقابل

---

1 علی بن اسماعیل بن اسحاق ابوالحسن 260ھ/874ء کو بصرہ میں پیدا ہوئے۔ آپ سیدنا ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کے نسب اور مذہب الاشاعرہ کے مؤسس تھے۔ ائمہ متکلفین کے سرخیل تھے۔ مایۂ کتب کے مصنف ہیں جس میں مقالات الاسلامیین اور مقالات الملحدین جیسے کتابیں شامل ہیں۔ آپ بغداد میں 324ھ/936ء کو دار فانی سے دار حقیقی کی طرف چل بسے۔ (الشہبی، ابو بکر بن احمد تقی الدین ابن قاضی، طبقات الشافعیۃ2: 245، عالم الکتب، بیروت، 1407ھ)

2 ابوجعفر ہارون الرشید 149ھ/766ھ کو رے خراسان میں پیدا ہوئے۔ پانچویں اور مشہور ترین عباسی خلیفہ تھے۔ آپ 809ء تک مسند خلافت پر فائز رہے۔ آپ کے دور میں اتنی ترقی ہوئی کہ معروف کتاب "الف لیلیٰ" شاید انہی کے دربار سے متاثر ہو کر لکھی گئی۔ 193ھ/809ء کو طوس کے شہر سناباذ میں فوت ہوئے۔ (ابن کثیر، ابوالفداء اسماعیل بن عمر، البدایۃ والنہایہ10: 213، داراحیاء التراث، 1408ھ/1988ء)

3 علی رضی اللہ عنہ بن ابی طالب، ہاشمی، قریشی نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے چچازاد بھائی اور داماد تھے۔ چوتھے خلیفۂ راشد، سابقون اولون اور عشرہ مبشرہ میں سے ہیں، مکہ معظمہ میں 23ق ھ/600ء کو پیدا ہوئے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سایۂ عاطفت میں پلے بڑھے۔ 35ھ کو خلیفہ منتخب ہوئے۔ 17رمضان 40ھ/661ء کو شہادت پا گئے۔ (الاستیعاب فی معرفۃ الأصحاب3: 1089، ترجمہ(1855)۔۔۔اسد الغابۃ فی معرفۃ الصحابۃ4: 87، ترجمہ(3789))

فتاویٰ عالمگیری میں صریح الفاظ میں سلطان اورامراءکااپنی ذاتی معاملات میں فیصلہ کرنے یانہ کرنے کی تفصیل موجود ہے جبکہ عصری قوانین میں جج کے ذمہ داریوں کے ضمن میں یہ بحث ذکر ہے:

جج یہ کوشش کرے کہ وہ ممکنہ حد تک بذاتِ خود یاکسی دوسرے کی طرف سے ان امور میں شامل نہ ہو جو کسی عدالتی دعویٰ کا محرک بنتے ہوں مثلاًصنعتی وتجارتی معاملات یامضاربت کاکاروبار وغیرہ۔اسی طرح ایساکاروباری فائدہ حاصل کرناجونامناسب ہو وہ بڑی غلطی شمار ہوگی۔جج کواپناسرمایہ کسی سرمایہ کاری میں لگاناخواہ سرمایہ کاری سرکاری ہو،پرائیویٹ اداروں کے تحت ہورہی ہو درست نہ ہوگا [(1)]۔

**دفعہ (16) حدالقذف، قصاص اور تعزیر میں امام وقت اپنے علم پر فیصلہ کرے گا**

**وضاحت**

اگرامام نے مثلاًخراسان پرایک قاضی مقرر کیااور حکم دیاکہ اطراف میں اور قاضی مقرر کردے اوراس نے مقرر کردیئے پھر بڑے قاضی نے ان قاضیوں میں سے کسی کے پاس مقدمہ پیش کیاتو جائز ہے خواہ اس پراس نے حکم دیایااس کے واسطے حکم کیاہواور واضح ہو کہ پہلے قول کی تائیداس سے نکلتی ہے۔امام محمدؒ سے دریافت کیاگیاکہ ایک قاضی کاشفعہ جوارکسی شخص کے ذمہ ثابت ہوااوراس نے نہ دیااورانکار کیااوراس شہر کاوالی ایسانہیں ہے کہ جو قاضی مقرر کرسکے توامام نے فرمایاکہ والی دونوں سے کہے گاکہ تم دونوں کوئی حکم مقرر کرلوکہ فیصلہ کردے پھر میں نے کہاکہ اگروہ شخص اسے نہ مانے توفرمایاکہ اس پر جبر کیاجائے گا۔پس امام محمدؒ نے اس صورت میں حکم مقرر کرنے کی طرف اشارہ کیااوریہ نہ کہاکہ خلیفہ قاضی دونوں میں فیصلہ کردے اور حکم مقرر کرناحضرت عمر رضی اللہ عنہ [(2)] کے اثرسے ثابت ہے کہ انہوں نے ایک جھگڑے میں جوان کے اور سیدناابوہریرہ رضی اللہ عنہ [(3)] کے درمیان

---

1 1962کے آئین آرٹیکل نمبر128(4)آرٹیکلVI

2 عمر فاروق ؓ بن خطاب، قرشی، عدوی، کنیت ابوحفص تھی اور لقب فاروق۔مکہ مکرمہ میں 40ق ھ/574ء کوپیداہوئے۔خلفائے راشدین میں سے دوسرے نمبرپر ہیں۔سب سے پہلے ان کوامیر المومنین کہہ کرپکاراگیا۔جلیل القدر صحابی تھے۔نہایت شجاع، جری اور بہادر تھے۔13ھ کو خلیفہ منتخب ہوگئے۔ان کی عدالت ضرب المثل ہے۔ان کے دور خلافت میں شام، عراق، بیت المقدس، مدائن اور مصر فتح ہوئے۔بارہ ہزار مسجدیں بنوائیں، ہجری سن کی ابتداآپ کے عہد زرین میں ہوئی۔آپ سے (537)اَحادیث روایت کی گئی ہیں۔23ھ/644ء کوفوت ہوئے۔نمازِ جنازہ صہیب بن سنان ؓ رومی نے پڑھایا۔(الاستیعاب فی معرفۃ الاصحاب3: 1144، ترجمہ(1878)۔۔۔اُسدالغابۃ فی معرفۃالصحابۃ4: 137، ترجمہ(3830))

3 ابوہریرہ ؓ مشہور صحابی ہیں، ان کے نام کے سلسلے میں محدثین ومؤرخین کے مابین شدید اختلاف موجود ہے، اس بارے میں ان کے اٹھارہ اقوال ملتے ہیں۔ایک جم غفیر کے نزدیک ان کانام عبدالرحمٰن بن صخر تھا۔قبیلہ دوس سے تعلق رکھتے تھے، ان کے مرویات کی تعداد(5374)ہے۔800کے لگ بھگ ان کے شاگرد تھے۔59ھ/679ء کومدینہ میں فوت ہوئے۔(اُسدالغابۃ فی معرفۃالصحابۃ3 :457، ترجمہ(3334))

میں واقع تھا سید نا زید بن ثابت رضی اللہ عنہ [1] کو حکم قرار دیا اور دوسرے مقدمہ میں شریح کو حاکم بنایا۔ امام محمدؒ سے دریافت کیا گیا کہ شہر کا قاضی مر گیا اور وہاں کا والی متولی تقرر قضا نہیں ہے تو کیا خصوم / مدمقابل پر جبر کیا جائے گا کہ باہم ایک حکم مقرر کریں پس امام نے فرمایا کہ جن صورتوں میں یہ احتیاج واقع ہو کہ مقتضی علیہ دوسرے سے رجوع کرے تو جائز نہیں ہے اور مجبور نہ کیا جائے گا اور اگر مثل قرض و غصب کے ہو تو حکم مقرر کرنے کے واسطے جبر کیا جائے گا اور اگر قاضی کے بیٹے نے باپ کے یہاں دوسرے پر نالش کی تو قاضی غور کرے کہ اگر فیصلہ اس کے بیٹے کے اوپر ہوتا ہے تو فیصلہ کر دے اور اگر اس کے بیٹے کے واسطے فیصلہ ہوتا ہے تو دونوں سے کہہ دے کہ میرے سوا کسی دوسرے کے سامنے پیش کرو [2]۔ قاضی کو اس امیر کے واسطے جس نے اس کو قاضی کیا ہے فیصلہ کر دینا صحیح ہے اسی طرح نیچے کے قاضی کو اونچے اور نیچے دونوں قاضیوں کے واسطے فیصلہ کر دینا درست ہے اور قاضی کو اپنی عورت کی ماں کے واسطے فیصلہ کر دینا درست ہے بشرط یہ کہ اس کی عورت مر گئی ہو اور جب تک اس کی ماں زندہ ہو تب تک جائز نہیں ہے اسی طرح اگر والد کی بیوی کے واسطے فیصلہ کر دیا تو درست ہے بشرط یہ کہ والد کا انتقال ہو گیا ہو اور اگر باپ زندہ ہو تو جائز نہیں ہے [3]۔ حد قذف، قصاص اور تعزیر میں امام وقت اپنے علم پر فیصلہ کرے گا۔

**تقابل**

فتاویٰ عالمگیری میں مذکور ہے کہ حد قذف، قصاص اور تعزیرات میں امام وقت اپنے علم کے بنا پر فیصلہ کرے گا جبکہ قانون شہادت اس بحث سے ساکت ہے۔

**باب 7**

**دفعہ (17) قاضی کی نشست، اس کے مکان نشست اور متعلقات کے بیان میں**

---

1 زید بن ثابت رضی اللہ عنہ بن ضحاک، انصاری، خزرجی، ابو خارجہ اکابر صحابہ میں سے ہیں۔ مدینہ میں 11 ق ھ/611ء کو پیدا ہوئے۔ مکہ میں پلے بڑھے، چھ سال کے تھے کہ ان کے والد کو قتل کیا گیا۔ کاتبین وحی میں سے تھے۔ گیارہ سال کی عمر میں مدینہ منورہ ہجرت کی اور ان کی مرویات کی تعداد (93) ہیں۔ 65ھ/665ء کو فوت ہوئے۔ (الاستیعاب فی معرفۃ الاصحاب 2: 542، ترجمہ (842)۔۔۔ الاصابۃ فی تمیز الصحابۃ 2: 494، ترجمہ (2897))

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي، الْبَابُ السَّادِسُ فِي حُكْمِ السُّلْطَانِ وَالْأُمَرَاءِ وَمَا يَقَعُ لِلْقَاضِي لِنَفْسِهِ 3: 319۔۔۔ محیط البرہانی، کتاب القضاء، الفصل السابع: فی جلوس القاضی و مکان جلوسہ 8: 19

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي، الْبَابُ السَّادِسُ فِي حُكْمِ السُّلْطَانِ وَالْأُمَرَاءِ وَمَا يَقَعُ لِلْقَاضِي لِنَفْسِهِ 3: 319۔۔۔ فتاوی قاضی خان 2: 268

قاضی حکم قضا کے واسطے جلوس ظاہری کے طور پر بیٹھے اور مسجد میں تاکہ اس کا ٹھکانا اکثر مسافروں اور بعض مقیم لوگوں پر پوشیدہ نہ رہے[1] اور جامع مسجد اولیٰ ہے پھر جس مسجد میں جماعت قائم ہوتی ہے اگرچہ اس میں جمعہ نہ پڑھا جائے[2] اور فخر الاسلام علی بزدویؒ[3] نے فرمایا کہ یہ حکم اس وقت ہے کہ جامع مسجد بیچ شہر میں ہو اور اگر شہر کے کنارے ہو تو چاہیئے کہ دوسری مسجد جو بیچ شہر میں ہے اختیار کرے تاکہ بعض مقدمے والوں کو شہر کے کنارے جانے میں مشقت نہ ہو اور اگر اپنے قوم کی مسجد میں بیٹھا تو کچھ ڈر نہیں اور فخر الاسلام نے فرمایا کہ یہ حکم بھی جب ہے کہ اس کی مسجد قوم بیچ شہر میں ہو اور بازار کی مسجد میں بیٹھنا اختیار کرے کیونکہ وہ بہت مشہور ہوتی ہے۔ جب قاضی مسجد میں داخل ہوا تو میرے نزدیک مستحب ہے کہ پہلے دو رکعت یا چار رکعت نماز پڑھے اور چار رکعت افضل ہے کہ وہ دن کی نماز ہے۔ پھر اللہ تعالیٰ سے دعا کرے کہ اس کو توفیق عطا کرے اور عصیان سے بچائے۔ پھر حکم دینے کے واسطے بیٹھے اور اگر اپنے ساتھ اہل نقاہت و کرامت کو بٹھانا چاہے تو اپنے قریب بٹھادے اور ایسے ہی اہل امانت بھی اس سے قریب ہوں گے اور کچھ ڈر نہیں ہے کہ تنہا بیٹھے اگر قضاء کا عالم ہو اور اگر قاضی جاہل ہو تو مستحب ہے کہ اس کے ساتھ اہل علم بیٹھیں اور ان لوگوں سے مشاورت کرے[4] اور خصومت کے وقت مشاورت نہ کرے اور جزو دان اپنے داہنی طرف رکھے کیونکہ اس میں سجل اور محضر اور نوشتہ ہوتے ہیں اور ان کا سامنے ہونا چاہیئے اور اس کا کاتب کچھ ہٹ کر اس سے بیٹھے اس طرح کہ قاضی اس کو دیکھتا

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي،الْبَابُ السَّابِعُ فِي جُلُوسِ الْقَاضِي وَمَكَانِ جُلُوسِهِ 3: 319۔۔۔العنایۃ شرح الہدایہ، کتاب ادب القاضی 7: 269

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي،الْبَابُ السَّابِعُ فِي جُلُوسِ الْقَاضِي وَمَكَانِ جُلُوسِهِ 3: 320۔۔۔النہر الفائق شرح کنزالد قائق، کتاب الصلاۃ 3: 607

3 علی بن محمد بن حسین بن عبدالکریم ابوالحسن فخر الاسلام بزدوی رَحِمَہُ اللہُ، اصولی اور فقیہ تھے۔ اکابر احناف میں سے تھے۔ سمرقند سے تعلق تھا۔ بزدۃ (ایک قلعہ کا نام) کی طرف منسوب ہیں، جو نسف کے قریب تھا۔ 400ھ/1010ء کو پیدا ہوئے اور 482ھ/1089ء کو فوت ہوئے۔ (الفوائد البہیۃ: 124۔۔۔ الأعلام 4: 328)

4 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي،الْبَابُ السَّابِعُ فِي جُلُوسِ الْقَاضِي وَمَكَانِ جُلُوسِهِ 3: 320۔۔۔النہر الفائق شرح کنزالد قائق، کتاب الصلاۃ 3: 608

رہے تاکہ وہ رشوت لے کر الفاظ شہادت میں زیادتی و کمی نہ کرے اور اگر اپنے گھر میں بیٹھنا اختیار کیا تو کچھ ڈر نہیں اور لوگوں کو اس دار میں آنے کی اجازت دے اور جو اس کے ساتھ بیٹھتے ہیں بیٹھیں[1] اور اولیٰ یہ ہے کہ دار وسط شہر میں جیسا کہ مسجد کا حکم ہے[2]۔

مبسوط میں مذکور ہے کہ اپنے منزل میں بیٹھ کر حکم قضا دینے میں یا جہاں اس کا جی چاہے کچھ ڈر نہیں ہے کیونکہ قضا کا کام کسی مکان کے ساتھ مخصوص نہیں ہے اور اگر اپنے بیت میں بیٹھا تو ہمارے نزدیک کچھ ڈر نہیں ہے اگر وسط شہر میں ہو۔ اگر قاضی مسجد یا دار میں بیٹھا تو ایک دربان مقرر کرے کہ خصوم کو ازدحام سے منع کرے اور تواب کو حلال نہیں ہے کہ اس سے کچھ لے کر آنے کی اجازت دے دے۔ پھر اگر مسجد میں بیٹھا تو حائض اور چوپایہ کے واسطے باہر نکلے اور مسجد میں حد نہ مارے اور نہ تعزیر دے[3] اور راستہ میں بیٹھنے میں کچھ ڈر نہیں ہے بشرط یہ کہ راہ چلنے والوں پر تنگ ہو۔ اگر قاضی مسجد میں آیا تو کچھ ڈر نہیں ہے کہ خصوم کو سلام کرے اور ارادہ اس سے عام ہو پھر مشائخ نے اس میں اختلاف کیا ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ ان پر سلام کرنے میں کچھ ڈر نہیں ہے اور نہ کرنے میں کچھ ڈر نہیں ہے تاکہ ہیبت باقی رہے اور حشمت زیادہ ہو اور اسی واسطے والی اور امیر لوگوں میں رسم ہے کہ جب داخل ہوتے ہیں تو سلام نہیں کرتے ہیں اور بعض مشائخ نے کہا کہ اس پر سلام کرنا واجب ہے اور ترک کرنے کی گنجائش نہیں ہے اور اسی طرح والی اور امیر پر بھی آنے کے وقت سلام واجب ہے اور ترک کرنے کی گنجائش نہیں پھر جب قاضی کسی طرف مسجد میں حکم کے واسطے بیٹھ گیا تو خصوم پر سلام نہ کرے اور نہ وہ لوگ قاضی کو سلام کریں اور بعض مشائخ نے کہا کہ اسی سے یہ رسم جاری ہوئی کہ لوگ جب والی اور امیروں کے پاس جاتے ہیں تو سلام نہیں کرتے اور نہ وہ ان پر سلام کرتے ہیں کیونکہ جب قاضی میں یہ حکم ہے تو والی اور امیر میں بدرجہ اولیٰ ہو گا اور یہ امر ایسا صحیح ہے جیسا کہ ان لوگوں نے گمان کیا ہے بلکہ صحیح یہ ہے کہ لوگ امراء کو سلام کریں اور امراء لوگوں کو بخلاف قاضی کے اور فرق یہ ہے کہ والی و امیر اس واسطے بیٹھا ہے کہ زیارت کرے اور سلام زائرن کا تحیہ ہے اور قاضی فیصلہ اور حکم دینے کے واسطے بیٹھا ہے نہ زیارت کے واسطے اور اگر بایں ہمہ لوگوں نے اس کو سلام کیا تو اس کو جواب دینے میں کچھ ڈر نہیں اور اس میں اشارہ ہے کہ اس پر جواب سلام واجب نہیں ہے بلکہ مختار ہے چاہے جواب دے یا نہ دے اور اگر قاضی نے جواب دینا چاہا تو وعلیکم سے زیادہ نہ کرے اور گواہ قاضی کو سلام کرے اور قاضی کو جواب دے۔

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي،الْبَابُ السَّابِعُ فِي جُلُوسِ الْقَاضِي وَمَكَانِ جُلُوسِهِ 3: 320---الہدایۃ فی شرح بدایۃ المبتدی، شروط صحۃ ولایۃ القاضی 3: 103

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي،الْبَابُ السَّابِعُ فِي جُلُوسِ الْقَاضِي وَمَكَانِ جُلُوسِهِ 3: 320---النہر الفائق شرح کنز الدقائق، کتاب الصلاۃ 3: 607

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي،الْبَابُ السَّابِعُ فِي جُلُوسِ الْقَاضِي وَمَكَانِ جُلُوسِهِ 3: 320---النہر الفائق شرح کنز الدقائق، کتاب الصلاۃ 3: 607

**تقابل**

فتاویٰ عالمگیری میں قاضی کا فیصلہ کرنے مکان اور نشست کا حکم بیان کیا گیا ہے کہ چاہے کہ مسجد ہو یا کوئی اور مخصوص جگہ قاضی فیصلے کرواسکتا ہے جبکہ عصری قوانین اور عرف میں ہر خاص وعام کے ذہن میں یہ بات جگہ کرچکی ہے کہ قاضی یا جج فیصلے مخصوص جگہوں جسے دار القضا یا عدالت کہتے ہیں، کرواتے ہیں۔

**صاحب مجلس سے کیا مراد ہے؟**

جو شخص اپنے تلامذہ کو فقہ سکھلانے کو بیٹھا اور کسی آنے والے نے اس کو سلام کیا تو اس کو گنجائش ہے کہ اس کو سلام کا جواب نہ دے اور ایسے ہی اس شخص کے حق میں بھی فرماتے ہیں جو ذکر کرنے کے واسطے بیٹھا خواہ کسی طرح یادالٰہی ہو پھر کسی آنے والے نے اس کو سلام کیا تو گنجائش ہے کہ اس کا جواب نہ دے اور جب قاضی فیصلہ مقدمات کے واسطے بیٹھا تو چاہے کہ ایک آدمی اس کے سامنے کھڑا ہو کہ لوگوں کو بے وقت آگے بڑھنے سے اور بے ادبی سے منع کرے اور ایسے شخص کو صاحب المجلس کہتے ہیں اور اسے شُرطی ، عَریف اور جلواز بھی کہتے ہیں اور اس کے ساتھ ادب کا کوڑا بھی ہونا چاہیئے اور چاہیئے کہ یہ شخص امین ہو اور نوکر، چوکیدار نہ ہونا چاہئیے کہ رشوت لے کر بعض خصوم کی طرف داری کرے اور بے ادبی کے وقت اس کی تادیب اٹھ کر دور چلا جائے تا کہ اس کو نہ معلوم ہو کہ دونوں مقدمہ والے اور قاضی میں کیا ہوتا ہے کہ کسی مقدمہ والے کو اس سے اطلاع نہ دے اور نہ کسی کو کچھ سکھلائے پڑھائے اور قاضی کو ایسا کرنا چاہئیے اگرچہ صاحب المجلس مامون ہو اور اگر اپنے قریب رہنے دیا تو کچھ ڈر نہیں اور حاصل یہ ہے کہ کل عام جس میں لوگوں کی بھلائی اور احتیاط ہو قاضی ملحوظ رکھے اور اس صاحب المجلس کو یہ نہ چاہیئے کہ کسی مقدمہ والے سے خفیہ باتیں کرے۔ اولٰی یہ ہے کہ امین کو اپنے بیٹھنے کی جگہ اپنے آنے سے پہلے بھیج دے تا کہ وہ یاد رکھے کہ پہلے کون آیا ہے اور پھر کون؟ اسی ترتیب سے تا کہ اسی طرح مقدم کرے اور کسی کو اس کی منزلت اور سلطنت کی وجہ سے مقدم نہ کرے اور اگر اس کی رائے میں یہ آیا کہ مسافروں کو مقدم کرے تو کر سکتا ہے اور اگر وہ لوگ کثرت سے ہوں کہ ان کی طرف توجہ سے اہل شہر جاتے ہوں تو ان کو اپنے مرتبہ پر لوگوں کے ساتھ رکھے اور عورتوں کو الگ رکھے اور مردوں کو الگ اور اگر عورتوں کے واسطے ایک روز علیٰحدہ مقرر کرے تو اس میں ان کی زیادہ پردہ پوشی ہے۔

**دفعہ (18) مجلس حکم میں متانت و سنجیدگی ضروری امر ہے**

**وضاحت**

امام محمدؒ فرماتے ہیں کہ جو شخص اسی رات اپنے اہل میں پہنچ جائے وہ بمنزلہ مقیم کے ہے اور جس کی رات غیر میں گزرے وہ مسافر کے حکم میں ہے کیونکہ مسافر کا حال سخت ہوتا ہے۔ اگر قاضی بوجہ غربت اور مسافرت کے مقدم کرنے کی رائے معلوم ہوئے

توصرف اس قول میں کہ میں مسافر ہوں اور میرا ارادہ اپنے وطن لوٹ جانے کا ہے اس کی تصدیق نہ کرے گا بلکہ اس سے گواہ طلب کرے گا کہ یہ مسافر ہے ایسا ہی امام محمدؒ سے مروی ہے اور عدالت اس شہادت کے واسطے شرط نہیں ہے اگر گواہوں کا حال مستور ہو تو وہ بھی کفایت کرتا ہے اور بعض اصحاب حنفیہ نے کہا کہ ان رفیقوں سے دریافت کرے جن کے ساتھ اس کا ارادہ جانے کا ہے کہ یہ لوگ کب جائیں گے اور کیا فلاں شخص بھی ان کے ساتھ جائے گا۔ پس اگر انہوں نے کہا کہ ہاں تو عذر سفر متحقق ہو جائے گا اور اگر قاضی کے دروازے پر ارباب شہود وایمان (قسم کھانے والے) جمع ہوئے اور مسافر اور عورتیں جمع ہو گئیں۔ پس اگر قاضی نے ارباب شہود کو مقدم کیا تو ہو سکتا ہے اور اگر مسافروں کو مقدم کیا تو اس کو اختیار ہے اور اگر عورتوں کو مقدم کیا تو ہو سکتا ہے اور چاہیئے کہ قاضی جب دونوں مقدمہ والوں کو بلائے تو برابر بٹھلائے اور دونوں کو اپنے سامنے بٹھلائے [1] اور دونوں کی طرف لحاظ اور کلام میں مساوات ملحوظ رکھے اور کسی ایک سے خفیہ بات نہ کرے اور نہ اس کی طرف اشارہ کرے نہ ہاتھ سے اور نہ سر اور نہ آبروں سے [2] اور کسی کو بالمواجہہ (کسی کے سامنے) نہ ہنسے اور مجمل حکم میں مزاح سے مطلقاً پرہیز کرے خواہ دونوں کے ساتھ یا ایک کے ساتھ یا غیر کے ساتھ ہو اور غیر مجلس حکم میں بھی زیادہ مزاح نہ کرے کیونکہ اس سے مہابت جاتی رہتی ہے۔ اسی طرح قاضی کو نہ چاہیئے کہ کشادگی کے ساتھ ایک سے کوئی ایسی بات بولے جو دوسرے سے نہیں بولا ہے [3]۔ اگر اس کے قلب کا میلان دونوں مخاصموں سے ایک کی طرف ہو اور چاہے کہ اس کی دلیل غالب ہو تو اسے مواخذہ نہ ہو گا کیونکہ یہ بے اختیار امر ہے۔

حاصل یہ ہے کہ قاضی برابری کرنے پر مامور ہے مگر جہاں تک برابری ممکن ہو پس جتنی چیزوں میں دونوں میں برابری کر سکتا ہے ان کے ترک کرنے سے ماخوذ ہو گا اور جن چیزوں میں برابری نہیں کر سکتا ہے ان میں معذور ہے اور ماخوذ نہ ہو گا [4]۔ پس اگر دونوں مخاصم میں سے ایک سلطان ہو یا عالم ہو پھر سلطان اس کے برابر بیٹھا اور خصم زمین پر بیٹھا تو قاضی کو چاہیئے کہ اپنی جگہ سے اٹھ کھڑا ہو اور زمین پر بیٹھے اور اس خصم کو اپنی جگہ بٹھلائے تاکہ ایک کی دوسرے پر تفضیل لازم نہ آئے اور ایک مقدمہ والے کی مہمان داری نہ کرے مگر جبکہ دوسرا بھی اس کے ساتھ ہو تو جائز ہے اور ایک کے ساتھ ایسی زبان میں گفتگو نہ کرے کہ جس

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي،الْبَابُ السَّابِعُ فِي جُلُوسِ الْقَاضِي وَمَكَانِ جُلُوسِهِ 3: 321۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب القضاء، الفصل السابع: فی جلوس القاضی ومکان جلوسہ 8: 21

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي،الْبَابُ السَّابِعُ فِي جُلُوسِ الْقَاضِي وَمَكَانِ جُلُوسِهِ 3: 322۔۔۔العنایہ شرح الہدایہ، کتاب ادب القاضی 7: 225

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي،الْبَابُ السَّابِعُ فِي جُلُوسِ الْقَاضِي وَمَكَانِ جُلُوسِهِ 3: 322۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب القضاء، الفصل السابع: فی جلوس القاضی ومکان جلوسہ 8: 21

4 نفس مصدر۔۔۔ نفس مصدر 8: 22

کو دوسرا نہ جانتا ہو[1] اور اپنی منزل میں دونوں میں سے ایک کے ساتھ تخلیہ نہ کرے[2] اور قاضی کو ایسا فعل نہ کرنا چاہیئے کہ جس سے تہمت لگائی جائے۔ایک کی طرف سے اپنی گردن پھیر نا مکروہ ہے اور شرعاً ممنوع ہے اور مکروہ ہے کہ دونوں سے ایک کو اپنے مکان میں آنے کی اجازت دے اور جس کا مقدمہ نہ ہو اس کو اجازت دینے کا مضائقہ نہیں ہے کہ سلام کرنے یا کسی حاجت کے واسطے آئے اور ایک شخص کو داہنی طرف اور دوسرے بائیں جانب جگہ نہ دے کیونکہ دائیں طرف افضل ہوتی ہے اور ایسی برابری چھوٹے بڑے میں کرے حتی کہ اس پر واجب ہے کہ باپ اور بیٹے اور خلیفہ و رعیت اور ذمی اور شریف میں بھی مساوات ملحوظ رکھے۔ یہ بھی ذکر ہے کہ خصوم کی نشست قاضی سے دو ہاتھ کے فاصلے پر ہونی چاہیئے اس طرح کہ دونوں کا کلام بغیر آواز بلند کرنے کے سننے میں آئے اور جس وقت مجلس میں بیٹھے تو چاہیئے کہ محراب سے تکیہ دے اور خصافؒ وغیرہ کے زمانہ میں قبلہ رو ہو کر بیٹھتے تھے اور ہماری رسم بہتر ہے اور قاضی کے پیادے اس کے روبرو حاضر رہیں تاکہ لوگوں میں ہیبت ہو مگر ان کو اتنی دور رکھے کہ جو کچھ مقدمہ والوں اور قاضی میں گفتگو ہوتی ہے اس کو نہ سنیں اور بعض مسائل میں قاضی کی رائے نہ معلوم کریں اور اس کے باطل کرنے کے واسطے حیلہ نہ تلاش کریں[3]۔

**تقابل**

جس طرح فتاویٰ عالمگیری میں فیصلے کراوتے وقت قاضی کا سنجیدہ رہنا ضروری قرار دیا گیا بالکل اسی طرح عصری قوانین میں بھی قاضی کو سنجیدہ رہنے کا حکم دیا گیا ہے:

جج کے لیے ضروری ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کا خوف دل میں رکھے وہ قانون کا احترام کرے۔زیادتی سے اپنے آپ کو بچائے،زبان کا سچا ہو،فیصلہ کرنے کا استعداد رکھتا ہو۔محتاط اور برداشت کرنے کا ملکہ رکھتا ہو۔اسی طرح الزام سے بری ہو اور کسی لالچ میں مبتلا نہ ہو۔فیصلہ سناتے وقت اس کا لہجہ شائستہ اور نرم اور درشتی سختی سے پاک ہو تاہم اس سے کمزوری کا عنصر نمایاں نہ ہو۔اسی طرح تنبیہ کرنے میں اپنے الفاظ پر گرفت حاصل ہو اور اپنے ہی الفاظ کا وفادار ہو۔وہ خاموشی کی عادت کو برقرار رکھے اور فیصلہ کرتے وقت مستقل مزاجی اور معقولیت سے کام لے۔اپنی نسشت

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي،الْبَابُ السَّابِعُ فِي جُلُوسِ الْقَاضِي وَمَكَانِ جُلُوسِهِ 3: 321---بدائع الصنائع فی ترتیب الشرائع، کتاب آداب القاضی، فصل فی بیان آداب القضاء7: 9

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي،الْبَابُ السَّابِعُ فِي جُلُوسِ الْقَاضِي وَمَكَانِ جُلُوسِهِ 3: 321---فتاوی تاتارخانیہ، کتاب ادب القاضی ،الفصل:7 جلوس القاضی ومکان11: 41

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي،الْبَابُ السَّابِعُ فِي جُلُوسِ الْقَاضِي وَمَكَانِ جُلُوسِهِ 3: 321---المحیط البرہانی، کتاب القضاء،الفصل السابع: فی جلوس القاضی ومکان جلوسہ8: 21

پر اٹھک بیٹھک کے وقت وہ اپنے اوقات کا بھرپور خیال رکھے اور اس میں سنجیدگی دکھائے وہ عدالت کا وقار قائم کرنے میں سنجیدہ ہو اور عدالت میں پیش ہونے والے تمام افراد کے ساتھ منصفانہ رویہ رکھتا ہو[1]۔

**مسئلہ مذکورہ کی بابت امام ابو یوسفؒ سے منقول روایت**

جب دونوں خصم آگے بڑھیں تو مدعی سے اس کا دعویٰ دریافت کرے اور یہ خصاف اور ابو جعفرؒ نے ذکر کیا ہے اور یہ مسئلہ مختلف فیہ ہے بعض نے کہا کہ قاضی دعویٰ دریافت نہ کرے بلکہ خاموش رہے اور مدعی کا دعویٰ سماعت کرے جبکہ بعض کہتے ہیں کہ دریافت کرے اسی کو خصافؒ وغیرہ نے لیا اور شیخ الاسلام علی البزدویؒ نے ذکر کیا کہ امام ابو یوسفؒ کے قول کے موافق قاضی دریافت کرے اور امام محمدؒ کے نزدیک خاموش رہے۔ جب خصوم قاضی کے سامنے بیٹھیں تو امام ابو یوسفؒ نے فرمایا کہ ان سے دریافت کرے کہ تم میں سے کون مدعی ہے اور جب مدعی معلوم ہوا تو اس سے کہے کہ کیا دعویٰ ہے اور امام محمدؒ نے فرمایا کہ ایسا نہ کرے اور امام ابو یوسفؒ کا قول ارفق ہے[2] اور جب دونوں حاضر ہوں تو قاضی کو اختیار ہے کہ چاہے دونوں سے گفتگو شروع کرے اور کہے کہ تم دونوں کیا چاہتے ہو اور چاہے انہیں پر گفتگو چھوڑ دے اور یہی بہتر ہے تا کہ وہ جھگڑے کو چھیڑنے والا نہ گنا جائے۔ پھر اگر اس سے سوال کیا یا نہ کیا بلکہ اس نے خود ہی دعویٰ کیا تو قاضی مدعاعلیہ سے جواب دعویٰ مدعی دریافت کرے یہ صاحب اقضیہ اور خصافؒ نے ذکر کیا ہے۔ قاضی دعویٰ مدعی کو ایک صحیفہ میں لکھے اور اس میں غور سے دیکھے کہ صحیح ہے یا فاسد ہے اگر فاسد ہو تو مدعی علیہ پر متوجہ نہ ہو لیکن مدعی سے کہے کہ اٹھ اور اپنے دعویٰ کی تصحیح کر یہ خصافؒ نے ایک مقام پر ادب القاضی میں ذکر کیا ہے اور دوسرے مقام پر ذکر کیا ہے کہ ایسا نہ کہے اور اسی کو ہمارے بعض مشائخ نے اختیار کیا ہے اور یہ کہے کہ تیرے لیے یہ تقریر دعویٰ فاسد ہے پس مجھ پر اس کی سماعت واجب نہیں ہے اور تلقین نہیں ہے بلکہ دعویٰ کے فاسد ہونے کا حکم بیان کرتا ہے اور اگر اس کا دعویٰ صحیح ہو تو قاضی مدعاعلیہ سے دریافت کرے کہ تیرے خصم نے تجھ پر ایسا ایسا دعویٰ کیا ہے۔ پس تو اس کے جواب میں کیا کہتا ہے ایسا ہی خصافؒ نے ذکر کیا ہے اور یہی کتاب الاقضیہ میں ہے اور اس میں بھی مشائخ کا اختلاف ہے جیسا کہ مدعی سے استفسار میں اختلاف ہے یعنی بعض کے نزدیک مدعاعلیہ سے جواب طلب نہ کرے بلکہ اس کی طرف دیکھے کہ وہ کیا جواب دیتا ہے[3]۔

جب صاحب دعویٰ نے گفتگو شروع کی تو دوسرے کو خاموش کر دے اور صاحب دعویٰ کی گفتگو سنے کیونکہ اگر دونوں نے یکبارگی کلام کیا تو کسی کا کلام سمجھ میں نہ آئے گا پھر جب وہ کلام کر چکا تو اس کو حکم دے کر خاموش کرے اور دوسرے سے دریافت کرے اور اس سے معلوم ہوتا ہے کہ دوسرے سے بلا درخواست مدعی بھی دریافت کرے اور یہی ہمارے نزدیک اصح ہے اور بعض قاضیوں نے اختیار کیا کہ بغیر درخواست

---

1 1962 کے آئین آرٹیکل نمبر 128(4) آرٹیکل II

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي،الْبَابُ السَّابِعُ فِي جُلُوسِ الْقَاضِي وَمَكَانِ جُلُوسِهِ 3: 323۔۔۔فتاوی تاتارخانیہ، کتاب ادب القاضی ،الفصل:7 جلوس القاضی ومکان 11: 42

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي،الْبَابُ السَّابِعُ فِي جُلُوسِ الْقَاضِي وَمَكَانِ جُلُوسِهِ 3: 323۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب القضاء، الفصل السابع: فی جلوس القاضی ومکان جلوسہ 8: 23

مدعی کے نہ لے گا اور گواہوں کو اس طرح نہ سکھائے کہ کیا تو اس طرح گواہی دیتا ہے اور امام ابو یوسفؒ نے اس کو ان صورتوں میں مستحسن رکھا ہے کہ جن میں تہمت نہ ہو مثلاً وہ شخص امین ہو اور عالم ہو کہ اس کو سکھلانے کی ضرورت نہ ہو اور اکثر ایسا ہوتا ہے کہ قاضی کے دبدبہ اور ہیبت سے گواہ کی زبان بند ہو جاتی ہے پس اس کے اس طرح پوچھنے سے ایک مسلمان کا حق تلف ہوتا ہے۔ جو مسائل قضا سے متعلق ہیں ان میں امام ابو یوسفؒ کے قول پر فتویٰ ہے اس لیے کہ ان کو تجربہ سے زیادہ علم حاصل ہوا تھا۔ قاضی کو نہ چاہیئے کہ کسی کو دونوں خصم میں سے حجت سکھلائے مگر جب ایک سے قسم طلب ہوئی اور قسم لینے کا وقت آیا پس اگر مدعی کے گواہ حاضر نہ ہوں تو اس سے دریافت کرے کہ کیا تیرے پاس گواہ ہیں۔

دو شخصوں نے قاضی کے سامنے بیٹھ کر مقدمہ پیش کیا ایک نے کہا کہ میرے اس پر ہزار درہم ہیں اور اس سے زیادہ کچھ نہ کہا تو انہوں نے فرمایا کہ مدعا علیہ سے اس کا جواب طلب کرے اور ابو بکر نے فرمایا کہ دو شخص یحییٰ بن اکثم[1] کے آگے آئے اور ایک نے کہا کہ میرے اس شخص پر ہزار درہم ہیں پھر یحییٰ نے اس سے کہا کہ تو نے مجھے ایک خبر سنائی پھر تو کیا چاہتا ہے اور مراد یہ تھی کہ دعوی صحیح نہ تھا جب تک ایک بار یہ نہ کہے کہ میرا حق دلایا جائے یا مثل اس کے کوئی لفظ کہے اور شیخ ابو نصر نے فرمایا کہ ہمارے نزدیک کچھ نہیں ہے کیونکہ وہ دونوں تو اسی غرض سے آئے تھے پھر جب قاضی نے جواب مدعا علیہ کا سن لیا تو اس کو ایک کاغذ پر لکھے یا کاتب سے کہے کہ اس کے سامنے تحریر کرے بسم اللہ الرحمان الرحیم فلاں بن فلاں قاضی پاس فلاں روز فلاں مہینہ کی فلاں تاریخ سنہ میں حاضر ہوا پھر اگر قاضی مدعا علیہ اور مدعی کو پہچانتا ہے تو ان کو ایک رقعہ میں سنانے کے طور پر لکھے کہ فلاں حاضر ہوا اور اپنے ساتھ فلاں شخص کو لایا اور اگر نہ پہچانتا ہو تو یوں لکھے کہ ایک شخص نے حاضر ہو کر بیان کیا کہ وہ تجارت یا رضاعت ہو کہ جس سے پہچانا جاتا ہے تو زیادہ شناخت کے واسطے اسی کی طرف نسبت کردے اور اسی طرح زیادہ شناخت کے واسطے اس کا حلیہ ذکر کردے لیکن حلیہ ایسا ذکر کرے کہ جس سے اس کی اچھائی ظاہر ہو نہ کہ برائی پھر لکھے کہ یہ شخص ایک دوسرے شخص کو لایا کہ یہ فلاں بن فلاں ہے جیسی صورتیں ہم نے مدعی کی طرف ذکر کی ہیں سب لکھے، پھر لکھے کہ اس مدعی فلاں بن فلاں نے فلاں بن فلاں مدعا علیہ پر یہ دعویٰ کیا ہے اور بدوں زیادتی و نقصان کے اس کا دعویٰ تحریر کرے پھر لکھے کہ قاضی نے مدعا علیہ فلاں بن فلاں سے جواب اس دعویٰ مذکورہ بالا کا جو فلاں بن فلاں مدعی نے پیش کیا ہے دریافت کیا۔ پس اگر مدعی علیہ نے اس کا اقرار کرلیا ہو تو تحریر کردے۔ مدعا علیہ کو حق وفا کردینے کا حکم دے[2]۔

---

1 یحییٰ بن اکثم بن محمد بن قطن تمیمی، اسیدی، مروزی ابو محمد 159ھ/755ء کو مرو میں پیدا ہوئے۔ آپ جلیل القدر قاضی اور نبلاء کے عالی مرتبہ فقہاء میں سے ہیں۔ آپ 242ھ/857ء کو مدینہ کے گاؤں ربذہ میں فوت ہوئے۔ (وفیات الاعیان 2: 217)

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي، الْبَابُ السَّابِعُ فِي جُلُوسِ الْقَاضِي وَمَكَانِ جُلُوسِهِ 3: 324۔۔۔ فتاوی تاتارخانیہ، کتاب ادب القاضی، الفصل: 7 جلوس القاضی ومکان 11: 52

## دفعہ (19) اگر کسی کے پاس ودیعت رکھی تھی اور اس نے انکار کیا تو کرنا چاہئیے؟

**وضاحت**

اگر اس نے انکار کیا ہو تو اس کا انکار تحریر کر دے تاکہ بعد اس کے دریافت ہو کہ اس پر گواہ طلب کرنا چاہیئے تھا یا نہیں اور اس انکار کو باللفظ لکھنا چاہیئے نہ یہ کہ اس کو زبان عرب میں لے جائے مگر جبکہ بدوں زیادتی و کمی کے لے جانا ممکن ہو اور بدوں اس کے کہ اس میں کوئی کلمہ مبہم مشترک داخل کرے کیونکہ انکار کا حکم اس کے اختلاف انواع کے موافق بدل جاتا ہے مثلاً جس کے پاس ودیعت تھی اگر اس نے سرے سے ودیعت کے رکھنے سے انکار کیا پھر واپس کرنے یا تلف کرنے کا دعوی کیا تو مسموع نہ ہوگا اور اگر اس طرح منکر ہوا کہ مجھ پر تیرے معتدبہ مال کا سپرد کرنا واجب نہیں ہے اور نہ اس کی قیمت واجب ہے۔ پھر اس کے واپس دینے یا تلف ہونے کا دعویٰ کیا تو اس کا دعوی مسموع ہوگا پس اسی واسطے چاہیئے کہ اس عبارت بلفظ بدوں کمی وزیادتی کے تحریر کرے تاکہ اسی کی بناء پر حکم دیا جائے اور یہ جو ذکر ہوا خصافؒ اور ابو جعفرؒ کے قاضیوں کی رسم تھی اور ہمارے زمانہ کے قاضیوں کی رسم اس سے بہتر ہے یعنی مدعی قاضی کے دروازہ کے کاتب کے پاس آتا ہے اور وہ اس کا دعویٰ ایک بیاض میں لکھتا ہے اور لکھتا ہے کہ قاضی کے پاس حاضر ہوا اور اس قاضی کا نام لکھتا ہے اور تاریخ کی جگہ چھوڑ دیتا ہے پھر مدعی کا نام اور اس کا نسب تحریر کرتا ہے پھر مدعا علیہ اور اس کا نسب تحریر کرتا ہے پھر دعویٰ مع شرائط تحریر کرتا ہے۔ پھر جواب کی جگہ چھوڑ دیتا ہے پھر جب مدعی یا اس کا وکیل بیٹھا تو اسی تحریر کے موافق سوال پیش کرتا ہے اور قاضی مدعا علیہ سے اس کا جواب طلب کرتا ہے اور جب اس نے اقرار یا انکار کا جواب دیا تو بیاض اس نے قاضی کو دی کہ اس نے تاریخ لکھی اور آخر میں جواب بعبارۃ المدعی علیہ تحریر کیا پھر اگر اس نے اقرار کر لیا تو قاضی حکم دے گا کہ تو اپنے عہدہ سے نکل گیا اور اگر اس نے انکار کیا تو مدعی سے کہے گا کہ اس نے انکار کیا تو کیا چاہتا ہے اور یہ خصافؒ اور ابو جعفرؒ نے ذکر کیا ہے اور اس میں اختلاف ہے پس اگر مدعی نے کہا کہ اس سے قسم لی جائے تو قاضی موافق رائے خصافؒ اور ابو جعفرؒ کے اس سے کہے کہ کیا تیرے پاس گواہ ہیں اگر اس نے کہا کہ نہیں ہیں تو مدعا علیہ سے قسم لے گا اور اگر اس نے کہا کہ ہاں تو قاضی ان کے حاضر لانے کا حکم دے گا اور گواہوں کے نام، نسب، حلیہ اور محلہ سب لکھے گا یا کاتب سے لکھوائے گا پھر جب مدعی نے اپنے گواہ پیش کیے تو کاتب فقط ان کی گواہی کے الفاظ بدوں کمی وزیادتی کے تحریر کرے گا۔ پھر جب گواہ قاضی کے سامنے بیٹھے اور گواہی کا وقت آیا تو قاضی بیاض کو لے گا اور ان کی گواہی دریافت کرے گا اور اگر خود قاضی نے ان کے الفاظ شہادت لکھے تو بہت اوثق اور زیادہ احوط ہے۔ پھر قاضی ان کے الفاظ شہادت دعویٰ کے ساتھ مقابل کرے گا پس اگر دعویٰ کے موافق ہوں اور قاضی نے گواہوں کا عادل ہونا بھی معلوم کیا تو مدعا علیہ سے کہے گا کہ تیرے پاس اس کا دفعیہ ہے اگر اس نے کہا کہ ہاں مگر تو مجھے مہلت دے کہ میں اسے پیش کروں تو اس کو مہلت دے گا اور اگر اس نے کہا کہ نہیں تو حکم اس پر جاری ہوگا اور اگر قاضی نے گواہوں کو عادل نہ جانا تو توقف کرے گا اور اگر

مدعی نے کہا کہ میرے گواہ حاضر ہیں مگر میں مدعاعلیہ سے قسم چاہتاہوں پس اگر یہ مراد ہے کہ گواہ اسی مجلس میں حاضر ہیں تو قاضی اس کی استدعا قبول نہ کرے اور نہ مدعاعلیہ سے بالاجماع قسم لے گا۔

**تقابل**

فتاویٰ عالمگیری میں یہ تفصیل کے ساتھ بحث ہوا کہ اگر کسی نے کسی شخص کے پاس کوئی چیز رکھی پھر اس نے انکار کیا کہ میرے پاس کوئی چیز نہیں ہے یعنی اس نے میرے ساتھ کوئی چیز نہیں رکھی ہے تو البنیہ علی المدعی والیمین علی من انکرہ[1] کے تحت فیصلہ ہوگا جبکہ قانون شہادت میں یہ بحث مفقود ہے۔

**دفعہ (20) قرضہ کے احکام اپنے اسباب کے ساتھ مختلف ہیں**

**وضاحت**

اگر مدعی نے کہا کہ جس شخص پر میرا قرضہ ہے وہ اسی شہر میں موجود ہے تو امام اعظمؒ کے نزدیک مدعاعلیہ سے قاضی قسم نہ لے گا اور امام ابویوسفؒ نے کہا کہ لے گا اور امام محمدؒ قول مضطرب[2] ہے اور جب یہ مسئلہ مختلف فیہ ہے پس اگر قاضی کے نزدیک حلف لینا روا تھا اور اس نے حلف لیا اور مدعاعلیہ نے قسم کھالی اور پھر قاضی سے طلب کیا کہ مجھے ایک تحریر چاہیئے کہ فلاں شخص نے فلاں شخص پر دعویٰ کیا اور اس نے قسم کھالی تاکہ یہ شخص دوبارہ اسی قاضی کے یہاں یا دوسرے قاضی کے پاس نالش نہ کرے اور مجھ سے قسم نہ لے تو قاضی اس کو تحریر کردے گا اور قاضی کو اختیار ہے کہ چاہے علیحدہ رقعہ میں لکھ دے یا اسی بیاض میں جس میں دعویٰ وانکار ہے تاریخ لکھ کردے پھر واضح ہو کہ دوحال سے خالی نہیں یا تو دعویٰ کسی امر یا دین میں واقع ہوگا میں پس اگر دعویٰ دین کا کیا اور مدعی یہ کہے کہ کوئی کیلی چیز ہے تو دعویٰ جب صحیح ہوگا کہ مدعی اس کی جنس کہ جو ہے یا گیہوں اور نوع سینچی ہوئی پیداور ہے یا بری اور حریفی ہے یا ربیعی اور صنعت کہ جید ہے یا درمیانی یا ردی اور گیہوں میں سرخ یا سفید بھی ذکر کرے اور اس کی مقدار کی اس قدر قفیز ہے اور قفیز بھی چونکہ فی ذاتہا مختلف ہے فلاں قفیز سے بھی ذکر کرے اور اس کے وجوب کا سبب ذکر کرے کیونکہ قرضہ کے احکام اپنے اسباب کے ساتھ مختلف ہیں مثلاً اگر قرضہ بسبب سلم کے ہو تو اس کا بدلنا جائز نہیں ہے اور اس کے ادا کرنے کی جگہ بیان کرنا بھی چاہیئے تاکہ اختلاف سے نکل جائیں اور اگر کسی مبیع کا ثمن ہو تو اس سے بدلنا جائز ہے اور اس میں ادا کرنے کی جگہ شرط نہیں ہے اور قرض ہوئے تو اس میں میعاد لازم نہیں ہے اور اگر سلم ہو تو مع اس کی شرائط صحت کے ذکر کرنا چاہیئے یعنی جنس راس المال اور اس

---

1 امام بخاری نے اس موضوع پر ایک مستقل باب منعقد کیا ہے جس میں اسی نوعیت کے مسائل پر بحث ہے۔(بخاری،ابوعبداللہ محمد بن اسماعیل، صحیح بخاری، کتاب الرہن،باب إذا اختلف الراهن والمرتهن ونحوه، فالبينة على المدعي، واليمين على المدعى عليه،دار طوق النجاۃ،1422ھ)

2 یعنی کسی وقت اجتہاد سے انہوں نے موافق امام اعظمؒ کہا اور کسی وقت موافق ابویوسفؒ بیان کیا۔

کاوزن اگروزنی ہواوراسی مجلس میں اس کالے لیناتاکہ امام اعظمؒ کے نزدیک صحیح ہوجائے اور سلم فیہ کی مدت ایک مہینہ یازیادہ تاکہ حداختلاف سے نکل جائیں اورایسے ہی سوال اس کے اور شرطین سلم کی بیان کرے اور قرض میں قبضہ ذکر کرے اور قرض لینے والے کااپنی حاجت میں صرف کرنااس واسطے کہ قرضہ امام اعظمؒ کے نزدیک اس پر قرض نہیں ہوتاجب تک اس کو تلف نہ کرے اور چاہیئے کہ دعویٰ قرض میں بھی یہ لکھے کہ میں نے اس کواس قدراپنے مال سے قرض دیاکیونکہ جائز ہے کہ شائد وہ مال قرض دینے میں دوسرے کاوکیل ہواور وکیل قرض محض سفیر ہوتاہے کہ اس کو لینے اوراداکرنے کے مطالبہ کاحق نہیں ہوتاہے اسی طرح ہر سبب میں اس کے شرائط ذکر کرے کیونکہ ہر شخص لینے کے شرائط کو نہیں دریافت کرسکتاہے تو قاضی کے سامنے اس کو بیان کرناچاہیئے تاکہ قاضی اس میں غور کرے اگراس کو صحیح پائے تو عمل کرے ورنہ واپس کردے۔

اگرمدعی بہ یعنی جس چیز کادعویٰ ہے وزنی ہوتواس کی جنس ذکر کرے اگرسونامضروب ہوتوذکر کرے کہ اس قدردینا راوراس کی نوع ذکرکرے کہ نیشاپوری کل کے یابخاری کل کے اوراس کی صفت ذکر کرے کہ جیدیاردی یادرمیانی اوریہی عامہ مشائخ کامذہب ہے اوراس نے احمر خالص ذکر کردیاتوجیدذکر کرنے کی کوئی ضرورت نہیں اور بعض مشائخ کے نزدیک یہ بھی ضروری ہے کہ کس سکہ کاہے اور کون والی ملک تھااور بعض نے یہ شرط نہیں لگائی اوراس میں گنجائش ہے اور مثقال بھی ذکر کرے اور مثقال کی نوع بھی ذکر کرے اوراگرمضروب نہ ہوتودینارذکر نہ کرے بلکہ مثقال ذکر کرے۔ پس اگرخالص ہوتوویساذکر کرے اوراگراس میں کچھ میل ہوتواسی قدر میل ذکر کردے اوراگرمدعی بہ نقرہ[1] ہواور مضروب ہوتواس کی انواع ذکر کرے یعنی مضاف الیہ اوراس کی صفت کی جیدیاردی یاوسط ہے اوراس کی مقدار ذکر کرے کہ وزن سبعہ سے کس قدر مثقال ہے اوراگرغیر مضروب ہواور خالص ہوتوفضہ خالصہ ذکر کرے اوراس کی نوع اور صفت اور مقدار ذکر کرے اوراگرمدعی بہ درہم مضروب ہوں اوران میں میل زیادہ ہوپس اگروزن سے ان کامعاملہ ہوتاہوتوان کی نوع اور صفت اور مقدارذکر کرے اوراگرعدد سے ان میں معاملہ ہوتوگنتی ذکر کردے اوراگردعویٰ کسی عین میں ہوپس اگرمدعی بہ مال منقول ہواور وہ تلف ہوگیاہے توفی الحقیقۃ دعویٰ دین میں ہے یعنی اس کی قیمت میں توموافق بیان سابق کے اس کی جنس اور صفت اور قدر ونوع بیان کرناشرط ہے اوراگرتلف نہیں ہواہے اوراس کاحاضرلاناممکن ہے توحاضر کرناضروری ہے اور دعویٰ اور گواہی کے وقت اس کی طرف اشارہ ہوناچاہیئے اوراگردعویٰ کسی عین غائب میں ہو مثلاً کسی نے دعویٰ کیاکہ ایک کپڑامیرایاایک میری باندی اس شخص نے غصب کرلی اور یہ نہیں معلوم ہوتاکہ وہ مرگئی یاموجودہے اور کہاں ہے پس اگرایسی چیز عین کی جنس وصفت اور قیمت بیان کردی تواس کادعویٰ مسموع اور گواہی مقبول ہوگی اوراگرقیمت نہ بیان کی توعامہ کتب

---

1 مدعی بہ نقرہ یعنی جس چیز کادعویٰ ہے وہ گداختہ چاندی ہو۔

میں اشارہ ہے کہ دعویٰ مسموع ہوگا مثلاً کتاب الرہن میں ہے کہ اگر کسی نے دعویٰ کیا کہ میں نے اس کے پاس ایک کپڑا رہن کی اور وہ انکار کرتا ہے توامام محمدؒ نے فرمایا کہ اس کا دعویٰ مسموع ہوگا اور کتب الغصب میں ہے کہ ایک شخص نے دعویٰ کیا کہ اس نے میری ایک باندی غصب کر لی اور اس پر گواہ پیش کیے تو دعویٰ مسموع اور گواہی قبول ہوگی اور بعض مشائخ نے کہا کہ اس صورت میں دعویٰ مسموع ہوگا کہ جب اس کی قیمت بیان کردی جبکہ تاویل اس مسئلہ کی یہ ہے کہ گواہوں نے گواہی دی کہ مدعاعلیہ نے غصب کا اقرار کیا ہے تو حبس اور قضاء دونوں کے حق میں باندی کا غصب ثابت ہوگا اور عامہ مشائخ اس پر ہیں کہ یہی دعویٰ صحیح ہے اور گواہی مقبول ہے لیکن حبس کے واسطے فقط[1] اور امام محمدؒ کے اطلاق سے بھی یہی معلوم ہوتا ہے فخر الاسلام علی بزدویؒ نے فرمایا کہ جب مسئلہ میں اختلاف ہوا تو قاضی کو چاہئیے کہ مدعی کو بیان قیمت کی تکلیف دے اگر وہ بیان نہ کر سکا تو بھی اس کے دعویٰ کی سماعت کرے اور یہ اس واسطے کہ کبھی آدمی اپنے مال کی قیمت نہیں جانتا ہے۔ پس اگر اس کو بیان قیمت کی تکلیف لازم کی جائے تو ضرور دینا ہوگا اور اپنے حق کو پہنچ نہیں سکتا اور جب بیان قیمت مدعی کے ذمے سے ساقط ہوا تو گواہوں سے بدرجہ اولیٰ ساقط ہوگا اور اگر دعویٰ عقار میں ہو مثلاً دار ہو تو جس شہر میں وہ دار واقع ہے اس کا بیان کرنا ضروری ہے پھر محلہ کو بیان کرے پھر کوچہ کو بیان کرے، پہلے سے شروع کرے یعنی شہر سے پھر خاص کی طرف یعنی محلہ وغیرہ کی طرف آئے اور بعض کے نزدیک خاص سے عام کی طرف جائے اور عامہ اہل علم کے نزدیک اس کو اختیار ہے جس طرح چاہے ذکر کرے لیکن اس کے بعد حدود کا ذکر کرنا ضروری ہے اور یہ ذکر کرے کہ فلاں کے دار سے ملا ہے اور نہ ذکر کرے کہ فلاں کا دار ہے کیونکہ اس سے فلاں کا دار بھی دعویٰ میں شامل ہو جائے گا کیونکہ حد اپنی محدود میں داخل ہوتی ہے اور ہمارے نزدیک دونوں یکساں ہیں پس اگر اس نے دو حدیں ذکر کردیں تو ظاہر الروایت کے موافق کافی نہیں ہے اور اگر تین ہی حدیں ذکر کردیں تو کافی ہے[2]۔

**تقابل**

جس طرح فتاویٰ عالمگیری میں مذکور ہے کہ قرضے کے احکام اسباب کے ساتھ مختلف ہوتے ہیں اسی طرح عصری قوانین میں بھی قرضے کے مختلف ہونے کی وجہ سے احکام بھی مختلف ہو جاتے ہیں یعنی یہاں پر شرعی وفروعی اصولوں میں مطابقت پائی جاتی ہے۔

---

1 فقط یعنی یہ دعویٰ و گواہی فقط اس واسطے مقبول ہوگی کہ غاصب قید کیا جائے تاکہ جواب دے یا باندی واپس کردے۔

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي،الْبَابُ السَّابِعُ فِي جُلُوسِ الْقَاضِي وَمَكَانِ جُلُوسِهِ 3: 327۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب القضاء، الفصل السابع: فی جلوس القاضی ومکان جلوسہ 8: 27

باب: 8

دفعہ (21) قاضی کے افعال وصفات کے بیان میں

وضاحت

قاضی کو چاہیئے کہ اللہ تعالیٰ سے ڈرے اور حق فیصلہ کرے، ہوا و ہوس کی پابندی سے فیصلہ نہ کرے کہ گمراہ ہو جائے اور نہ دوسرے کی رغبت پر اور نہ خوف پر فیصلہ کرے بلکہ اپنے پروردگار کی فرمان برداری اختیار کرے اور اس کے ثواب عظیم کا خواہش مند رہے اور اس کے عذاب الیم سے بچے اور خطاب [1] فاصل اور حکمت حکیم کی پیروی کرے۔ قاضی کے فتویٰ دینے میں چند اقوال ہیں اور صحیح یہ ہے کہ کچھ خوف نہیں ہے خواہ مجلس قضا میں ہو یا اس کے علاوہ معاملات میں ہو یا دیانات میں اور اس پر اتفاق ہے کہ خصوم کے پاس فتویٰ نہ دے تا کہ وہ اس کی رائے سے واقف ہو کر تلبیس کی فکر نہ کریں۔ امام ابو یوسفؒ کہتے ہیں کہ وہ شخص قاضی کے پاس کسی کام کو آئے اور قاضی کو گمان ہوا کہ اس واسطے آئے ہیں کہ معلوم کریں کہ اس نے کیا حکم دیا ہے تو ان کو اپنے پاس سے اٹھا دے۔ امام محمدؒ کہتے ہیں کہ اس کو اپنے واسطے مجلس قضا میں خرید و فروخت نہ کرنا چاہیئے اور شمس الائمہ سرخسیؒ نے کہا ہے کہ اس لفظ میں اپنے واسطے اشارہ ہے کہ اگر یتیم و قرض دار میت کے واسطے خرید و فروخت کرے تو کچھ ڈر نہیں ہے اور اگر غیر مجلس قضا میں اپنے واسطے خرید و فروخت کرے تو ہمارے نزدیک جائز ہے [2] اور صحیح یہ ہے کہ ایسا نہ کرے نہ مجلس قضا میں اور نہ غیر مجلس قضا میں کیونکہ لوگ اس کو معاملہ قضا میں سبک سمجھیں گے اور چاہیئے کہ اس کے واسطے کسی دوسرے ثقہ کو مقرر کرے اور اس کو قرض لینا نہ چاہیئے مگر ایسے شخص سے جو اس کا دوست ہو یا قاضی ہونے سے پہلے اس کا خلط ہو اور اسی طرح عاریت لینے کا بھی یہی حکم ہے اور قاضی جنازہ کی مشایعت [3] کرے اور مریض کی عیادت کرے مگر اس مجلس میں زیادہ نہ ٹھہرے اور نہ کسی خصم کو یہ قدرت دے کہ اس سے کسی مقدمہ میں کچھ کلام کرے اور اسی مریض کی عیادت کرے جو مخاصم نہ ہو اور اگر وہ مریض مدعی یا مدعا علیہ سے ہو تو اس کی عیادت نہ ہونا چاہیئے [4] اور اس کی عفت اور صلاحیت اور دانش مندی عالم حدیث و فقہ ہونے پر لوگوں کو اعتماد ہونا چاہیئے

---

1 یعنی قرآن کے مفصل حکم محکم کا تابع ہو اور اسی حکمت پر چلے۔

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي، الْبَابُ الثَّامِنُ فِي أَفْعَالِ الْقَاضِي وَصِفَاتِهِ 3: 328۔۔۔ السرخسی، محمد بن احمد بن ابی سہل، شمس الائمہ، المبسوط، کتاب ادب القاضی 16: 77، دار المعرفہ، بیروت، 1414ھ/ 1993ء

3 مشایعت سے مراد جنازے کے پیچھے پیچھے چلنا ہے۔

4 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي، الْبَابُ الثَّامِنُ فِي أَفْعَالِ الْقَاضِي وَصِفَاتِهِ 3: 328۔۔۔ فتاوی تاتارخانیہ، کتاب ادب القاضی، الفصل: 8 افعال القاضی وصفاتہ 11: 67

اور چاہیئے کہ امورات شرعیہ میں سخت وشدید ہو مگر بدزبانی کے ساتھ اور لوگوں کے ساتھ نرمی کرے مگر نہ ضعف کے ساتھ اور اپنے پیادوں کو مہربانی کی تاکید رکھے۔

**تقابل**

فتاویٰ عالمگیری میں جس طرح قاضی کے اوصاف بیان ہوئے بالکل اسی طرح عصری قوانین میں بھی قاضی کے لیے تقریباًوہی صفات بیان ہوئے ہیں، ملاحظہ ہو:

**سپریم جوڈیشل کونسل کی نگرانی میں 1962 کے آئین آرٹیکل نمبر 128(4) کے تحت سپریم کورٹ اور ہائی کورٹ کے ججز صاحبان کے لیے جو ضابطہ اخلاق وضع کیا گیا اس کی تفصیلات ذیل میں ملاحظہ ہوں۔**

جج کی سب سے بڑی ذمہ داری بحیثیت ایک فرد کے یہ ہے کہ وہ عوام کے سامنے عدل وانصاف کی مثال قائم کرے، وہ اپنے عہدے کے ساتھ مخلص رہے اور اپنے اختیارات کا استعمال اس طریقے سے کرے جس میں اعلیٰ اقدار اور عمدہ کردار کی جھلک نمایاں ہو۔ آئین 1962 میں شامل آرٹیکلز کی تفصیل اس طرح ہے۔

**آرٹیکل:** توازن ہی سے زمین وآسمان کا نظام قائم ہے۔ توازن کا مطلب عدم اعتدال اور عدم مساوات جیسے عوامل کو ختم کرنا ہے۔ جج کا کام تمام فیصلوں میں مساوات کی روح کو قائم کر کے اس کے انعقاد کو یقینی بنانا ہے۔

**آرٹیکل:** جج کے لیے ضروری ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کا خوف دل میں رکھے وہ قانون کا احترام کرے۔ زیادتی سے اپنے آپ کو بچائے، زبان کا سچا ہو، فیصلہ کرنے کا استعداد رکھتا ہو۔ محتاط اور برداشت کرنے کا ملکہ رکھتا ہو۔ اسی طرح الزام سے بری ہو اور کسی لالچ میں مبتلا نہ ہو۔ فیصلہ سناتے وقت اس کا لہجہ شائستہ اور نرم اور درشتی سختی سے پاک ہو تاہم اس سے کمزوری کا عنصر نمایاں نہ ہو۔ اسی طرح تنبیہ کرنے میں اپنے الفاظ پر گرفت حاصل ہو اور اپنے ہی الفاظ کا وفادار ہو۔ وہ خاموشی کی عادت کو برقرار رکھے اور فیصلہ کرتے وقت مستقل مزاجی اور معقولیت سے کام لے۔ اپنی نسشت پر اٹھک بیٹھک کے وقت وہ اپنے اوقات کا بھرپور خیال رکھے اور اس میں سنجیدگی دکھائے وہ عدالت کا وقار قائم کرنے میں سنجیدہ ہو اور عدالت میں پیش ہونے والے تمام افراد کے ساتھ منصفانہ رویہ رکھتا ہو۔

**آرٹیکل:** جج ہر قسم کے عیب وعدالت سے بالاتر ہو اور اس عہدے کی خاطر ہر کام میں اپنے کردار کو بے داغ رکھتا ہو۔ خواہ اس کا تعلق اس کی سرکاری معاملات سے ہو یا نجی زندگی سے۔ اسی طرح وہ ہر قسم کی ناشائستگی سے بچا ہوا ہو۔

**آرٹیکل:** اگر کسی مقدمے میں جج کے اپنے ہی مفاد وابستہ نظر آئے ہوں مثلاً اس کے قریبی رشتہ دار یا دوست اس میں فریق کی حیثیت سے شامل ہوں تو جج کو اس جیسے مقدمے سے واضح دست برداری رکھنی چاہیئے۔ جج کو اپنے عہدے کے علاوہ کسی بھی کاروبار میں حصہ لینا یا اس کو جاری رکھنا ممنوع ہوگا۔ اگر اس سے قبل وہ کسی کاروباری لین دین کا حصہ بن گیا ہو تو اس کو بھی ختم کرنا ہوگا۔ اگر کسی

مقدمے میں اس کا ربط و تعلق بہ نسبت دوسرے فریق کے ایک فریق سے قوی ہو، تو اس میں ضروری ہے کہ وہ اس کو آگے لے جانے سے گریز کرے۔ یہی اصول کسی فریق کے وکیل کے حوالے سے بھی ہوگا کہ اگر کوئی وکیل جج کے ساتھ زیادہ مراسم رکھتا ہو تو ایسے معاملے سے بھی جج اپنے آپ کو بچائے گا تاکہ انصاف کے تقاضے پورے ہوں۔ جج اس کی یقین دہانی بھی کرے گا کہ انصاف کے ساتھ صرف فیصلہ کرنا نہ ہو بلکہ اس فیصلے کا منطقی نتیجہ بھی سامنے ہو۔ جج ان تمام امکانات کو ختم کرنے کی کوشش کرے گا جو اس کے گئے فیصلے پر بالواسطہ یا بلاواسطہ عمل درآمد کروانے پر اثرانداز ہوتے ہوں۔

**آرٹیکل:** جب ایک جج اپنے منصب اور اختیارات کا درست استعمال کرے گا تو وہ عوام کی جانب سے نیک شہرت حاصل کرے گا جو اس کے لیے کافی ہے۔ خاص کر جج کو ان معاملات میں مداخلت سے گریزاں رہنا چاہیئے جو عوامی نوعیت کے ہوں یا کسی سیاسی قضیے سے اس کا تعلق ہو۔ البتہ اگر اس کا تعلق کسی قانونی قضیے سے ہو تو پھر جج کو اس کا جواب ڈھونڈنا پڑے گا۔

**آرٹیکل:** جج یہ کوشش کرے کہ وہ ممکنہ حد تک بذاتِ خود یا کسی دوسرے کی طرف سے ان امور میں شامل نہ ہو جو کسی عدالتی دعویٰ کا محرک بنتے ہوں مثلاً صنعتی و تجارتی معاملات یا مضاربت کا کاروبار وغیرہ۔ اسی طرح ایسا کاروباری فائدہ حاصل کرنا جو نامناسب ہو وہ بڑی غلطی شمار ہوگی۔ جج کو اپنا سرمایہ کسی سرمایہ کاری میں لگانا خواہ سرمایہ سرکاری ہو، پرائیویٹ اداروں کے تحت ہو رہی ہو درست نہ ہوگا۔

**آرٹیکل:** عدالتی ذمہ داریوں کے ساتھ دیگر سرکاری یا غیر سرکاری ذمہ داریاں اٹھانا بالعموم ممنوع ہوگا۔ جج کسی بھی سیاسی جماعت کا فریق یا تنظیم کا رکن نہیں بنے گا۔

**آرٹیکل:** اپنے قریبی رشتہ داروں اور قریبی دوستوں سے رسم ورواج کے تحت ایک جج تحائف وغیرہ وصول کرسکتا ہے۔ تاہم اس کا لینا دینا اگر ہمدردی کے حصول کے لیے ہو تو وہ بالکلیہ رد کیا جائے گا۔ اسی طرح جج ہر اس تفریح اور دعوت سے بچے گا جو بطور خاص یا عام، جج کے فرائض منصبی کی ادائیگی اور قانونی تقاضوں کی تکمیل میں مزاحم بنتا ہو۔

**آرٹیکل:** اپنے کام کے دوران ایک جج دوسرے جج صاحبان کے ساتھ ہم آہنگی اور مفاہمت کے اصولوں پر گامزن رہے گا۔ اسی طرح تمام عدالتوں کے ساتھ انصاف کے حصول کی خاطر بہتر واسطہ ثابت ہوگا۔ اسی طرح اگر دوسرے جج کے فیصلے سے متفق نہ ہو خواہ وہ جج اس کے ہم پلہ ہو یا عہدے میں کم تر ہو تو اس فیصلے کو بغیر کسی تبدیلی کے درست لب ولہجے اور مقید الفاظ میں ذکر کرے۔ مطلب یہ کہ اس کی تعبیر میں قانونی اور اخلاقی ضابطہ کا لحاظ رکھے۔

**آرٹیکل:** جج اس کی بھرپور کوشش کرے گا کہ اس کے ہاں چلنے والے مقدمات کم از کم وقت میں نمٹنے کے لیے تمام اقدامات اٹھائے جائیں۔ مختلف کیسز (cases) کے بروقت پورے ہونے کی نگرانی کرے گا۔ تاہم وقت سے قبل فیصلہ کرنے کے تاثر کو ختم

کرے گا اور اس حوالے سے اس امکان کو دور کرنے کی کوشش کرے گا جس کے تحت قبل از وقت تحریری شکل میں فیصلہ حاصل کرنے کی مہم کی جاتی ہے۔ اگر جج اس طرح کے اقدامات سے غافل رہے یا اس پہلو سے اپنے آپ کو لاتعلق رکھے تو یقیناً یہ اس کی پیشہ ورانہ تغافل اور سنگین غلطی شمار ہو گی۔

**آرٹیکل:** کوئی جج کسی کے ساتھ بھی کسی قسم کا غیر قانونی تعاون نہیں کرے گا اور اس بات کا قسم اٹھا کر وہ عہد کرے گا کہ وہ اس رویے سے مکمل اجتناب کرے گا۔ بصورت دیگر وہ پاکستانی آئین اور قانون کے سامنے جواب دہ ہو گا۔

**دفعہ (22)　　کن حالتوں میں قاضی کو فیصلہ کرنا مکروہ ہے**

**وضاحت**

حالِ غضب میں اس کو فیصلہ کرنا مکروہ ہے اور وہ بھی ایسی حالت میں کہ اونگھ میں ہو مکروہ ہے اور بھوک پیاس کی حالت میں بھی مکروہ ہے اور یہ حکم کراہت اس وقت ہے کہ جہت [1] قضا واضح نہ ہو اور اگر صاف اور واضح ہو تو مکروہ نہیں ہے اور ہمارے مشائخ نے فرمایا کہ جس روز فیصلہ کے واسطے کچہری کرنا چاہیئے اس روز نفل روزہ رکھنا اس کو نہ چاہیئے [2] اور ایسی حالت میں کہ اس کا دل کسی زیادہ خوشی کی طرف ہو یا جماع کی حاجت ہو یا سخت گرمی وسردی سے پریشان ہو یا مدافعہ [3] کی طرف میلان ہو تو فیصلہ نہ کرے [4] اور ایسی حالت میں کہ تنگ دل یا کھانے سے گراں بار ہو فیصلہ کے واسطے نہ بیٹھے جب مزاج اعتدال پر ہو اور اپنی چشم و گوش و فہم و قلب مقدمہ والوں کی جانب متوجہ رکھے اور جلدی ان کے حق میں نہ کرے اور نہ ان کو ڈرائے کیونکہ خوف سے آدمی کی مت کٹ جاتی ہے اور عمدہ پوشاک پہن کر باہر آئے اور تکیہ دے کر یا چار زانو بیٹھ کر فیصلہ کرے لیکن برابر چار زانو بیٹھ کر فیصلہ کا حکم دینا شان قضا کی تعظیم کے مناسب ہے اور نہ چاہیئے کہ دیر تک بیٹھ کر اپنے نفس کو تعجب میں ڈالے بلکہ صبح و شام یا جتنے وقت تک خوشی سے بیٹھ سکے بیٹھے اور یہی حکم فقیہ اور مفتی کو چاہیئے [5] اور اگر قاضی جوان عمر کا ہو تو چاہیئے کہ اپنی اہلیہ کی حاجت سے فارغ ہو کر مجلس قضا میں بیٹھے۔ چلتے وقت یا سواری کی حالت میں فیصلہ نہ کرے اور یہی حکم مفتی کے باب میں بھی مشائخ سے منقول ہے کہ چلتے وقت فتویٰ

---

1　یعنی وہ امور جن کے ذریعے سے حکم دیا جائے صاف صاف نہ ہوں بلکہ ایسے ہوں کہ جن میں غور و فکر تامل کی ضرورت پڑے۔

2　فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي، الْبَابُ الثَّامِنُ فِي أَفْعَالِ الْقَاضِي وَصِفَاتِهِ 3: 328--- فتاویٰ تاتار خانیہ، کتاب ادب القاضی، الفصل: 8 افعال القاضی وصفاتہ 11: 68

3　پیشاب و پاخانہ کی حاجت ہو۔

4　فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي، الْبَابُ الثَّامِنُ فِي أَفْعَالِ الْقَاضِي وَصِفَاتِهِ 3: 328--- النہر الفائق شرح کنز الدقائق، کتاب القضاء 3: 608

5　فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي، الْبَابُ الثَّامِنُ فِي أَفْعَالِ الْقَاضِي وَصِفَاتِهِ 3: 329--- المحیط البرہانی، کتاب القضاء، الفصل الثامن: فی افعال القاضی وصفاتہ 8: 30

نہ دے بلکہ کسی جگہ بیٹھ کر جب قرار پائے تو فتویٰ دے اور بعض نے کہا کہ اگر مسئلہ واضح ہو تو راستہ میں فتویٰ دینے میں ڈر نہیں ہے [1] اور اگر قاضی کے بھائی یا چچازاد بھائی اس کے پاس مقدمہ پیش کریں تو ان کے درمیان جلد فیصلہ نہ کرے بلکہ تھوڑا ان کو ٹالے شاید باہم صلح کر لیں اور یہ حکم رشتہ داروں میں خاص نہیں ہے بلکہ اجنبیوں میں بھی ایسا ہی چاہیئے [2]۔

**تقابل**

فتاویٰ عالمگیری میں جن حالات وواقعات میں قاضی کو فیصلہ کرنے سے منع کیا گیا ہے بالکل اسی طرح عصری قوانین میں بھی قاضی کو فیصلہ کرتے وقت مندرجہ ذیل امور کا خیال رکھنا ضروری ہے:

جج کے لیے ضروری ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کا خوف دل میں رکھے وہ قانون کا احترام کرے۔زیادتی سے اپنے آپ کو بچائے، زبان کا سچا ہو، فیصلہ کرنے کا استعداد رکھتا ہو۔ محتاط اور برداشت کرنے کا ملکہ رکھتا ہو۔اسی طرح الزام سے بری ہو اور کسی لالچ میں مبتلا نہ ہو۔فیصلہ سناتے وقت اس کا لہجہ شائستہ اور نرم اور درشتی سختی سے پاک ہو تاہم اس سے کمزوری کا عنصر نمایاں نہ ہو۔اسی طرح تنبیہ کرنے میں اپنے الفاظ پر گرفت حاصل ہو اور اپنے ہی الفاظ کا وفادار ہو۔وہ خاموشی کی عادت کو برقرار رکھے اور فیصلہ کرتے وقت مستقل مزاجی اور معقولیت سے کام لے۔اپنی نسشت پر اٹھک بیٹھک کے وقت وہ اپنے اوقات کا بھرپور خیال رکھے اور اس میں سنجیدگی دکھائے وہ عدالت کا وقار قائم کرنے میں سنجیدہ ہو اور عدالت میں پیش ہونے والے تمام افراد کے ساتھ منصفانہ رویہ رکھتا ہو [3]۔

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي،الْبَابُ الثَّامِنُ فِي أَفْعَالِ الْقَاضِي وَصِفَاتِهِ3: 329---المحیط البرہانی، کتاب القضاء،الفصل الثامن: فی افعال القاضی وصفاتہ8: 30

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي،الْبَابُ الثَّامِنُ فِي أَفْعَالِ الْقَاضِي وَصِفَاتِهِ3: 328---المحیط البرہانی، کتاب القضاء،الفصل الثامن: فی افعال القاضی وصفاتہ8: 30

3 1962 کے آئین آرٹیکل نمبر 128(4) آرٹیکل II

باب: 9

دفعہ (23) قاضی کے روزینہ اور دعوت اور ہدیہ وغیرہ کے بیان میں

وضاحت

اگر قاضی محتاج فقیر ہو تو اولیٰ ہے کہ اپنا زرق بیت المال میں سے لے بلکہ اس پر لینا فرض ہے اور اگر غنی ہو تو اس میں اختلاف ہے اولیٰ یہ ہے کہ بیت المال سے نہ لے[1] اور اسی شہر کے بیت المال سے لے گا جہاں فیصلہ کرتا ہے کیونکہ وہیں کے لوگوں کے واسطے فیصلہ کرتا ہے۔ جس طرح قاضی کے واسطے بقدر کفایت بیت المال سے دیا جاتا ہے اسی طرح اس کے عیال اور اعوان و میت[2] کی بھی خبر گیری بیت المال سے ہوگی اور تعطیل کے روز روزی کے باب میں امام محمدؒ سے منقول نہیں ہے اور متاخرین نے اختلاف کیا ہے اور صحیح یہ ہے کہ اس دن کی روزی بھی لے گا[3]۔

اگر قاضی نے بیت المال سے کچھ لیا تو اجرت پر کام کرنے والا نہ ہوگا بلکہ اللہ تعالیٰ کے واسطے کام کرتا ہے اور یہی حکم فقہاء اور ان معلموں کا ہے جو قرآن پڑھاتے ہیں۔ ابو بکر رضی اللہ عنہ[4] جب خلیفہ ہوئے تو اپنی روزی بیت المال میں سے لیتے تھے اور ایسے ہی عمر رضی اللہ عنہ اور علی رضی اللہ عنہ بھی تھے اور عثمان غنی رضی اللہ عنہ[5] چونکہ صاحب ثروت تھے اس واسطے کچھ نہیں لیتے تھے اور امام کو چاہیئے کہ قاضی اور اس کے عیال پر رزق کی وسعت رکھے تاکہ وہ لوگوں کے مال میں طمع نہ کرے اور جب رسول

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي، الْبَابُ التَّاسِعُ فِي رِزْقِ الْقَاضِي وَهَدِيَّتِهِ وَدَعْوَتِهِ وَمَا يَتَّصِلُ بِذَلِكَ3: 329---فتاویٰ قاضی خان2: 203

2 یعنی جو کوئی اس کے یہاں مر جائے اس کی گور و کفن کی۔

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي، الْبَابُ التَّاسِعُ فِي رِزْقِ الْقَاضِي وَهَدِيَّتِهِ وَدَعْوَتِهِ وَمَا يَتَّصِلُ بِذَلِكَ3: 329---المحیط البرہانی، کتاب القضاء، الفصل:9 رزق القاضی وہدیتہ 11: 69

4 ابو بکر صدیق ؓ، (عبداللہ) بن ابی قحافہ، (عثمان) بن عامر، تیمی، قریشی، بالغ مردوں میں اول اسلام قبول کرنے والے اور پہلے خلیفہ راشد ہیں۔ آپ کے والد، والدہ اور اولاد سب صحابہ ہیں یہ فضیلت آپ کے علاوہ کسی اور صحابی کو حاصل نہیں ہے۔ 51ق ھ/573ء کو پیدا ہوئے۔ زمانۂ جاہلیت میں بھی نہ بت پرستی کی اور نہ شراب کو منہ لگایا۔ 13ھ/636ء کو مدینہ منورہ میں فوت ہوئے، ان کی مدت خلافت 2 سال، 3 ماہ اور 15 دن ہے۔ آپ کی مرویات (142) ہیں۔ (الاستیعاب فی معرفۃ الأصحاب3: 963، ترجمہ (1633)---أسد الغابۃ فی معرفۃ الصحابۃ6: 34، ترجمہ (5337))

5 عثمان بن عفان بن ابی العاص بن امیۃ، قریش میں سے تھے۔ ذوالنورین لقب تھا۔ اس لیے کہ رسول اللہ ﷺ کی دو بیٹیاں: سیدہ رقیہ اور سیدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہما یکے بعد دیگرے اُن کے عقد میں آئیں۔ تیسرے خلیفہ راشد ہیں۔ اُن کی دینی خدمات ناقابل فراموش ہیں 47ق ھ/577ء کو مکہ معظمہ میں پیدا ہوئے۔ ابتدائے اسلام میں ایمان لائے۔ 23 ہجری کو شہادتِ فاروقیؓ کے بعد خلیفہ منتخب ہوئے۔ 35ھ/656ء کو 82 برس کی عمر میں شہادت پائی۔ (الاصابۃ فی تمیز الصحابۃ 2: 462---الاعلام4: 210)

توامام ابو حنیفہؒ کے ہاں حاضر کے حق میں ڈگری ہوگئی نہ کہ دیگر غائبین کے حق میں کیونکہ خصومت کے وقت صرف وہ حاضر تھا نہ کہ دیگر تمام۔ جبکہ عصری قوانین میں فیصلے وارث اور گواہوں کی گواہی سے کیے جاتے ہیں۔

ایک شخص نے ایک گھر پر جو ایک شخص کے قبضہ میں ہے دعویٰ کیا کہ میرا باپ مرگیا اور یہ گھر میرے اور میرے فلاں بھائی کے واسطے میراث چھوڑا ہے اور اس کے بھائی نے رجوع کرکے مدعی کی تصدیق کی تو اس کو کچھ نہ دلایا جائے گا۔ پس اس کے بعد اگر میت کا کوئی قرض خواہ آیا اور وارث کے سامنے ایسے میت پر قرضہ ثابت کیا اور درخواست کی کہ قاضی تمام گھر کا میت کے نام فیصلہ کرے تو قاضی دوبارہ از سرنو تمام گھر میت کے نام پر پہلی گواہی پر ثابت کرکے حکم کردے گا اور اگر فروخت کرکے اس میں ثمن سے قرضہ ادا کیا جائے گا پھر جو بڑھا اس کا آدھا مدعی وارث کو ملے گا اور باقی آدھا مدعا علیہ کو واپس دیا جائے گا اور مدعی کے بھائی کو جو انکار کرتا ہے کچھ نہ ملے گا[1]۔

## فتاویٰ رشیدیہ میں مذکور ایک مسئلہ

اگر قرض خواہ نے کفیل سے مطالبہ کیا اور کفیل نے کہا کہ قرض دار ادا کرچکا ہے اور قرض دار غائب ہے پھر کفیل نے قرض دار کے ادا کردینے پر گواہ قائم کیے تو مقبول ہوں گے اور کفیل غائب کی طرف سے خصم قرار پائے گا کیونکہ بدوں اس کے قرض خواہ کا جھگڑا دور نہیں ہوسکتا۔ امام محمدؒ سے دریافت کیا گیا کہ ایک کاریز ایک قوم میں ہے کہ جن میں سے بعض حاضر اور بعض غائب ہیں اور بعض چھوٹے اور بڑے ہیں۔ پھر مدعی نے گواہ قائم کیے اور بعض کو حاضر کرکے کہا کہ یہ لوگ بہت ہیں میں سب کو جمع نہیں کرسکتا اور گواہوں نے گواہی اس کے دعویٰ پر دی۔ کسان لوگوں نے یہ کاریز میری زمین میں غصب کی ہے امام محمدؒ نے فرمایا کہ میں سب کی طرف سے ایک وکیل مقرر کرکے اس پر ڈگری کردوں گا[2]۔

ایک شخص نے دوسرے کے ہاتھ ایک غلام کا آدھا سو دینار کو فروخت کیا اور آدھا اس کے پاس ودیعت رکھا پھر بائع غائب ہوگیا۔ پھر ایک شخص آیا اور گواہ قائم کیے کہ اس غلام کا آدھا میرا ہے تو اس کے اور مشتری کے درمیان کچھ خصومت نہیں ہے اس لیے کہ تمام جہان میں جتنے بائع ہیں جب فروخت کریں گے تو بیع صرف ان کی ملکیت سے متعلق ہوگی نہ ان کے شریک کی ملکیت سے

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي،الْبَابُ الْحَادِي وَالثَّلَاثُونَ فِي الْقَضَاءِ عَلَى الْغَائِبِ 3: 438---المحیط البرہانی، کتاب ادب القاضی، الفصل الثاني والثلاثون: في القضاء على الغائب والقضاء الذي ينفذ به إلى غير المقضي عليه، وقيام بعض أهل الحق عن البعض في إقامة البينة8: 272

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي،الْبَابُ الْحَادِي وَالثَّلَاثُونَ فِي الْقَضَاءِ عَلَى الْغَائِبِ 3: 443---المحیط البرہانی، کتاب ادب القاضی، الفصل الثاني والثلاثون: في القضاء على الغائب والقضاء الذي ينفذ به إلى غير المقضي عليه، وقيام بعض أهل الحق عن البعض في إقامة البينة8: 282

اور یہاں ظاہر ہوا کہ مدعی شریک بائع کا ہے۔ پس استحقاق اس نصف پر آیا جو بائع نے ودیعت رکھا ہے اور جس کے پاس ودیعت رکھا جاتا ہے وہ خصم نہیں قرار پاتا ہے۔ پس یہاں بھی خصم قرار نہ پائے گا بشرط یہ کہ مشتری جو کچھ بائع کے ساتھ معاملہ ہوا ہے اس پر گواہ قائم کر دے۔

**باب: 32**

**دفعہ (74) ڈبل سٹوری مکان میں نئی تعمیر کی اجازت کس کی طرف سے ہو گی؟**

اگر بالاخانہ ایک شخص کا ہو اور نیچے کا مکان دوسرے کا ہو تو نیچے مکان کے مالک کو میخ گاڑنے یا اس میں روشندان بنانے کا بدوں اوپر کے مالک کی رضامندی کے اختیار نہیں ہے اور اوپر کے مکان کے مالک کو بالاخانہ پر عمارت بنانے کا اختیار نہیں ہے نہ اس پر کسی شہتیر رکھنے کا جو پہلے نہ تھا نہ کسی پائخانہ بنانے کا اختیار ہے جب تک کہ نیچے کے مالک کی رضامندی نہ حاصل کر لے اور یہ امام اعظمؒ کے نزدیک ہے اور صاحبینؒ نے فرمایا کہ ہر ایک کو اختیار ہے کہ جو چاہے کرے لیکن اس میں دوسرے کا ضرر نہ ہو اور بعض نے کہا کہ یہ کلام قول امام اعظمؒ کی تفسیر ہے یعنی امام اعظمؒ نے اسی وجہ سے منع کیا ہے کہ اس میں دوسرے کا ضرر ہے جس میں ضرر نہ ہو وہ فعل بالاجماع جائز قرار پائے گا اور بعض نے کہا کہ یہ تفسیر نہیں ہے بلکہ صاحبین کے نزدیک اصل اباحت ہے کیونکہ اس نے اپنی ملک میں تصرف کیا اور وہ مباح ہے تو منع نہ ہو گا مگر بسبب دوسرے کے ضرر کے پس جب ضرر نہ ہو تو بالاتفاق منع نہ ہو گا اور اس اختلاف کا نتیجہ اس صورت میں پیدا ہو گا کہ جس فعل میں عدم ضرر اور ضرور مشتبہ رہے اور شک ہو کہ مباح ہے یا نہیں تو صاحبین کے نزدیک منع نہ ہو گا کیونکہ جواز تصرف یقینی ہے۔ پس شک سے زائل نہ ہو گا اور امام اعظمؒ کے نزدیک اصل خطر ہے کیونکہ ایسے محل میں ہے جس سے حق غیر متعلق ہے اور غیر وہ بالاخانہ کا مالک ہے ڈھا دینے سے بالاتفاق منع کیا جائے گا اور حق غیر متعلق ہونے سے تصرف منع ہوتا ہے جیسے مرہون و مستاجر میں مالک کو تصرف منع ہے۔ پس جب ضرر و عدم ضرر مشتبہ ہو تو منع زائل نہ ہو گا کیونکہ وہ یقینی ہے اور فتویٰ کے واسطے یہی مختار ہے کہ جب ضرر و عدم ضرر مشتبہ ہو تو اس کو اختیار ہے اور جب ضرر یقینی ہو تو منع کیا جائے گا [1]۔

**تقابل**

ڈبل سٹوری مکان میں اوپر نیچے یا نیچے اوپر مالک اور کرایہ دار رہائش پزیر ہے تو دونوں کو ایک دوسرے کی رضامندی کے بغیر تعمیر کی اجازت نہیں ہے یہ امام ابو حنیفہؒ کے ہاں ہیں جبکہ صاحبین کے نزد دونوں کو تعمیر کی اجازت ہے اگر اس میں دوسرے کا ضرر نہ ہو۔ بعض نے کہا کہ یہ کلام قول امام اعظمؒ کی تفسیر ہے یعنی امام اعظمؒ نے اسی وجہ سے منع کیا ہے کہ اس میں دوسرے کا ضرر ہے جس

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي، الْبَابُ الثَّانِي وَالثَّلَاثُونَ فِي الْمُتَفَرِّقَاتِ 3: 444۔۔۔البحر الرائق، کتاب القضاء، مسائل شتی 7: 29

میں ضرر نہ ہو وہ فعل بالاجماع جائز قرار پائے گا۔ جبکہ عصری قوانین میں مالک مکان کو تصرف ہے اگر وہ چاہے تو بالاخانہ میں تعمیر کر سکتا ہے اور اگر چاہے تو میخیں گاڑ سکتا ہے ہاں البتہ جہاں دوسرے کو نقصان ہو وہاں وہ غیر ضروری تعمیر نہیں کر سکتا۔

**دفعہ (75) اقرار اور انکار میں اقرار معتبر ہوگا یا انکار؟**

**وضاحت**

ایک شخص نے دوسرے سے کہا کہ مجھ پر تیرے ہزار درہم ہیں۔ اس نے کہا کہ میرا تجھ پر نہیں ہے پھر وہیں اس نے کہا بلکہ تجھ پر میرے ہزار درہم ہیں تو اقرار کرنے والے پر کچھ نہیں ہے کیونکہ پہلا قول اس کا اقرار تھا اور جب دوسرے نے اس کو رد کیا تو رد ہو گیا اور دوسرا قول دعویٰ ہے بلا حجت یا تصدیق خصم کے ثابت نہ ہوگا، بخلاف ایجاب خرید کے کہ اس کے انکار کی تصدیق پھر ہو سکتی ہے۔ اگر شخص نے دوسرے پر مال کا دعویٰ کیا اس نے کہا کہ تیرا ہر گز مجھ پر کچھ نہیں پھر مدعی نے ہزار درہم ہونے پر گواہ قائم کیے اور مدعا علیہ نے ادا کر دینے پر گواہ قائم کیے تو گواہ مقبول ہوں گے اور ایسے ہی اگر معاف کر دینے کے گواہ قائم کیے تو بھی مقبول ہوں گے اور اسی طرح اگر مدعا علیہ نے کہا تھا کہ تیرا مجھ پر ہر گز کچھ نہیں ہے تو بھی یہی حکم ہے اور اگر یوں کہا کہ تیرا ہر گز مجھ پر کچھ نہ تھا اور میں تجھے نہیں پہچانتا ہوں تو اس کے گواہ ادا کر دینے یا معاف کر دینے کے مقبول نہ ہوں گے جبکہ قدوری نے کہا ہے کہ مقبول ہوں گے کیونکہ روپوش یا پردہ نشین اپنے دروازہ پر غل غپاڑے سے پریشان ہو کر اپنے وکیلوں کو حکم دیتا ہے کہ راضی کر کے ٹال دو اور اکثر نہیں پہنچتا ہے پھر پہنچتا ہے لہٰذا توفیق دونوں قولوں میں ممکن ہوئی ایک نے دوسرے پر دعویٰ کیا کہ تو نے یہ باندی میری ہاتھ بیچی ہے اس نے کہا کہ میں نے ہر گز تیرے ہاتھ نہیں بیچی ہے۔ پھر مدعی نے گواہ قائم کر کے لے لی، پھر اس کی ایک انگلی زائد پائی یعنی عیب نکالا اور بائع نے گواہ قائم کیے کہ میں نے عیبوں سے برات کر لی تھی تو بائع کے گواہ نامقبول ہوں گے۔ ایک یادداشت حق کے نیچے لکھا گیا کہ جو شخص اس یادداشت حق کے کام کے واسطے کھڑا ہو تو جو کچھ اس میں ہے وہ اس کا ولی ہے انشاءاللہ، یا خرید میں لکھا ہے کہ فلاں شخص کو اس کا سپرد کرنا واجب ہے انشاء اللہ تعالیٰ تو امام اعظمؒ کے نزدیک سب یادداشت باطل ہے اور صاحبین کے نزدیک انشاءاللہ تعالیٰ قیام اور خلاص سے متعلق ہے اور یہ استحسان ہے اور اگر دونوں عبارتوں میں کچھ جگہ خالی ہے تو مشائخ نے کہا کہ عبارت سے ملحق نہ ہوگا [1]۔

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي، الْبَابُ الثَّانِي وَالثَّلَاثُونَ فِي الْمُتَفَرِّقَاتِ 3: 445۔۔۔ الہدایۃ، کتاب ادب القاضی، مسائل شتی من کتاب القضاء 3: 111

**تقابل**

فتاویٰ عالمگیری میں کے مذکورہ دفعہ میں ایک سادہ مسئلہ ذکر ہوا کہ اقرار کے بعد انکار میں اور انکار کے بعد اقرار میں معتبر کیا ہو گا تو ثابت ہوا کہ پہلا قول اقرار تھا اور جب دوسرے نے اس کو رد کیا تو رد ہو گیا اور دوسرا قول دعویٰ ہے بلا حجت یا تصدیق خصم کے ثابت نہ ہو گا، بخلاف ایجاب خرید کے کہ اس کے انکار کی تصدیق پھر ہو سکتی ہے۔ پھر یہ ذکر ہوا کہ اگر شخص نے دوسرے پر مال کا دعویٰ کیا اس نے کہا کہ تیرا ہر گز مجھ پر کچھ نہیں پھر مدعی نے ہزار درہم ہونے پر گواہ قائم کیے اور مدعا علیہ نے ادا کر دینے پر گواہ قائم کیے تو گواہ مقبول ہوں گے اور ایسے ہی اگر معاف کر دینے کے گواہ قائم کیے تو بھی مقبول ہوں گے۔ جبکہ عصری قوانین میں بھی ہر بات اور ہر مسئلہ گواہوں کی گواہی اور ثبوت واقرار سے پایۂ تکمیل تک پہنچا جا سکتا ہے۔

**دفعہ (76) اگر ایک شخص دوسرے شخص کے واسطے مال کا اقرار کر کے مرا پھر اس کے مرنے کے بعد اس کے وارثوں نے کہا کہ ہمارے باپ نے جھوٹا اقرار کیا تھا**

**وضاحت**

اگر ایک شخص دوسرے شخص کے واسطے مال کا اقرار کر کے مر گیا۔ پھر اس کے مرنے کے بعد اس کے وارثوں نے اس شخص سے جس کے واسطے اقرار کیا تھا کہا کہ ہمارے باپ نے جو کچھ اقرار کیا وہ جھوٹ طور پر اقرار کیا اور وارثوں نے اس سے قسم لینا چاہی تو ان کو قسم لینے کا حق نہیں پہنچتا ہے۔ اگر قرض دار نے کہا کہ میں اپنا یہ غلام فروخت کر کے قرضہ ادا کیے دیتا ہوں تو قاضی اس کو قید نہ کرے گا بلکہ دو یا تین روز تک مہلت دے گا کسی نے دوسرے پر مال کا دعویٰ کیا اور مدعا علیہ نے اس کا انکار کیا۔ پھر دوسری مجلس میں اس پر دعویٰ کیا کہ تو نے مجھ سے مال ادا کرنے کی مہلت لی تھی اور مال کا اقرار کیا تھا تو قاضی اس سے مال پر یا مہلت لینے پر قسم لے گا اور مشائخ نے فرمایا کہ صرف مال پر قسم لے گا کیونکہ مہلت لینے پر قسم لینے سے اقرار مال ثابت ہوتا ہے اور اقرار مدعی کی حجت ہے اور مدعی کی حجت پر مدعا علیہ سے قسم نہیں لی جاتی ہے۔

اگر ایک شخص پر کسی گھر کا دعویٰ کیا گیا اور اس نے کہا کہ یہ گھر میں نے بنایا ہے اور مدعی اس کو جانتا ہے اور مدعی سے قسم طلب کی تو مدعی سے قسم نہ لی جائے گی کیونکہ جائز ہے کہ بنانے والا مدعا علیہ ہو لیکن عمارت ملکیت مدعی کی ہو اس طرح کہ مدعی کے حکم سے مدعا علیہ نے تیار کی ہو حتیٰ کہ اگر مدعا علیہ نے یوں بیان کیا کہ میں نے یہ گھر اپنی ذات خاص کے واسطے بدوں حکم مدعی کے بنایا ہے تو مدعی سے قسم لی جائے گی۔ اگر محکم یعنی حکم نے مدعا علیہ سے قسم لی اور اس نے قسم کھالی پھر قاضی کے سامنے مرافعہ ہوا تو قاضی اس سے دوبارہ قسم نہ لے گا[1]۔ اگرچہ حکم فاسق ہو یہ ہمارے نزدیک ہے[2]۔

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي،الْبَابُ الثَّانِي وَالثَّلَاثُونَ فِي الْمُتَفَرِّقَاتِ3: 446۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب القضاء،الفصل الثالث والثلاثون: في المتفرقات8: 287

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي،الْبَابُ الثَّانِي وَالثَّلَاثُونَ فِي الْمُتَفَرِّقَاتِ3: 447۔۔۔فتاویٰ قاضی خان، باب الوکالۃ2: 248

ایک شخص نے ایک غلام کا جو دوسرے کے قبضہ میں ہے دعویٰ کیا اور مدعا علیہ نے انکار کیا اور اس سے قسم طلب ہوئی۔ پس اس نے انکار کیا ، پھر قاضی نے بسبب اس اقرار کے اس پر ڈگری کر دی پھر مدعا علیہ نے گواہ قائم کیے انہوں نے گواہی دی کہ مدعا علیہ نے یہ غلام مدعی سے خریدا تھا تو گواہی مقبول ہو گی[1]۔

اگر قاضی نے یا اس کے امین نے کوئی غلام قرض خواہوں کے واسطے فروخت کیا اور ثمن لے لیا اور وہ ضائع ہو گیا، پھر غلام استحقاق ثابت کر کے مشتری سے لے لیا گیا تو قاضی یا امین ضامن نہ ہو گا اور مشتری اپنا ثمن قرض خواہوں سے لے لے گا۔ اگر قاضی نے وصی کو اس غلام کے بیچنے کا حکم کیا کہ قرض خواہوں کے واسطے فروخت کرے پھر قبضہ سے پہلے مر گیا یا استحقاق ثابت ہو کر مشتری سے لے لیا گیا تو مشتری وصی سے ثمن واپس لے گا اور وصی قرض خواہوں سے لے لے گا۔ پھر اگر میت کا کچھ مال ظاہر ہوا تو قرض خواہ اپنے قرضہ کو اس سے لے لے گا اور مشائخ نے فرمایا کہ جائز ہے کہ یہ کہا جائے گا کہ وہ سو دینار بھی لے لے گا جو اس نے ڈانڈ دیئے ہیں کیونکہ یہ بھی اس کو میت کے کام میں دینے پڑے ہیں۔ اگر وارث کے واسطے کوئی چیز میت کی فروخت کی گئی تو اس کا حکم بھی قرض خواہ کا حکم ہے[2]۔

**تقابل**

فتاویٰ عالمگیری میں یہ بیان ہوا کہ ایک شخص نے دوسرے شخص کے واسطے مال کا اقرار کر کے مرا جبکہ وارثوں نے کہا کہ ہمارے والد نے جھوٹا اقرار کیا ہے پس اس مسئلے میں وارث اگر اس شخص سے قسم لینا بھی چاہے تو اسے قسم کا حق نہیں پہنچتا۔ پھر دیگر مسائل یہ مسئلہ بھی ذکر ہوا کہ اگر قرض دار نے قاضی کے سامنے اقرار کیا کہ میں اپنے غلام کو فروخت کر کے قرض خواہوں کا قرضہ چھکاتا ہوں تو قاضی اسے مہلت دے کر قید نہیں کرے گا۔ جبکہ عصری قوانین یہی دستور زمانۂ قدیم سے رائج رہا ہے کہ اگر ایک شخص نے دوسرے کے واسطے اقرار کر کے مرا پھر وارثوں نے اس اقرار کو جھوٹا قرار دیا تو اسی مسئلے میں وارثوں کو اس شخص سے قسم لینے کا حق نہیں پہنچتا۔ پھر دوسری مسئلے میں بھی عصری قوانین کے ساتھ مطابقت پائی جاتی ہے کہ اگر جج کے سامنے قرض دار نے اقرار کیا کہ میں اتنے دنوں کے اندر اندر قرض خواہوں کا قرضہ ادا کرتا ہوں تو اسے مہلت دی جائی گی اور قید میں نہ رکھا جائے گا۔

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي، الْبَابُ الثَّانِي وَالثَّلَاثُونَ فِي الْمُتَفَرِّقَاتِ 3: 449۔۔۔ فتاویٰ تاتارخانیہ، کتاب ادب القاضی، الفصل 32 المتفرقات 11: 391

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ أَدَبِ الْقَاضِي، الْبَابُ الثَّانِي وَالثَّلَاثُونَ فِي الْمُتَفَرِّقَاتِ 3: 450۔۔۔ الہدایۃ، کتاب ادب القاضی، فصل: فی القضاء بالمواریث 3 : 114

## خلاصۂ باب

مقالے کے باب کا عنوان "فتاویٰ عالمگیری کے کتاب ادب القاضی کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل" ہے جس میں دیگر ابواب کی طرح تین فصول ہیں جن کی تفصیل درج ذیل ہے۔

فصل اول میں باب 1 تا باب 10 کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل پیش کیا گیا ہے۔ باب اول دفعہ نمبر ایک میں ادب و قضا کا مفہوم بیان کیا گیا ہے کہ ادب و قضا کا لغوی اور اصطلاحی معنی کیا ہے جس کے عصری قوانین کے ساتھ تقابل کیا گیا ہے۔ اسی طرح دوسرے دفعہ میں قضا کی قسمیں بیان کی گئی ہیں جس سے معلوم ہوا کہ قضا کی پانچ قسمیں ہیں اور تقابل میں قاضی کے جو اوصاف اور ذمہ داریاں بیان ہوئی ہیں وہ سپریم جوڈیشل کونسل کی نگرانی میں 1962 کے آئین آرٹیکل نمبر 128(4) کے تحت سپریم کورٹ اور ہائی کورٹ کے ججز صاحبان کے لیے جو ضابطہ اخلاق وضع کیا گیا وہی ذکر ہوئے۔ تیسرے دفعہ میں قاضی کے لیے مجتہد ہونا شرط قرار دیا ہے جس کی وضاحت کے لیے بنیادی مصادرِ فقہ سے بسط و تفصیل کے ساتھ بمع دلائل بیان ہوا جبکہ تقابل میں وہی کچھ مذکور ہے جو فتاویٰ عالمگیری میں ذکر ہے۔ دفعہ (4) میں اہل بغاوت کی طرف سے اہل بغاوت کی طرف سے قضا کے بارے میں ہے کہ ان کا جج بننا کیسا ہے؟ جس میں یہ وضاحت ہوا ہے کہ ان کی قضا صحیح ہے لیکن مذکورہ دفعہ کی تفصیل قانون شہادت ایکٹ میں مفقود ہے۔ دفعہ (5) میں مفتی کی صفات کا ذکر ہے کہ قاضی مقرر کرنا مسلمانوں کے اہم کاموں سے ایک اہم کام ہے اور پھر یہ صفت ذکر کیا کہ مفتی فقط مجتہد ہوتا ہے اور جو شخص غیروں کے اقوال کو یاد رکھتا ہے لیکن وہ خود مجتہد نہ ہو تو وہ مفتی نہیں ہو سکتا لیکن قانون شہادت میں مفتی کا ذکر عدم موجود ہے۔

اسی طرح فصل اول کے دفعہ (6) میں قاضی کے بابت شرائط تفصیل ہے کہ کون کون سے شرائط ہونی چاہئیے جبکہ قانون شہادت ایکٹ میں قاضی کے شرائط فتاویٰ عالمگیری کے شرائط کے ساتھ ایک جیسے ہیں۔ پھر اس سے اگلے دفعہ یعنی (7) میں قاضی بننے سے انکار کے متعلق ہے کہ انکار کہاں تک صحیح اور غلط ہے کہ سلف صالحین جتنے بھی گزرے ہیں انہیں جب تک مجبور نہ کیا جاتا وہ منصبِ قضا سے مکرہ رہ جاتے لیکن چونکہ قانون شہادت تو اسلامی مصادر سے اخذ شدہ ہے اس لیے اس میں خوامخواہ کمی ہوگی یعنی قانون شہادت میں یہ ذکر موجود نہیں ہے۔ دفعہ (8) میں پیسوں سے قاضی اگر بنا تو کیسا ہوگا تو فتاویٰ عالمگیری میں ذکر ہے کہ رشوت سے قاضی بننا صحیح ہے لیکن اس کے ساتھ ہی نہ وہ قاضی اعتبار کیا جائے گا اور نہ ہی اس کا حکم نافذ ہوگا جبکہ قانون شہادت میں رشوت سے قاضی بننے کا بحث مفقود ہے۔ اسی طرح دفعہ (9) میں یہ وضاحت کی گئی ہے کہ قاضی کو اللہ تعالیٰ کے حکم کے مطابق فیصلہ کرنا چاہیئے جبکہ قانون شہادت میں وہی کچھ مذکور ہے جو قاضی کے لیے فیصلے کرتے وقت مد نظر رکھنا ضروری ہوتا ہے۔ اگلے دفعے میں مجتہد کے شرائط کے بارے میں تفصیل ہے جو کہ اس سے پہلے دفعات میں بسط و تفصیل سے گزر چکے ہیں۔ دفعہ (11) جو کہ رسول اللہ ﷺ کے زمانے میں اجتہاد جائز تھا یا نہیں اس سے متعلق ہے جس میں یہ بات سامنے آئی کہ جو شخص آپؐ سے دور تھا اس کے لیے جائز تھا اور جو نزدیک تھا اس کے لیے جائز نہ تھا جیسا کہ خود آپ ﷺ نے معاذ رضی اللہ عنہ کو یمن کا حاکم بھیجتے وقت اجتہاد کا حکم صادر فرمایا تھا جبکہ قانون شہادت ایکٹ اس سے بحث سے عاری ہے۔ پھر اگلی دفعہ میں ایک آسان اور سادہ

فہم دفعہ کاذکر کیا گیا ہے کہ قضا کے نفاذ کے لیے قاضی کا اسی شہر سے ہونا شرط نہیں ہے جیسا کہ اس دفعے کے نام ہی سے اس کا حکم معلوم کیا جاتا ہے کہ یہ ضروری نہیں ہے کہ قاضی اسی شہر کا ہو یعنی دوسرے شہر کا قاضی اپنے شہر کے علاوہ کسی بھی شہر میں قاضی ہو سکتا ہے۔اسی طرح یہی دستور زمانۂ قدیم سے عصری قوانین اور قانون شہادت میں چلا آرہا ہے۔اگلے دفعہ میں قاضی کو خلیفہ کااجازت نہ ہو تو وہ قضا کرے گا یا نہیں اس سے متعلق بحث ہے جس میں یہ بات سامنے آئی کہ خلیفہ خود فیصلہ نہیں کر سکتا بلکہ جو بھی معاملہ ہو وہ قاضی ہی کرے گا نہ کہ خلیفہ اور قاضی کے لیے خلیفہ کی اجازت ضروری نہیں جبکہ قانون شہادت میں مذکورہ بحث مفقود ہے۔دفعہ (14) میں قاضی کے معزولی اور انتقال سے متعلق ہے کہ اگر قاضی معزول یا مرا تو ان کے خلیفہ قاضی بھی معزول ہوں گے بخلاف خلیفہ کے اگر خلیفہ مرا یا معزول ہو تو ان کے خلیفہ معزول نہیں ہوں گے۔پھر چار چیزوں یعنی آنکھ کی بینائی، بہرہ ہو جانا، حافظہ کمزور ہو جانا اور مرتد ہو جانا ایسی چیزیں ہیں جس کے پانے سے قاضی معزول ہو گا جبکہ قانون شہادت میں یہ بحث بھی دیگر کی طرح مفقود ہے۔دفعہ (15) میں یہ تفصیل ہے کہ سلاطین اور امراء اپنے ذاتی معاملے میں فیصلہ کر سکتا ہے یا نہیں ؟اس سے متعلق فتاویٰ عالمگیری میں کافی تفصیل موجود ہے جبکہ قانون شہادت میں بھی کوئی قاضی اپنے معاملے میں خود فیصلہ نہیں کر سکتا۔پھر فتاویٰ عالمگیری کے اگلے دفعہ حد القذف، قصاص اور تعزیز میں امام وقت اپنے علم پر فیصلہ کر سکتا ہے یا نہیں سے متعلق تفصیل موجود ہے جبکہ قانون شہادت اسی مسئلے میں بھی ساکت ہے۔دفعہ (17) قاضی کی نشست، مکان اور متعلقات کے بیان سے متعلق ہے کہ چاہے مسجد ہو یا کوئی اور مخصوص جگہ قاضی فیصلہ کر وا سکتا ہے جبکہ قانون شہادت میں قاضی مخصوص جگہوں میں ہی قضا کر سکتا ہے۔اسی طرح اگلے دفعہ مجلسِ حکم میں متانت و سنجیدگی سے متعلق ہے کہ فیصلے کراوتے وقت قاضی کا سنجیدہ رہنا ضروری قرار دیا گیا بالکل اسی طرح قوانین میں قاضی کو سنجیدہ رہنے کا حکم دیا گیا ہے۔پھر دفعہ (19) ودیعت سے متعلق ہے کہ اگر کسی کے پاس ودیعت رکھی گئی اور اس سے منکر ہوئے تو البینۃ علی المدعی والیمین علی من انکرہ کے تحت فتاویٰ عالمگیری اور قانون شہادت میں فیصلہ کیا جائے گا۔اسی طرح دفعہ (20) جو کہ قرضہ کے احکام اپنے اسباب کے ساتھ مختلف ہیں سے متعلق ہے تو بسط و تفصیل سے یہ بات سامنے آئی کہ جس طرح فتاویٰ عالمگیری میں قرضے کے احکام اسباب کے ساتھ مختلف ہوتے ہیں اسی طرح عصری قوانین میں بھی قرضے کے مختلف ہونے کی وجہ سے احکام مختلف ہو جاتے ہیں۔دفعہ (21) قاضی کے افعال وصفات کے بیان سے متعلق ہے جو صفات فتاویٰ عالمگیری میں بیان ہوئے ہیں بالکل اسی طرح قانون شہادت میں بھی بیان ہوئے ہیں۔دفعہ (22) جو کہ قاضی کے متعلق ہے کہ کن حالتوں میں قاضی کا فیصلہ مکروہ ہے تو اس بابت میں فتاویٰ عالمگیری اور قانون شہادت میں یکسانیت پائی جاتی ہے۔اگلے دفعہ میں قاضی کے روزینہ اور دعوت وہدیہ وغیرہ کے بیان سے متعلق ہے کہ کیا قاضی کسی کا دعوت اور ہدیہ قبول کر سکتا ہے یا نہیں تو اس ضمن میں یہ بات سامنے آئی کہ فتاویٰ عالمگیری کے جن امور میں قاضی کو عطیہ اور تحائف وغیرہ قبول کرنے کی اجازت ہے اسی طرح عصری قوانین میں بھی قاضی کو چند مواقعوں میں تحائف قبول کرنے کی اجازت دی گئی ہے۔

فصل دوم جو کہ باب 11 تا باب 20 کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل سے متعلق ہے جس کا خلاصہ درج ذیل ہے۔پہلی دفعہ جو کہ عددی، تسمیر اور ہجوم علی الخصوم سے متعلق ہے جس میں بسط و تفصیل بمع دلائل بیان ہوا کہ اگر کسی شخص کے پاس اپنے

دعوے پر گواہ نہ ہو تو قاضی خود یا کسی اور کے توسط سے معاملہ کی نوعیت معلوم کر سکتا ہے جبکہ عصری قوانین میں گواہ طلب کیا جاتا ہے اس کے پاس جانے کی ضرورت نہیں ہوتا۔ دوسری دفعہ گواہوں کی عدالت سے متعلق ہے جس میں یہ نتیجہ سامنے آیا کہ کسی بھی مسئلے میں سچائی یا جھوٹا ہونا گواہوں کی عدالت پر مبنی ہوتا ہے جبکہ قانون شہادت میں گواہوں کی گواہی پر فیصلے صادر کیے جاتے ہیں۔ اگلے دفعہ میں امر بالمعروف میں تلافی اور نہی عن المنکر میں زیادتی سے متعلق ہے کہ مذکورہ شخص پر قاضی بلا پکار اور ایڈوانس نوٹس قانونی چارہ جوئی کر سکتا ہے اور یہی دستور عصری قوانین میں رائج رہا ہے۔ پھر اگلے دفعہ جو کہ کرائے کے مکان سے متعلق ہے کہ کرایہ دار نہ تو معاملے کی سماعت کے لیے اور نہ ہی ڈیمانڈ نوٹس پر کمرہ عدالت میں حاضری کرتا ہے تو قاضی بدون خبر کے اس کے گھر کو بند کروا سکتا ہے جبکہ یہی رواج عصری قوانین میں بھی پائی جاتی ہے۔ پھر قاضی کن صورتوں میں فیصلہ دے سکتا ہے؟ اور کن صورتوں میں اپنی دانستگی پر فیصلہ نہ دے سکتا سے متعلق ہے جس میں یہ نتیجہ اخذ کیا جاتا ہے کہ فتاویٰ عالمگیری کی روشنی میں قاضی حقوق العباد کے مسائل میں قیاساً اور استحساناً اپنے علم پر فیصلہ دے سکتا ہے جبکہ عصری قوانین میں نہیں کر سکتا۔ پھر قاضی سے متعلق دفعہ میں ذکر ہوا کہ قاضی سوائے اپنی حفظ و یادداشت کے فیصلے نہیں دے سکتا جبکہ یہی دستور عصری قوانین میں بھی پائی جاتی ہے۔ پھر اگلی دفعہ جو قاضی کی خطا سے متعلق ہے کہ غلطی کی صورت میں قاضی اپنی فیصلے سے رجوع کر سکتا ہے یا نہیں؟ تو اگر خطا ایسی ہوئی کہ جس میں اختلافِ فقہاء نہ ہو بلکہ سب کے نزدیک خطا ہو تو اسے رد کیا جائے گا اور اگر اختلاف ہو تو اسے جاری کرے گا اور اگر خطا حقوق العباد میں سرزد ہوئی ہو تو اس کا ازالہ کیا جائے گا جبکہ عصری قوانین میں بھی یہی قانون ہے کہ خطا کی صورت میں اس سے بالا عدالت کو رجوع کیا جا سکتا ہے۔ آگے دفعہ میں کسی نے خود قاضی کے سامنے اقبالِ جرم کرنے سے متعلق ہے تو اس ضمن میں امام محمدؒ کا قول سامنے آیا کہ مذکورہ شخص پر حد جاری نہیں ہو گا اور اگر قاضی نے پھانسی کا سزا دیا تو آپؒ نے فرمایا کہ قاضی کی سزا دینے کی صورت میں دیت قاضی کے مال سے ادا کرنا پڑے گا جبکہ عصری قوانین میں بھی گواہی کے بغیر محض اپنی اقرار پر فیصلہ صادر نہیں کیا جاتا۔ پھر معزول قاضی اور نئے قاضی کے متعلق دفعہ میں بیان ہوا کہ نیا قاضی قید خانہ، قیدیوں اور سبب قید کے بارے میں دریافت کرے گا یعنی اپنے آپ کو اپنے عہدے کے ساتھ اپڈیٹ کرے گا اور اگر کسی نے نئے قاضی کے سامنے یہ اقرار کیا کہ ہمیں بے قصور قید کروایا گیا ہے تو منتخب قاضی ان کے باتوں کا یقین نہیں کرے گا اور ان سے دلائل و گواہ پیش کرنے کا حکم دے گا۔ اسی طرح عصری قوانین میں بھی ہے کہ جب کوئی آفیسر عہدہ سنبھال لیتا ہے تو پہلے آفیسر سے ہر چیز اور ہر سٹاک رجسٹر کے بارے میں معلومات لے کر اس سے دستخط لیتا ہے تاکہ پہلے سے کوئی کمی نہ رہے۔ اسی طرح جج بھی جب چارج لیتا ہے تو پہلے ہر چیز کی چھان بین اور جان پڑتال کرتا ہے۔ اگلے دفعہ میں ما حصل اور مالِ وقف کی آمدنی سے متعلق ہے کہ اس میں کس کا قول قبول کیا جائے گا تو اس ضمن میں یہ بات سامنے آئی کہ ما حصل، موقف اور دیانت کے بارے میں معزول شدہ قاضی کے حکم پر برقرار رہے گا اور عصری قوانین میں بھی یہی بات ہے کہ ایک جج دوسرے جج صاحبان کے ساتھ ہم آہنگی اور مفاہمت کے اصولوں پر گامزن رہے گا۔ پھر قاضی کی لاعلمی میں جھوٹی گواہی پر فیصلہ دینے کی صورت میں فیصلے دینے سے متعلق دفعہ میں بسط و تفصیل سے ذکر ہوا کہ جب قاضی نے عقد اور فسخ میں جھوٹی گواہی کے بنا پر فیصلہ دیا تو طرفین کے اول قول کے موافق اختلاف ہے قاضی کی قضا عقد و فسخ میں جھوٹے گواہوں کی وجہ سے ظاہراً و باطناً نافذ ہوتی ہے اور صاحبین کے دوسرے قول کے موافق ظاہراً نافذ ہوتی ہے جبکہ باطن میں

نافذ نہیں ہوتی ہے جبکہ یہی مسئلہ قانون شہادت میں موجود نہیں ہے۔ پھر نسب کے متعلق دفعہ میں یہ مسئلہ ذکر ہوا کہ اگر قاضی نے جھوٹی گواہی پر فیصلہ دیا تو صحیح ہوگا یا نہیں تو اس کے نسب کے باب میں جھوٹی گواہی پر قاضی کا حکم بعض کے نزدیک موافق اختلاف جبکہ بعض دیگر کے نزد بلا خلاف باطن میں نافذ ہے۔ ایک قاضی نے فیصلہ سنایا پھر اس کے بعد دوسرے قاضی کا فیصلہ نافذ ہوگا یا نہیں؟ سے متعلق بحث ہوا کہ اس دفعہ میں جب تک عدالت بالا کا فیصلہ نہیں آجاتا تب تک پہلے قاضی کا فیصلہ برقرار رہ جاتا ہے۔ اسی طرح قاضی کا غائب پر حکم قضا جائز ہے یا نہیں کے دفعہ میں یہ بات سامنے آئی کہ اگر قضا اس صورت میں واقع ہو کہ جس کے محل اجتہاد ہونے میں اختلاف ہے جیسے ام ولد کی بیع، پس ایسی صورت میں امام ابو حنیفہؒ اور امام ابو یوسفؒ کے نزدیک اس کی قضا نافذ ہوگی کیونکہ ام ولد کی بیع میں صحابہ مختلف تھے کہ جائز ہے یا نہیں اور امام محمدؒ کے نزدیک نافذ نہ ہوگی۔ اگلی دفعہ میں مبیع سے متعلق تفصیل ہے کہ اگر بعد خریدنے کے اس میں کوئی عیب پایا گیا تو بائع کو حق واپسی ہوگا یا نہیں تو اس کے کچھ شرائط ہیں کہ اگر بائع لشکر کے ساتھ ہو تو اسے چاہیئے کہ اس پر سوار نہ ہو اور اپنے ہاتھ ہانک لائے یہاں تک کہ اس کو واپس لے آئے اور اگر وہ اپنی ذاتی حاجت کے واسطے سوار ہوا یا اپنا اسباب اس پر لادا تو واپسی کا حق ساقط ہو جائے گا۔ جبکہ عصری قوانین میں سواری کو استعمال کرتے ہوئے بھی بائع کے پاس وقت گزرنے کے باوجود بھی واپسی کا حق ساقط نہیں ہوتا بلکہ پہلے سے موجود عیب پانے کی صورت میں مبیع پہلے مالک کو واپس کیا جاسکتا ہے۔ پھر محدود القذف نے توبہ کے بعد فیصلہ کیا تو یہ کیسا ہوگا؟ یہی مسئلہ احناف کے نزدیک نافذ نہ ہوگا کیونکہ کتب تفسیر میں صریح الفاظ میں موجود ہے کہ محدود فی القذف غیر مقبول رہے گا اور وہ عادل نہیں بلکہ فاسق سمجھے جائیں گے۔ سورۃ النور کی آیت 4 میں جن لوگوں کو مخصوص اور مستثنیٰ کر دیا ہے تو بعض کہتے ہیں کہ یہ استثنا صرف فاسق ہونے سے ہے یعنی بعد از توبہ وہ فاسق نہیں رہیں گے جبکہ بعض کہتے ہیں کہ نہ فاسق رہیں گے نہ مردود الشہادۃ بلکہ پھر ان کی شہادت بھی لی جائے گی البتہ حد توبہ سے کسی طرح سے ہٹ نہیں سکتی۔ پھر قاضی سے متعلق دفعہ میں یہ بات چھیڑی گئی ہے کہ کیا قاضی اپنے نفس کے بارے میں فیصلہ کر سکتا ہے یا نہیں؟ تو اس ضمن میں واضح بات یہ ہے کہ قاضی اپنی نفس کے معاملے میں فیصلہ نہیں دے سکتا۔

فصل سوم جو کہ باب 21 تا باب 31 کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل ہے جس میں درج ذیل نکات بیان کیے گئے ہیں۔

پہلی دفعہ جو کہ جرح کے معنی اور مفہوم سے متعلق ہے کہ جو کوئی کسی شخص کے جسم کے کسی حصہ پر ماسوائے سر یا چہرے کے ایسا زخم لگائے جو عارضی یا مستقل طور پر اپنا نشان چھوڑ جائے تو کہا جائے گا کہ وہ جرح کا باعث ہوا ہے، زخم مراد ہے جبکہ فتاوی عالمگیری میں جرح سے مراد ثقاہت ہے۔ دوسری دفعہ جو کہ مسافر کی گواہی کی قبولیت اور عدم قبولیت سے متعلق ہے کہ کن امور میں قابل قبول اور کن میں غیر مقبول ہے جبکہ عصری قوانین میں یہ دفعہ مفقود ہے۔ اگلی دفعہ میں گواہوں سے متعلق کہ اگر نکاح میں دو گواہ تھے اور وہ گواہی کے لیے حاضر نہیں ہوتے تو قاضی انہیں مجبوراً حاضر کرا کے ان کی گواہی کی روشنی میں نکاح کے اجراء یا فسخ کا فیصلہ دے سکتا ہے بغیر گواہوں کی گواہی کے نہیں۔ پھر قاضی کا خط دوسرے قاضی کی طرف سے جائز ہونے کے واسطے جن چیزوں کا جاننا ضروری شرط ہے کا ذکر ہوا کہ وہ پانچ چیزیں

ہیں جبکہ عصری قوانین میں فیصلہ پر ایک جج کا مہر اور دستخط ہو تو دوسرے قاضی کے لیے وہی سب کچھ ہے۔اگلی دفعہ جو کہ خط میں تاریخ کے نہ ہونے سے متعلق ہے کہ قاضی وہ خط قبول کرے گا یا نہیں تو اس ضمن میں یہ ہدایات ہیں کہ اسے قبول نہیں کیا جائے گا اور اس پر تحقیق شروع کرے گا جبکہ عصری قوانین میں بھی یہی دستور ہے۔اگلی دفعہ میں یہ مسئلہ زیر بحث ہے کہ قاضی نے دوسرے قاضی کو خط لکھا مگر خط میں مدعاعلیہ کا نام، نسب، پیشہ اور قبیلہ مذکور ہے لیکن قبیلے میں ایسے دو اشخاص ہیں تو قاضی کیا کرے گا جس کا حل یہ ہے کہ اس پر گواہ قائم کرلے کہ یہی وہ شخص ہے جس کے حق میں خط لکھا گیا ہے اور اگر اس قبیلہ یا پیشہ میں دو اشخاص ایسے نہ ہوں تو قاضی حکم اس پر نافذ کرے گا۔ جبکہ عصری قوانین میں بھی چاہے کسی بھی نوعیت کا مسئلہ ہو اسی طرح پورا تفصیل دینا پڑتا ہے۔ پھر حکم کے معنی اور مفہوم سے متعلق دفعہ میں فتاویٰ عالمگیری میں تحکیم کے معنی اور شرائط پورے تفصیل سے بیان کی گئی ہے جبکہ قانون شہادت ایکٹ اسی بحث سے عاری ہے۔ پھر یہ دفعہ ذکر ہے کہ کن افعال میں حکم بنانا جائز اور ناجائز ہے تو نتیجہ اخذ ہوا کہ حقوق العباد یعنی اموال، طلاق، عتاق، نکاح، قصاص اور چوری کی ضمانت میں حکم بنالینا جائز ہے جبکہ حقوق اللہ یعنی زنا، تہمتِ زنا اور حدود و قصاص میں صحیح نہیں۔ پھر یہ ذکر ہوا کہ قصاص میں حکم مقرر کرنا صحیح اور تمام اجتہادی مسائل میں حکم نافذ ہوگا لیکن مشائخ نے اس سے منع فرمایا ہے کہ عوام شتر بے مہار کی طرح قانون کو کہیں اپنے ہاتھ میں نہ لے لے۔ جبکہ عصری قوانین میں فیصلہ اور حکم جب تک عوام کے پاس ہے وہ اسے حل کرنے کے مجاز ہوں گے۔اس کے بعد والی دفعہ میں قرضہ ثابت کرنے کے بیان سے متعلق ہے جس کا تفصیل سے بیان ہوا ہے اور عصری قوانین میں یہ دفعہ مل نہ سکا۔ پھر آنے والی دفعہ میں قید اور پیچھا کرنے کے متعلق ہے کہ اگر مدعی نے ثبوت اور دلائل سے مدعاعلیہ پر گواہ سے ثابت کیا کہ اس پر میرا قرضہ ہے اور وہ دینے سے انکار کرتا ہے۔اگر مدعاعلیہ نے اقرار کیا یا مدعی نے گواہ پیش کیے تو پہلی مرتبہ مدعاعلیہ کو قید نہیں کیا جائے گا اگرچہ مدعی اسے قید میں رکھنے کی درخواست کریں البتہ دوسری مرتبہ آئے تو پھر بدوں مدعی کے درخواست کے اسے قید میں رکھا جائے یہاں تک کہ اسے راضی نہ کر پائے۔ جبکہ عصری قوانین میں یہی دستور زمانۂ قدیم سے رائج رہا ہے کہ جب کبھی دعویٰ داخل کروایا گیا ہے تو البینۃ علی المدعی والیمین علی من انکرہ کے تحت فیصلہ کیا جائے گا۔اگر مدعی علیہ نے دینے سے انکار کیا تو اسے قید بھی کیا جائے گا۔ قیدی قید سے رمضان، عیدیں، فرض نماز، جمعہ، جنازہ اور حج کے واسطے نکالا جائے گا یا نہیں سے متعلق دفعہ ہے جس میں صریح ہدایات یہ ہے کہ کسی بھی صورت میں قیدی کو نہیں نکالا جائے گا خواہ عصری قانون ہو یا فتاویٰ عالمگیری۔ پھر ساعت کی صورت سے متعلق دفعہ میں واضح ہدایات سامنے آئے ہیں۔اسی طرح اگلے دفعہ جو کہ مقروض تاجر غلام کو مالک کی موجودگی کے بغیر فروخت نہیں کر سکتا سے متعلق ہے کہ اگر دو گواہوں نے تاجر غلام پر غصب یا ودیعت کو تلف کرنے کی گواہی دی اور غلام نے انکار کیا یا گواہوں نے کہا کہ اس نے غصب اور ودیعت کا اقرار کیا ہے اور وہ منکر رہا تو اگرچہ اس کا مالک غائب ہے گواہوں کی گواہی مقبول ہوگی اور مالک کا حاضر ہونا شرط نہیں ہے۔اسلام چونکہ ایک مکمل نظریہ حیات ہے اس لیے مسئلے پیدا ہونے سے قبل ہی اس کا حل بتاتا ہے جیسا کہ اس دفعہ میں ذکر ہے کہ اگر صغیرہ کا باپ مسرف ہے تو حفاظت کے واسطے وصی مقرر کر سکتا ہے تو دلائل اور بحث سے نتیجہ معلوم ہوا کہ اس کے مال کی حفاظت کے واسطے وصی مقرر کر سکتا ہے۔اسی طرح باب کے آخری دفعہ میں یہ بات سامنے آئی کہ اقرار کے بعد انکار میں اور انکار کے بعد اقرار میں معتبر کیا ہوگا تو ثابت ہوا کہ پہلا قول اقرار تھا اور جب دوسرے نے

اس کو رد کیا تو رد ہو گیا اور دوسرا قول دعویٰ ہے بلا حجت یا تصدیق خصم کے ثابت نہ ہو گا، بخلاف ایجاب خرید کے کہ اس کے انکار کی تصدیق پھر ہو سکتی ہے۔

باب: 1

## دفعہ (77) شہادت کی تعریف، رکن وسبب ادا، حکم وشرائط اور اقسام کے بیان میں

### وضاحت

شہادت یعنی گواہی کی تعریف یہ ہے کہ مجلس قضا میں گواہی کے لفظ کے ساتھ حق ثابت کرنے کے واسطے سچی خبر دینے کو شہادت کہتے ہیں[1] اور ہر ایسا لفظ جو خبر کے معنی میں ہو نہ کہ قسم کے معنی میں اس کا رکن ہے۔ گواہی ادا کرنے کا سبب یا تو مدعی کی درخواست ہو کہ گواہی ادا کرے یا مدعی کی حق تلفی کا خوف جبکہ مدعی کو اس کی گواہی معلوم نہ ہو[2] اور اس کا یعنی گواہی کا اثر وحکم یہ ہے کہ حاکم کو اس کے موافق حکم دینا پڑے۔ گواہی کی شرطیں دو طرح کی ہیں ایک گواہی اٹھانے کی شرطیں اور دوسرے اس گواہی کو ادا کرنے کی شرطیں۔ گواہی اٹھانے کی شرطوں میں سے ایک یہ ہے کہ اس وقت عاقل ہو۔ پس مجنون یا ایسے لڑکے کا جو بے عقل ہے گواہی اٹھانا صحیح نہیں ہے، آنکھوں والا پس اندھے کا گواہ ہونا صحیح نہیں اور ایک یہ کہ جس چیز کی گواہی برداشت کی ہے اس کو خود دیکھا ہو نہ یہ کہ دوسرے کے دیکھنے پر گواہی کا متحمل ہوا ہو مگر خاص چیزوں میں لوگوں سے سن لینے سے گواہ ہو سکتا ہے[3]۔

گواہی برداشت کرنے کے واسطے بالغ اور آزاد اور مسلمان اور عادل ہونا شرط نہیں حتیٰ کہ اگر گواہی برداشت کرنے کے وقت عاقل لڑکا یا کافر یا فاسق ہو پھر جب اس گواہی کے ادا کرنے کا وقت ہوا اس وقت لڑکا بالغ ہو گیا مسلمان پر گواہی دینے کے وقت کافر مسلمان ہو گیا یا فاسق نے توبہ کر لی اور قاضی کے سامنے گواہی ادا کی تو ان کی گواہی مقبول ہو گی[4]۔

گواہی ادا کرنے کی شرطیں چند طرح کی ہیں از انجملہ خود گواہ میں یہ شرط بھی ہے کہ عاقل اور بالغ اور آزاد اور بینا اور ناطق ہو اور ہمارے نزدیک تہمت لگانے میں اس کو حد نہ ماری گئی ہو اور فقط خالص اللہ تعالیٰ کے واسطے گواہی دے اور اس کو کچھ حصول منفعت یا دفع

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَعْرِيف الشَّهَادَة وَرُكْنهَا وَسَبَبِ أَدَائِهَا وَحُكْمِهَا وَشَرَائِطِهَا وَأَقْسَامِهَا 3: 450۔۔۔ابن ہمام، کمال الدین محمد بن عبد الواحد السیواسی، فتح القدیر، کتاب الشہادات 7: 364، دار الفکر، طبع وسن اشاعت نامعلوم

2 نہ معلوم یعنی مثلاً مدعی کے باپ نے یہ چیز خریدی اور فلاں وفلاں کو گواہ کر لیا پھر وہ مرا اور کسی نے دعویٰ کیا اور فرزند کو گواہ معلوم نہیں تو ان گواہوں کو چاہیئے کہ خود گواہی ادا کریں۔

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَعْرِيف الشَّهَادَة وَرُكْنهَا وَسَبَبِ أَدَائِهَا وَحُكْمِهَا وَشَرَائِطِهَا وَأَقْسَامِهَا 3: 450۔۔۔بدائع الصنائع، کتاب الشہادۃ، فصل فی شرائط رکن الشہادۃ 6: 266

4 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَعْرِيف الشَّهَادَة وَرُكْنهَا وَسَبَبِ أَدَائِهَا وَحُكْمِهَا وَشَرَائِطِهَا وَأَقْسَامِهَا 3: 450۔۔۔البحر الرائق، کتاب الشہادات 7 : 56

مضرت کی غرض نہ ہو اور خود مخاصم نہ ہو اور امام اعظمؒ کے نزدیک جس چیز پر گواہی دیتا ہے اس کو جان کر وقت ادا تک یاد رکھتا ہو اور صاحبین کے نزدیک یہ شرط نہیں ہے[1]۔

عدالت گواہ کی قاضی کے قبول کرنے کے واسطے شرط ہے ادا کرنے کے واسطے شرط نہیں[2] اور شرط ظاہری عدالت ہے نہ کہ حقیقی جو تعدیل کرنے والوں سے گواہوں کا حال دریافت کرنے سے ہوتی ہے اور یہ امام اعظمؒ کے نزدیک ہے اور امام ابو یوسفؒ و امام محمدؒ سے روایت ہے کہ حقیقی شرط ہے[3]۔

عدل کی تفسیروں میں عمدہ تفسیر وہ ہے جو امام ابو یوسفؒ سے منقول ہے کہ گواہی میں وہ شخص عادل ہے جو کبیرہ گناہوں سے دور رہے اور صغیرہ پر اصرار نہ کرے اور اس کی صلاحیت فساد سے زائد اور اس کے افعال صواب خطا سے زیادہ نہ ہوں۔ کبیرہ گناہ کی تفسیر میں اختلاف ہے اور اصح یہ ہے جو شمس الائمہ خلوانی سے منقول ہے کہ ہر وہ فعل جو مسلمانوں میں شنیع ہو اور اس کے کرنے میں ہتک حرمت دین اللہ تعالیٰ ہو وہ کبائر میں سے ہے اور اسی طرح جس میں مروت کا دور کر دینا لازم آتا ہے وہ کبائر میں سے ہے اور اسی طرح فسق و فجور پر اعانت کرنا اور ان گناہوں پر برانگیختہ کرنا بھی کبائر میں سے ہے اور ان کے ماسوا صغیرہ میں[4]۔

ازان جملہ نفس گواہی میں یہ شرط ہے کہ حقوق العباد پر جو گواہی قائم ہوئی اس میں مدعی یا اس کے نائب کی طرف سے جو دعویٰ ہونا شرط ہے اور یہ کہ گواہی دعویٰ کے موافق ہو اور جن چیزوں پر مرد مطلع ہو سکتے ہیں عدد شرط ہے اور دونوں گواہوں میں اتفاق شرط ہے اور حدود پر گواہی دینے میں ذکر ہونا شرط ہے اور جس پر گواہی قائم ہوئی ہے اگر وہ مسلمان ہو تو گواہ کا مسلمان ہونا شرط ہے اور تمام حدود پر گواہی دینے میں سوائے حد قذف کے یہ شرط ہے کہ مدت زیادہ نہ گزر گئی ہو ورنہ مقبول نہ ہو گی بخلاف اقرار کے اور یہ

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَعْرِيفِ الشَّهَادَة وَرُكْنِهَا وَسَبَبِ أَدَائِهَا وَحُكْمِهَا وَشَرَائِطِهَا وَأَقْسَامِهَا3: 450۔۔۔بدائع الصنائع، کتاب الشہادۃ، فصل فی شرائط رکن الشہادۃ6: 267

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَعْرِيف الشَّهَادَة وَرُكْنِهَا وَسَبَبِ أَدَائِهَا وَحُكْمِهَا وَشَرَائِطِهَا وَأَقْسَامِهَا3: 451۔۔۔البحر الرائق، کتاب الشہادات7 : 57

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَعْرِيف الشَّهَادَة وَرُكْنِهَا وَسَبَبِ أَدَائِهَا وَحُكْمِهَا وَشَرَائِطِهَا وَأَقْسَامِهَا3: 451۔۔۔بدائع الصنائع، کتاب الشہادۃ، فصل فی شرائط رکن الشہادۃ6: 268

4 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَعْرِيف الشَّهَادَة وَرُكْنِهَا وَسَبَبِ أَدَائِهَا وَحُكْمِهَا وَشَرَائِطِهَا وَأَقْسَامِهَا3: 451۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب الشہادات، الفصل الثالث: في بيان من تقبل شهادته ومن لا تقبل 8: 312

کتاب الحدود میں مذکور ہوا ہے اور حدود قصاص میں گواہ اصالۃً گواہی ادا کرے [1] اور گواہی پر گواہی ادا کرنے میں اصالۃً حاضر ہونا متعذر ہے [2]۔

**تقابل**

فتاویٰ عالمگیری میں تفصیل کے ساتھ شہادت کی تعریف، رکن، سبب، حکم، اقسام اور شرائط ائمہ کے اختلاف کے ساتھ بیان ہوئے ہیں۔ جبکہ قانون شہادت ایکٹ میں شہادت کی اتنی تفصیل نہیں ہے بلکہ صرف مذکور ہے کہ زبانی شہادت کا بلاواسطہ ہونا ضروری ہے۔ علاوہ ازیں فتاویٰ عالمگیری کی طرح ہر ایک علیٰحدہ علیٰحدہ تعریفیں نہیں کی ہے۔

**دفعہ (78)　　جس چیز کی بابت گواہی دی جائے اس کی بابت علم ہونا شرط ہے**

**وضاحت**

جس چیز کی گواہی دیتے ہیں اس کا معلوم ہونا شرط ہے اگر مجہول ہو گی تو گواہی مقبول نہ ہو گی اس واسطے کہ قاضی کے حکم قضا کے صحیح ہونے کے واسطے جس چیز کی گواہی دیتے ہیں قاضی کو اس کا علم ہونا ضروری ہے اور اسی سے نکلتا ہے کہ اگر دو شخصوں نے قاضی کے پاس گواہی دی کہ فلاں شخص اس میت کا وارث ہے اس کے سوا کوئی اس کا وارث نہیں ہے تو گواہی نامقبول ہونا اس وجہ سے ہے کہ انہوں نے مجہول کی گواہی دی کہ سبب وراثت مجہول ہو گی۔

اقسام شہادت میں زنا پر گواہی ہے اور اس میں چار مرد معتبر ہوتے ہیں اور باقی حدود و قصاص میں دو مردوں کی گواہی مقبول ہوتی ہے اور ان دونوں قسموں میں عورتوں کی گواہی مقبول نہیں ہوتی [3]۔

---

1　فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَعْرِيف الشَّهَادَة وَرُكْنهَا وَسَبَبِ أَدَائِهَا وَحُكْمِهَا وَشَرَائِطِهَا وَأَقْسَامِهَا3: 452۔۔۔البحر الرائق، کتاب الشہادات 7 : 57

2　فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَعْرِيف الشَّهَادَة وَرُكْنهَا وَسَبَبِ أَدَائِهَا وَحُكْمِهَا وَشَرَائِطِهَا وَأَقْسَامِهَا3: 452۔۔۔البحر الرائق، کتاب الشہادات 7 : 57

3　فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَعْرِيف الشَّهَادَة وَرُكْنهَا وَسَبَبِ أَدَائِهَا وَحُكْمِهَا وَشَرَائِطِهَا وَأَقْسَامِهَا3: 451۔۔۔الہدایہ، کتاب الشہادات، مراتب الشہادات 3: 116

ازانجملہ ولادت اور بکارت اور عورتوں کے ایسے عیبوں پر گواہی کہ جس پر مرد مطلع نہیں ہوتے ہیں اور اس میں ایک مسلمان آزاد عادلہ عورت کی گواہی مقبول ہے اور دو ہوں تو زیادہ بہتر ہے[1]۔ مشائخ بلخ[2] اور بخارا[3] نے لفظ شہادت کو شرط کیا ہے جبکہ مشائخ عراق نے کہا کہ لفظ شہادت شرط نہیں[4]۔

صحیح یہ ہے کہ عدد شرط نہیں کیونکہ جب ایک عورت کی گواہی مقبول ہے تو مرد کی گواہی اس سے قوی ہے مقبول ہونی چاہئیے۔ ازانجملہ گواہی سوائے حدود و قصاص کے اور سوائے ان چیزوں کے جن پر مرد مطلع نہیں ہوتے ہیں ایسی گواہی میں دو مرد یا دو عورتیں ہونا شرط ہے خواہ وہ مال ہو یا مال نہ ہو مثل نکاح اور طلاق اور عتاق اور وکالت و وصیت وغیرہ اور احصان بھی اسی قسم سے ہے حتیٰ کہ ہمارے نزدیک ایک مرد اور دو عورتوں کی گواہی سے ثابت ہو جاتا ہے[5]۔

**تقابل**

فتاویٰ عالمگیری کے مذکورہ دفعہ میں گواہی کے لیے چند شرائط کا ذکر کیا گیا ہے کہ جس چیز کے بارے میں گواہی دی جاتی ہے گواہوں کو ان کے بارے میں معلومات ہونا چاہیئے مثلاً ولادت اور بکارت عورتوں کے ایسے مسائل ہیں جن کی گواہی پر مرد مطلع نہیں ہوتے۔ ان مسائل میں ایک آزاد حرہ عادلہ کی گواہی مقبول ہے اگر دو ہو تو سونے پہ سہاگہ۔ پھر یہ ذکر ہوا کہ گواہی میں عدد شرط نہیں، حدود و قصاص کے اور سوائے ان چیزوں کے جن پر مرد مطلع نہیں ہوتے ایسی گواہی میں ایک مرد یا دو عورتیں ہونا شرط ہے خواہ وہ مال ہو یا نہ۔ جبکہ قانون شہادت میں اس سے ملتا جلتا یہ دفعہ موجود ہے:

ایسے واقعات جن سے اس بات کا اظہار ہو کہ آیا کوئی فعل اتفاقی تھا یا ارادی، پھر اس کی تفصیل میں یہ لکھا ہے کہ جب امر تحقیق طلب یہ ہو کہ آیا کوئی فعل اتفاقی تھا یا ارادی یا خاص علم یا ارادہ سے کیا گیا تھا تو یہ واقعہ کہ مذکورہ فعل اسی طرح کے سلسلہ افعال کی ایک کڑی

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَعْرِيف الشَّهَادَة وَرُكْنهَا وَسَبَبِ أَدَائِهَا وَحُكْمِهَا وَشَرَائِطِهَا وَأَقْسَامِهَا3: 451۔۔۔ فتح القدر، کتاب الشہادات7: 372

2 بلخ خراسان کا ایک اہم ترین شہروں میں سے ایک ہے جو موجودہ افغانستان کا سب سے قدیم شہر ہے جو آج کل قدیم شہر کھنڈر کی شکل میں دریائے بلخ کے دائیں کنارے سے 12 کلو میٹر دور واقع ہے۔ مؤرخین کے مطابق بلخ شہر سکندر اعظم سے پہلے کا ہے۔(معجم البلدان1: 479)

3 ازبکستان کا پانچواں بڑا صوبہ ہے سمرقند کی طرح بخارا بھی تاجک اقلیت کا اہم ترین شہر ہیں۔ تاریخ اسلام میں پہلی مرتبہ بخارا850ء میں دولت سامانیہ کا دار الحکومت قرار پایا۔ جس کے دور میں بخارا علم وادب کے لحاظ سے اسلامی دنیا کا مرکز مانا جاتا تھا۔ حدیث کے مشہور امام ابو عبداللہ محمد بن اسماعیل بخاریؒ کا تعلق اسی شہر سے تھا۔(ایرا مارون لافیڈس، ہسٹری آف اسلامک سوسائیٹیز:374 مطبع و سن اشاعت نامعلوم)

4 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَعْرِيف الشَّهَادَة وَرُكْنهَا وَسَبَبِ أَدَائِهَا وَحُكْمِهَا وَشَرَائِطِهَا وَأَقْسَامِهَا3: 451۔۔۔ المحیط البرہانی، کتاب الشہادت، الفصل الثاني: في أقسام الشهادة وفي شهادة النساء8: 309

5 نفس مصدر۔۔۔ نفس مصدر8: 308

تھی جن میں سے ہر ایک سے فعل کرنے والا شخص تعلق رکھتا تھا،واقعہ متعلقہ ہے۔مثال کے طور پر زید نے خالد پر الزام لگایا کہ اس نے فریب سے جعلی روپیہ خالد کے حوالے کیا۔امر تحقیق طلب یہ ہے کہ آیا اس روپے کی حوالگی اتفاقی تھا یا نہیں[1]۔

## باب 2

### دفعہ (79) گواہی ادا اور برداشت کرنے کے بیان میں

کچھ ڈر نہیں ہے کہ انسان گواہی کے برداشت اور قبول کرنے سے انکار کرے۔ایک شخص سے اپنی گواہی لکھنے کو یا گواہ ہونے کو کہا گیا اور اس نے انکار کیا، پس اگر طالب کو دوسرا شخص ملتا ہے تو اس کا انکار جائز ہے ورنہ جائز نہیں[2] اور ایسا حال تعدیل کا ہے کہ اگر کسی سے حال گواہ دریافت کیا جائے اور وہاں دوسرا معدل دستیاب ہو سکتا ہے تو اس کو نہ قبول کرنے کی گنجائش ہے ورنہ روا نہیں ہے کہ سچی بات نہ کہے تا کہ کسی کا حق باطل کرنے والا نہ ٹھہرے[3]۔

اگر یہ شخص ایسا ہو کہ بہ نسبت دوسروں کے اس کی گواہی جلد قبول ہو تو اس کو گواہی ادا کرنے سے انکار کرنا روا نہیں ہے اور اگر قاضی کی کچہری سے گواہ کا گھر دور ہو کہ وہ گواہی ادا کر کے اسی روز اپنے گھر نہیں پہنچ سکتا ہے تو مشائخ نے فرمایا کہ گنہگار نہ ہوگا۔حدود کی گواہی میں گواہ کو چھپانے اور ظاہر کرنے کا اختیار اور چھپانا افضل ہے لیکن مال کی گواہی چوری میں ظاہر کرنا واجب ہے۔پس یوں کہے کہ اس نے لیا ہے اور یہ نہ کہے کہ اس نے چرایا ہے[4]۔

اگر پردہ کے اندر سے اقرار سنا تو روا نہیں ہے کہ کسی شخص پر گواہی دے کیونکہ غیر کا احتمال ہے اس لیے کہ آواز مشابہ ہوا کرتی ہے مگر جبکہ اندر وہی شخص فقط ہو اور گواہ نے جا کر دیکھ لیا ہو کہ کوئی غیر نہیں ہے پھر راستہ پر آن کر بیٹھا ہو اور وہاں جانے کا دوسرا راستہ بھی نہ ہو پھر اس نے اقرار کیا اور اس نے سنا تو روا ہے اور قاضی کو چاہیئے کہ اگر وہ تفصیل بھی بیان کرے تو قبول کرے اور جو عورت نقاب ڈالے ہو اس کی طرف سے گواہی برداشت کرنے میں مشائخ نے اختلاف کیا ہے۔بعض نے کہا کہ بدوں اس کا چہرہ دیکھے تحمل شہادت صحیح نہیں ہے اور بعض نے کہا کہ پہچان بتلانے پر گواہی برداشت کرنا روا ہے اور پہچان بتلانے کے واسطے ایک کافی ہے اور دو شخصوں میں احتیاط ہے اور عقل بھی اسی کو چاہتی ہے کیونکہ ہمارا اجماع ہے کہ عورت کے چہرہ کی طرف گواہی کے واسطے دیکھ لینا

---

1 چوہدری محمد اکرم زاہد، کے ایل آر قانون شہادت 1984، دفعہ (29) کی لا رپورٹس (کے ایل آر) پبلی کیشنز، 9 فین روڈ، عقب پنجاب بار کونسل، لاہور، 2016

2 جائز نہیں: اور یہی صحیح ہے اور جس نے انکار کو جائز کہا اس کی یہی مراد ہے کہ وہاں دوسرے لوگ ملتے ہوں۔

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي فِي بَيَانِ تَحَمُّلِ الشَّهَادَةِ وَحَدِّ أَدَائِهَا وَالِامْتِنَاعِ عَنْ ذَلِكَ3: 452۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب الشہادت،الفصل الثاني: في أقسام الشهادة وفي شهادة النساء8: 294

4 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي فِي بَيَانِ تَحَمُّلِ الشَّهَادَةِ وَحَدِّ أَدَائِهَا وَالِامْتِنَاعِ عَنْ ذَلِكَ3: 452۔۔۔الہدایہ، کتاب الشہادات، مراتب الشہادات3: 116

رواہے۔ پھر امام ابو یوسفؒ وامام محمدؒ کے نزدیک اگر دوعادلوں نے گواہ کو خبر دی کہ یہ فلاں عورت ہے تو کافی ہے اور امام اعظمؒ کے نزدیک نسب پر گواہی دینے کے واسطے اس قدر جماعت چاہئیے کہ جس کے فہم جھوٹ بولنے کو عقل روانہ رکھتی ہو کہ سب کے سب جھوٹ بولے۔ پس اگر اس عورت کا نام ونسب دوعادلوں نے پہچانا تو چاہئیے کہ دونوں گواہوں کو اپنی گواہی پر گواہ کرلیں تاکہ گواہ قاضی کے پاس اسم ونسب کے بارہ میں ان دونوں کی گواہی پر گواہی دیں اور اصل حق پر اصالۃً گواہی دیں تو یہ بلاخلاف جائز ہے[1]۔

**تقابل**

فتاویٰ عالمگیری کے مذکورہ دفعہ میں گواہی سے متعلق تفصیلی بحث ہوئی کہ گواہ کب گواہی دیں گے اور کب نہیں دیں گے۔ اسی طرح گواہی برداشت کرنے کے بابت بھی مشائخ کا اختلاف تفصیل کے ساتھ ذکر ہوا۔ جبکہ قانون شہادت میں شہادت کون دے سکتا ہے کہ ذیل میں یہ بحث لکھی گئی ہے:

تمام اشخاص شہادت دینے کے اہل ہوں گے تاوقت یہ کہ عدالت یہ نہ سمجھے کہ وہ صغر سنی یا انتہائی ضعیف العمری، علالت، خواہ جسمانی ہو یا ذہنی یا اسی قسم کے کسی اور سبب سے ان سوالات کے سمجھنے یا ان کا معقول جواب دینے سے معذور ہیں جو ان سے پوچھے جائیں گے۔ مگر شرط یہ ہے کہ کوئی شخص شہادت دینے کا مجاز نہیں ہوگا اگر اسے کسی عدالت نے دروغ حلفی یا جھوٹی گواہی دینے کے لیے سزا دی۔ مزید یہ کہ عدالت کسی گواہ کی اہلیت کا تعین کسی گواہ کے لیے احکام اسلام کی رو سے جس طرح کہ ان کا تعین قرآن وحدیث میں کیا گیا ہے مقرر کردہ شرائط کے مطابق کرے گی اور جبکہ ایسا گواہ موجود نہ ہو، عدالت ایسے گواہ کی شہادت لے سکے گی جو دستیاب ہو سکے[2]۔

**دفعہ (80) گواہوں کی گواہی ایسے چیزوں کے بارے میں جسے نہ دیکھا ہو قبول ہو گی یا نہیں؟**

**وضاحت**

اگر گواہوں نے ایک عورت پر گواہی دی اور اس کا نام ونسب بیان کیا اور وہ عورت کچہری میں حاضر تھی پس قاضی نے گواہوں سے کہا کہ تم اس عورت مدعاعلیہا کو پہچانتے ہو انہوں نے کہا کہ نہیں تو یہ گواہی مقبول نہیں ہے اور اگر گواہوں نے کہا کہ ہم نے ایک عورت

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي فِي بَيَانِ تَحَمُّلِ الشَّهَادَةِ وَحَدِّ أَدَائِهَا وَالِامْتِنَاعِ عَنْ ذَلِكَ3: 452۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب الشہادت،الفصل الثاني: في أقسام الشهادة وفي شهادة النساء8: 294

2 قانون شہادت، باب گواہوں کے بارے میں(2)دفعہ(3)

پر گواہی دینا برداشت کیا تھا کہ اس کا نام ونسب یہ ہے اور ہم یہ نہیں جانتے ہیں کہ وہ عورت یہی ہے یا نہیں تو ان کی گواہی اس نام کی عورت پر درست ہے اور مدعی پر لازم ہے کہ گواہ لائے کہ یہ وہی عورت ہے کہ جس کا نسب گواہوں نے بیان کیا ہے[1]۔

ایک عورت نے دو شخصوں کے سامنے اقرار کیا کہ میں نے یہ باندی آزاد کر دی اور دونوں شخصوں نے آزاد کرنے والی کا منہ نہیں دیکھا تو فرمایا کہ گواہی دینا جائز نہیں ہے جب تک اس کا منہ نہ دیکھیں اگر دونوں گواہ جب سے اس عورت نے باندی کو آزاد کیا ہے اس سے جدا نہیں ہوئے تو ان کو جائز ہے کہ اس کے آزاد کرنے کی گواہی دے[2]۔

اگر ملکیت اور مالک دونوں کو نہ دیکھا مگر لوگوں سے سنا کہ فلاں شخص کی فلاں گاؤں میں زمین ہے جس کی چوری ہوئی ہے اور یہ شخص نہ اس زمین کو پہچانتا ہے اور نہ اس شخص کا قبضہ اس پر جانتا ہے تو اس کی ملکیت کی گواہی دینا حلال نہیں ہے اور اگر مالک کو دیکھا مثلاً ایک شخص کو اچھی طرح پہچانتا ہے اور ملک کو نہ دیکھا ہو مگر لوگوں سے سنا کہ اس کی فلاں گاؤں میں زمین ہے اور یہ شخص اس زمین کو خاص کر نہیں پہچانتا ہے تو اس کو گواہی دینا روا نہیں۔ اگر گواہ نے مالک اور ملکیت دونوں کو دیکھا مثلاً مالک کو شکل سے اور نام اور نسب سے پہچانتا ہے اور ملکیت کو مع حدود حقوق پہچانتا ہے اور اس ملکیت کو اس کے قبضہ میں دیکھا کہ مالکانہ تصرف کرتا ہے اور دعویٰ کرتا ہے کہ یہ میری ہے اور گواہ کے دل میں یقین آ گیا کہ اسی کی ہے تو اس کو حلال ہے کہ اس شخص کی ملکیت کی گواہی دے[3]۔

امام ابو یوسفؒ نے فرمایا اگر کوئی شے کسی شخص کے قبضہ میں دیکھے کہ وہ اس میں تصرف کرتا ہے اور لوگ بیان کرتے ہیں کہ یہ اسی کی ملکیت ہے لیکن دیکھنے والے کے دل میں آیا کہ یہ دوسرے کی ملکیت ہے اور یہ شخص دوسرے کے حکم سے اس میں تصرف کرتا ہے تو دیکھنے والے کو حلال نہیں ہے کہ ملکیت کی گواہی دے اور اسی پر بہت سے مشائخ کا فتویٰ ہے[4]۔

زید نے عمرو کے سامنے اقرار کیا تھا کہ خالد کا مجھ پر مال ہے پھر انکار کیا اور خالد نے عمرو کی گواہی طلب کی اور دو عادلوں نے گواہی دی کہ یہ مال جس کا زید نے اقرار کیا تھا وہ بیع یا ہبہ کی وجہ سے اسی کا ہو گیا تو گواہ اس کی گواہی دے جو کچھ وہ جانتا ہے۔ زید نے ایک قوم کے سامنے اقرار کیا کہ عمرو کے مجھ پر ہزار درہم ہیں۔ پھر دو عادل یا تین عادل ان گواہوں کے پاس آئے اور کہا کہ تم لوگ عمرو کے واسطے

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي فِي بَيَانِ تَحَمُّلِ الشَّهَادَةِ وَحَدِّ أَدَائِهَا وَالِامْتِنَاعِ عَنْ ذَلِكَ3: 453---المحیط البرہانی، کتاب الشہادت،الفصل الأول: في بيان تحمل الشهادة وحل أدائها والامتناع عن ذلك8: 292

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي فِي بَيَانِ تَحَمُّلِ الشَّهَادَةِ وَحَدِّ أَدَائِهَا وَالِامْتِنَاعِ عَنْ ذَلِكَ3: 454---فتاویٰ تاتارخانیہ، کتاب الشہادۃ،الفصل:1حل تحمل الشہادۃ11: 397

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي فِي بَيَانِ تَحَمُّلِ الشَّهَادَةِ وَحَدِّ أَدَائِهَا وَالِامْتِنَاعِ عَنْ ذَلِكَ3: 454---المحیط البرہانی، کتاب الشہادت،الفصل الأول: في بيان تحمل الشهادة وحل أدائها والامتناع عن ذلك8: 292

4 نفس مصدر---نفس مصدر8: 293

زید پر قرضہ کی گواہی نہ دینا کہ اس نے جو کچھ قرضہ اس پر تھا سب ادا کر دیا تو گواہوں کو اختیار ہے چاہیں گواہی نہ دیں اور چاہیں گواہی دیں قصہ قاضی کے سامنے بیان کر دیں تاکہ قاضی جھوٹے دعویٰ پر حکم نہ کرے ایسا ہی امام محمدؒ سے روایت ہے کہ گواہ یہ گواہی دیں کہ اس پر قرضہ تھا اور یہ گواہی کہ اس پر قرضہ ہی نہیں ہے اور اگر اقرار کے سنے ہوئے گواہوں کے سامنے دو عادلوں نے گواہی دی کہ قرض خواہ نے اپنا قرضہ پورا وصول کر لیا یا اس نے قرض دار کو معاف کر دیا تو دونوں گواہوں کو قرضہ کے اقرار کی گواہی سے باز رہنا روا نہیں ہے مگر جبکہ دونوں قرض خواہ کا معاف کرنا یا وصول پانا کانوں سے سن لیں تو گواہی نہ دیں ایسا ہی امام ابو یوسفؒ سے روایت ہے[(1)]۔

ہمارے زمانہ کے بعض مشائخ نے ان مسائل میں یہ اختیار کیا ہے کہ اگر گواہ کے سامنے دو گواہوں نے گواہی دی اور اس کے دل میں یقین آیا کہ یہ دونوں سچے ہیں تو اصل حق پر اس کو گواہی دینا جائز نہیں اور اگر اس کے سامنے ایک یا دو عادلوں نے گواہی دی مگر اس کے دل میں یقین نہ آیا تو اس کو جائز ہے کہ اصل میں جو حق اس کو معلوم ہے اس پر گواہی دے۔ اگر شوہر نے اپنی بیوی کے طلاق دینے یا مالک نے اپنے غلام کے آزاد کرنے کا گواہ کے سامنے اقرار کیا پھر اس کو نکاح یا بیع کی گواہی کے واسطے بلایا تو باز رہے اور اس کو گواہی دینا حلال نہیں ہے[(2)]۔

اگر ایک شخص نے دیکھا کہ جانور کا بچہ دوسرے کے پیچھے ہے اور اس کا دودھ پیتا ہے تو اس دیکھنے والے کو حلال ہے کہ گواہی دے کہ دودھ پینے والا جانور اسی جانور کا بچہ اور جانور کے مالک کی ملک ہے[(3)] اور بچہ ہونے کی گواہی کی یہ صورت ہے کہ کہے کہ یہ بچہ مثلاً اس ناقے کے پیچھے پیچھے چلتا تھا اور پیدا ہونے کی گواہی ادا کرنا شرط نہیں ہے[(4)]۔

ایک عورت نے اپنے باپ یا بھائی کے واسطے مال کا اقرار کر لیا اور اس کی مراد یہ ہے کہ باقی وارثوں کو ضرر پہنچے اور گواہ اس کو جانتے ہیں تو مشائخ نے فرمایا کہ گواہوں کو روا ہے کہ اس اقرار کی گواہی کو برداشت کریں اور گواہی ادا کریں لیکن اس عورت کو ایسا کرنا مکروہ ہے[(5)]۔

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي فِي بَيَانِ تَحَمُّلِ الشَّهَادَةِ وَحَدِّ أَدَائِهَا وَالِامْتِنَاعِ عَنْ ذَلِكَ3: 455۔۔۔فتاویٰ قاضی خان2: 299

2 نفس مصدر۔۔۔نفس مصدر

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي فِي بَيَانِ تَحَمُّلِ الشَّهَادَةِ وَحَدِّ أَدَائِهَا وَالِامْتِنَاعِ عَنْ ذَلِكَ3: 455۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب الشہادت،الفصل الأول: في بيان تحمل الشهادة وحل أدائها والامتناع عن ذلك8: 293

4 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي فِي بَيَانِ تَحَمُّلِ الشَّهَادَةِ وَحَدِّ أَدَائِهَا وَالِامْتِنَاعِ عَنْ ذَلِكَ3: 455۔۔۔فتاویٰ تاتارخانیہ، کتاب الشہادۃ،الفصل:1حل تحمل الشہادۃ11: 398

5 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي فِي بَيَانِ تَحَمُّلِ الشَّهَادَةِ وَحَدِّ أَدَائِهَا وَالِامْتِنَاعِ عَنْ ذَلِكَ3: 455۔۔۔فتاویٰ قاضی خان2: 300

**تقابل**

جیساکہ فتاویٰ عالمگیری میں ایک ہی نوعیت کے بہت سے مثالیں بیان ہوئیں کہ جب گواہوں نے ایک عورت پر گواہی دی ،اس کا نسب بھی بیان کیااور وہ عورت قاضی کے عدالت میں موجود تھی قاضی نے اسی کی بابت پوچھاکہ تم اسے جانتے ہواور گواہوں نے انکار کیاتواس عورت پر گواہوں کی گواہی نامقبول ہو گی اور اگر گواہوں نے کہاکہ ہم نے اس نام اور نسب کے عورت پر گواہی برداشت کیا لیکن ہم نہیں جانتے کہ وہ عورت یہی ہے یا نہیں توان کی گواہی اس نام کی عورت پر درست ہے اور مدعی پر لازم ہے کہ گواہ لائے۔ جبکہ قانون شہادت میں موجودہ بحث مفقود ہے۔

**دفعہ (81)　　کب گواہوں کی گواہی قبول اور کب غیر قبول ہو گی؟**

**وضاحت**

اگر کسی بادشاہ کے نوکر کے واسطے اقرار کیا پھر اقرار کرنے والے نے کہاکہ میں نے اس کے خوف سے اقرار کر دیا۔ پس اگر گواہ اس کے خوف سے واقف ہو تو گواہی نہ دے اور اگر خوف سے واقف نہ ہواتو گواہی دے اور قاضی کو آگاہ کر دے کہ یہ ایک سلطانی سپاہی کے قبضہ میں تھا۔ اسی طرح دریافت کیا گیا کہ ایک شخص نے نخاس کا بازار سلطان سے بطور ٹھیکہ کے بالمقطع کچھ درہم معلوم ہر مہینہ دینے کے اقرار پر لیااور اس کو تحریر کر دیا تو کیا یہ جائز ہے اور گواہوں کو اس کی گواہی دینا جائز ہے توانہوں نے فرمایا کہ ٹھیکہ لینے والا اور دینے والا دونوں راہ راست سے گمراہ ہیں اور اگر گواہوں نے اس پر گواہی دی توان پر لعنت ہے پھر ان سے دریافت کیا گیا کہ اگر گواہوں نے ٹھیکہ دار کے درہموں کے اقرار پر گواہی دی اور سبب کو وہ پہچانتے ہیں تو گواہی آیا جائز ہے تو فرمایا کہ اگر سبب پہچاننے کے بعد انہوں نے گواہی دی تو وہ معلون ہیں اور ایسے معاملات میں گواہی جائز نہیں ہے اور ایسے ہی ہر اقرار پر گواہی دینا کہ جس کا سبب حرام و باطل ہو جائز نہیں[1]۔

اگر گواہ نے اپنا خط پہچانا اور تحریر اس کے نزدیک محفوظ ہے اور اسے گواہی لکھنا یاد نہیں توامام ابو یوسفؒ وامام محمدؒ کے نزدیک گواہی دینا جائز ہے اور فقیہ ابواللیثؒ نے فرمایا کہ ہم اسی کو لیتے ہیں اور اگر تحریر مدعی کے پاس ہو تو گواہ کو گواہی دینا جائز نہیں ہے اور یہی مختار ہے[2]۔

---

1　فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي فِي بَيَانِ تَحَمُّلِ الشَّهَادَةِ وَحَدِّ أَدَائِهَا وَالِامْتِنَاعِ عَنْ ذَلِكَ3: 456۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب الشہادت،الفصل الأول: في بيان تحمل الشهادة وحل أدائها والامتناع عن ذلك8: 294

2　فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي فِي بَيَانِ تَحَمُّلِ الشَّهَادَةِ وَحَدِّ أَدَائِهَا وَالِامْتِنَاعِ عَنْ ذَلِكَ3: 456۔۔۔فتاویٰ قاضی خان2: 301

ہمارے اصحاب متاخرین نے فرمایا کہ اگر گواہ کو اپنے خط میں شبہہ نہ ہو تو گواہی دینا جائز ہے اگرچہ اس کو حادثہ یاد نہ ہو خواہ نوشتہ تحریری خصم کے پاس ہو یا دوسرے کے پاس ہو اور اسی پر فتویٰ ہے۔ پھر بنا بر قول مفتیٰ بہ کے اگر گواہ نے اپنے خط پر اعتماد کر کے گواہی دی تو چاہیئے کہ قاضی دریافت کرے کہ تو اپنے علم پر گواہی دیتا ہے یا خط پر، پس اگر اس نے کہا کہ اپنے جاننے پر گواہی دیتا ہوں تو قبول کرے[1]۔

ایک شخص نے وصیت نامہ لکھا اور گواہوں سے کہا کہ جو کچھ اس میں ہے اس پر گواہ رہو اور وصیت نامہ ان کو پڑھ کر نہ سنایا تو ہمارے علماء نے فرمایا کہ گواہوں کو جو کچھ اس میں ہے اس کی گواہی دینا جائز نہیں اور یہی صحیح ہے اور صرف اس وقت گواہی حلال ہے کہ جب تین باتوں میں سے کوئی پائی جائے یا تو اس نے وصیت نامہ ان کو پڑھ کر سنایا ہو یا غیر نے لکھا ہو اور گواہوں کے سامنے اس کو سنایا اور اس نے گواہوں سے کہا کہ تم اس کے مضمون کے گواہ رہو یا خود اس نے گواہوں کے سامنے لکھا اور گواہ جانتے ہیں کہ جو اس میں لکھا ہے۔ پھر وہ کہے کہ تم گواہ رہو اور اگر اس نے گواہوں کے سامنے لکھا اور گواہ جانتے ہیں جو کچھ اس میں لکھا ہے مگر اس نے نہ کہا کہ تم اس کے مضمون پر گواہ رہو تو گواہوں کو گواہی دینا روا نہیں ہے اور امام نسفیؒ نے فرمایا کہ یہ حکم اس وقت ہے کہ تحریر نقش کے ساتھ نہ ہو اور اگر تحریر نقش کے ساتھ ہو یعنی جیسے دوات کی روشنائی سے حروف نقش کر کے لکھے ہیں اور گواہوں کے سامنے لکھا اور گواہوں کو اس کا مضمون معلوم ہے تو ان کو گواہی دینا روا ہے اگرچہ اس نے نہ کہا کہ تم اس کے مضمون پر گواہ رہو اور یہ قول اچھا ہے[2]۔

## تقابل

مذکورہ دفعہ گواہوں کی گواہی کی قبولیت اور عدم قبولیت سے متعلق ہے کہ اگر کسی شخص نے وصیت نامہ لکھ کر گواہوں کو اس پر گواہ کیا لیکن اسے یہ وصیت نامہ نہ پڑھوایا تو علمائے احناف کے ہاں اس کی گواہی دینا جائز نہیں۔ البتہ صرف اس وقت گواہی حلال ہے کہ جب مندرجہ ذیل تین باتوں میں سے کوئی بات پائی جائے:

وصیت نامہ ان کو پڑھ کر سنایا ہو۔

یا غیر نے وصیت نامہ لکھا ہو۔

یا گواہوں کے سامنے اسے پڑھ کر سنایا ہو۔

جبکہ قانون شہادت میں باوجود تلاش بسیار کا یہ بحث نہ مل سکا۔

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الثَّانِي فِي بَيَانِ تَحَمُّلِ الشَّهَادَةِ وَحَدِّ أَدَائِهَا وَالِامْتِنَاعِ عَنْ ذَلِكَ3: 456۔۔۔البحر الرائق، کتاب الشہادات، لا يعمل شاهد وقاض وراو بالخط إن لم يتذكروا7: 72

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الثَّانِي فِي بَيَانِ تَحَمُّلِ الشَّهَادَةِ وَحَدِّ أَدَائِهَا وَالِامْتِنَاعِ عَنْ ذَلِكَ3: 456۔۔۔فتاویٰ قاضی خان2: 301

## دفعہ (82) اجنبی شخص کی نسب کے بارے میں گواہی دینا جائز ہے یا نہیں؟

**وضاحت**

اگر ایک شخص ایک قوم میں آکر اترا اور وہ لوگ اس کو نہیں پہچانتے ہیں اور اس نے کہا کہ فلاں بن فلاں ہوں تو لوگوں کو اس کے نسب کی گواہی دینی جائز نہیں ہے جب تک کہ اس کے شہر کے دو آدمیوں سے ملاقات نہ ہو اور وہ دونوں عادل اس بات کی گواہی نہ دیں کہ یہ فلاں بن فلاں ہے۔ صحیح یہی ہے جبکہ بعض نے کہا کہ موت کی گواہی میں ایک مرد یا ایک عورت کی گواہی کافی ہے اور لفظ شہادت بالاتفاق شرط نہیں ہے[1]۔

**تقابل**

جیسا کہ ذکر ہوا کہ ایک اجنبی شخص نے کسی قوم میں آکر کہا کہ میں فلاں بن فلاں ہوں تو اسی قوم کے لوگوں کے لیے جائز نہیں ہے کہ وہ اس کے نسب کی گواہی دے حتی کہ اجنبی شخص کے شہر کے دو عادل گواہ اس پر گواہی نہ دیں کہ یہ واقعی فلاں بن فلاں ہے۔ پھر ذکر ہوا کہ موت کی گواہی میں ایک مرد اور ایک عورت کی گواہی کافی ہے۔ جبکہ قانون شہادت میں ذکر ہے کہ شہادت دینے کے لیے کسی شخص کی اہلیت اور کسی مقدمے میں مطلوبہ گواہوں کی تعداد احکام اسلام کے مطابق متعین کی جائے گی جس طرح کہ قرآن پاک اور سنت میں ان کا تعین کیا گیا ہے[2]۔

## باب: 3

## دفعہ (83) گواہی ادا کرنے اور اس کی سماعت کی صورت کے بیان میں

**وضاحت**

حاضر پر گواہی دینے میں یہ ضروری ہے کہ مدعا علیہ مدعی کی طرف اشارہ کرے اور جس چیز پر گواہی دیتا ہے اگر وہ مال منقولہ ہو تو اس کی طرف اشارہ کی ضرورت ہے اور اس چیز کو مشہود بہ کہتے ہیں اور میت یا غائب پر گواہی دیتے ہیں درحالیکہ اس کا وکیل یا وصی حاضر ہو گواہوں کو چاہیئے کہ میت یا غائب کا نام لیں اور ان دونوں کے باپ اور دادا کا نام لیں اور خصافؒ نے دادا کا نام لینا شرط کیا ہے

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي فِي بَيَانِ تَحَمُّلِ الشَّهَادَةِ وَحَدِّ أَدَائِهَا وَالِامْتِنَاعِ عَنْ ذَلِكَ3: 458۔۔۔فتح القدیر، کتاب الشہادات،فصل ما یتحمله الشاهد على ضربين7: 388

2 قانون شہادت، باب گواہوں کے بارے میں (2) دفعہ: گواہوں کی اہلیت اور تعداد (17)

۔بعض مشائخ نے کہا کہ یہ امام اعظمؒ اورامام محمدؒ کے نزدیک ہے اورامام ابویوسفؒ کے نزدیک باپ کانام ذکر کردیناکافی ہے اور صحیح یہ ہے کہ دادا کی طرف نسبت کرناضروری ہے[1] اوراگر قاضی نے بدوں دادا کے نام ذکر کرنے کے فیصلہ کردیاتونافذنہ ہوگا کیونکہ یہ صورت مجتہدفیہ ہےاوراگروہ شخص فقط نام سے مشہورہو جیسے ابو حنیفہؒ توصرف اس کانام کافی ہے باپ داد کی ضرورت نہیں[2]۔

اگرکسی نے دعویٰ کیاکہ زیدنے میرے اس قدرچوپایہ ہلاک کرڈالے ہیں اور گواہ قائم کیے توگواہوں کوچاہیئے کہ نرومادہ کی تفصیل بیان کریں اوراگریہ بیان نہ کیاتوفقیہ ابو بکر فرماتے ہیں کہ مجھے گواہی باطل ہونے کاخوف ہےاور مدعی کوشاید کچھ نہ دلایاجائےاوراگر نرومادہ بیان کردے تورنگ بیان کرنے کی ضرورت نہیں ہےاور گواہی جائزہےاور شیخ کے نزدیک باوجود نرومادہ کے قسم بیان کرناکہ گھوڑایاخچرہے ضروری ہے صرف چوپایہ کہناکافی نہ ہوگااور بعض مشائخ نےاس سے انکار کیااوراول اصح ہے[3]۔

اگر قاضی نے گواہوں سے رنگ دریافت کیااورانہوں نے بیان کردیاپھردعویٰ کے وقت گواہی دی اوراس کے برخلاف صفت بیان کی توگواہی مقبول ہوگی اور غیر محتاج چیزوں میں اختلاف مضر نہیں ہے۔اگربیان کیاکہ یہ فلانی عورت اس مدعاعلیہ پر تین طلاقوں سے حرام ہے اس پراس سے الگ رہناواجب ہے تواس گواہی میں خلل ہے چاہیئے کہ فعل طلاق مدعاعلیہ کی طرف نسبت کرکے یوں گواہی دیں کہ اس نے تین طلاق اس کودی ہیں۔اسی طرح گواہ کابیان کہ اس نے عورت کی طلاق کی قسم کھائی تھی اوراس میں چھوٹا بڑاکافی نہیں ہے جب تک قسم اوراس کے ٹوٹنے کی تفسیر بیان نہ کرے[4]۔

افلاس کی گواہی اس طرح دینی چاہیئے کہ ہم اس کاکچھ مال سوائے رات ودن کے پہننے کے کپڑوں کے نہیں جانتے ہیں۔ایک شخص دوسرے کے پاس آیااوراس سے کپڑاچکایا اور بائع کودرہم دےدیں اور کپڑالے لیااوربدوں زبانی بیع کی گفتگو کرکے دونوں جداہوگئے توجائز ہے۔پھراگردونوں میں جھگڑاہوااور گواہوں کی ضرورت ہوئی توگواہوں کویہ بیان کرناچاہیئے کہ اس نے درہم

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّالِثُ فِي صِفَةِ أَدَاءِ الشَّهَادَةِ وَالِاسْتِمَاعِ إلَى الشُّهُودِ3: 459۔۔۔البحرالرائق، کتاب الشہادات،لا شهادة للفرع إلا بموت أصله أو مرضه أو سفره7: 125

2 نفس مصدر۔۔۔نفس مصدر

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّالِثُ فِي صِفَةِ أَدَاءِ الشَّهَادَةِ وَالِاسْتِمَاعِ إلَى الشُّهُودِ3: 459۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب الشہادت،الفَصْل الرابع: في الاستماع إلىَ الشُهُود وَصِفَةِ أداء الشَّهَادَة8: 331

4 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّالِثُ فِي صِفَةِ أَدَاءِ الشَّهَادَةِ وَالِاسْتِمَاعِ إلَى الشُّهُودِ3: 460۔۔۔فتاویٰ تاتارخانیہ،الفصل3:فی بیان من تقبل شہادتہ ومن لاتقبل11: 425

دے کر کپڑا لے لیااور بیع پر گواہی نہ دیں مگر جبکہ دونوں میں پہلے سے کچھ ایسی باتیں پیش آئی ہوں کہ جس سے گواہوں کو یہ لیں دین بطور بیع کے ثابت ہو اور قاضی بھی بیع بالتعاطی کو جائز جانتا ہو[1]۔

اگر بیع بالتعاطی واقع ہو تو گواہوں کی گواہی دینے کی یہ صورت ہے کہ لین دین پر گواہی دیں اور بیع پر گواہی نہ دیں اور بعض نے کہا کہ اگر بیع پر گواہی دی تو جائز ہے[2]۔

اگر مدعی نے کہا کہ فلاں چیز میری ملکیت ہے اور میرا حق ہے تو اس قدر پر اکتفانہ کیا جائے گا اور یوں کہنا چاہیئے کہ میرا حق ہے اور کہتے تھے کہ فلاں کے قبضہ میں ناحق اس میں یوں کہنا چاہیئے کہ فلاں کے قبضہ میں ناحق ہے تا کہ ایسے الفاظ میں کلمہ نفی نہ ملا یا جا سکے اور فرمایا کہ اس میں احتیاط ہے اور یہ احتیاط سپرد کرنے کے دعوی میں ہے۔ اگر گواہوں نے فارسی میں کہا کہ نا گواہ دای دہم کہ ایں عین مدعی بہ ملک ایں بمدعی ست تو ان کی گواہی مقبول ہو گی یا نہیں فرمایا کہ ہاں اور بعض نے کہا نامقبول ہونا چاہیئے کیونکہ ما گواہی وہم عرف میں استقبال یعنی آئندہ زمانہ کے واسطے آتا ہے اور حال کے واسطے ما گواہی دی دہم آتا ہے[3]۔

**تقابل**

فتاویٰ عالمگیری میں گواہی ادا کرنے اور سماعت کی صورت کے متعلق تفصیلی بیان ہوا کہ گواہوں کو گواہی دینے وقت مدعی اور مدعاعلیہ کی طرف اور مال منقولہ کی طرف اشارہ کرنا چاہیئے۔اسی طرح غائب اور میت اور میت کے دادا کا نام بھی لینا خصافؒ کے نزدیک لینا چاہیئے جبکہ امام اعظمؒ،امام محمدؒ اور امام ابو یوسفؒ کے ہاں دادا کی نسبت کرنا ضروری ہے یعنی گواہی دیتے وقت ہر شخص اور ہر معاملے کے بارے میں تفصیلی گواہی دینا چاہیئے۔ جبکہ قانون شہادت میں شہادت کے واسطے مذکور ہے کہ عدالت کسی گواہ کی اہلیت کا تعین کسی گواہ کے لیے احکام اسلام کی رو سے جس طرح کہ ان کا تعین قرآن پاک اور سنت میں کیا گیا ہے مقرر کردہ شرائط کے مطابق کرے گی اور جبکہ ایسا گواہ موجود نہ ہو، عدالت ایسے گواہ کی شہادت لے سکے گی جو دستیاب ہو سکے[4]۔

**دفعہ (84)　　گواہوں کے بارے میں**

**وضاحت**

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّالِثُ فِي صِفَةِ أَدَاءِ الشَّهَادَةِ وَالِاسْتِمَاعِ إلَى الشُّهُودِ3: 460۔۔۔فتاویٰ قاضی خان2: 288

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّالِثُ فِي صِفَةِ أَدَاءِ الشَّهَادَةِ وَالِاسْتِمَاعِ إلَى الشُّهُودِ3: 460۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب الشھادت،الفصل الرابع: في الاستماع إلىَ الشُهُود وَصِفَةِ أداء الشَّهَادَة8: 332

3 نفس مصدر۔۔۔نفس مصدر8: 329

4 قانون شہادت، باب گواہوں کے بارے میں(2)دفعہ: شہادت کون دے سکتا ہے(3)

اگر کسی نے دوسرے پر دس درہم کا دعویٰ کیا اور گواہ نے کہا کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ اس مدعی کے اس مدعا علیہ پر مبلغ دس درہم ہیں تو گواہی مقبول ہے اور یہی اصح ہے[1]۔

اگر فارسی میں دوازدہ درہم کا دعویٰ کیا اور گواہ نے گواہی میں وہ دوازدہ درہم کہا تو مقبول نہیں ہے اور اسی طرح اگر وہ دوازدہ درہم یعنی دس بارہ درہم کا دعویٰ کیا تو دعویٰ صحیح نہیں ہے اور اسی طرح اگر دعویٰ میں بیان کیا کہ یہ چیز دس بارہ برس سے میری ملکیت ہے تو دعویٰ کی سماعت نہ ہو گی اور اسی طرح اگر گواہوں نے اس طرح گواہی دی تو مقبول نہیں ہے۔ اگر مدعی نے کسی شخص پر کسی چیز کے قبضہ کر لینے کا دعویٰ کیا اور گواہ نے بیان کیا کہ اس مدعا علیہ نے یہ کہا کہ اس مدعی نے یہ چیز میرے پاس بھیج دی تو گواہی مقبول نہ ہو گی اور قاضی نے اس کو سنا مگر یہ معلوم نہ ہوا کہ کس گواہ نے کہا پھر قاضی نے ان سے دریافت کیا تو سب نے کہا کہ استغفر اللہ میں نے اپنی گواہی میں جھوٹ بولا اور قاضی نے اس کو سنا مگر یہ معلوم نہ ہوا کہ کس گواہ نے کہا پھر قاضی نے ان سے دریافت کیا تو سب نے کہا کہ ہم اپنی گواہی پر قائم ہیں تو مشائخ نے فرمایا کہ قاضی اس گواہی پر فیصلہ نہ کرے گا اور سب کو اپنے پاس سے اٹھا دے گا۔ پھر اگر مدعی دوسرے روز ان میں سے دو شخصوں کو لایا اور انہوں نے گواہی ادا کی تو جائز ہے[2]۔

اگر دعویٰ سے پہلے کسی معاملہ میں گواہی دی پھر دعویٰ ہونے کے بعد گواہی دی تو اس کی گواہی مقبول ہو گی[3] اور اگر چلے جانے سے پہلے مجلس قضا میں اس کا تدارک کر لیا تو مقبول ہے ورنہ نہیں اور امام ابو حنیفہؒ اور امام ابو یوسفؒ سے روایت کیا گیا ہے کہ غیر مجلس قضا میں بھی اس سے یہ سب باتیں قبول کی جائیں گے اور ظاہر وہی ہے جو ہم نے پہلے بیان کیا[4]۔

**تقابل**

جیسا کہ فتاویٰ عالمگیری میں گواہوں کے بارے میں تفصیل سے بحث ہوا کہ گواہوں کی گواہی کب قابل قبول ہو گی اور گواہی کون دے گا اسی طرح قانون شہادت میں گواہوں کے بارے میں مذکورہ بحث ان الفاظ کے ساتھ ذکر ہے کہ تمام اشخاص شہادت دینے کے اہل ہوں گے یہاں تک کہ عدالت یہ نہ سمجھے کہ وہ صغر سنی یا انتہائی ضعیف العمری یا علالت، خواہ جسمانی ہو یا ذہنی یا اسی قسم کے کسی اور سبب سے ان سوالات کے سمجھنے یا ان کا معقول جواب دینے سے معذور ہیں جو ان سے پوچھے جائیں:

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّالِثُ فِي صِفَةِ أَدَاءِ الشَّهَادَةِ وَالِاسْتِمَاعِ إلَى الشُّهُودِ3: 461۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب الشہادت، الفَصْل الرابع: في الاستماع إلىَ الشُهُود وَصِفَةِ أداء الشَّهَادَة8: 330

2 نفس مصدر۔۔۔ نفس مصدر

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّالِثُ فِي صِفَةِ أَدَاءِ الشَّهَادَةِ وَالِاسْتِمَاعِ إلَى الشُّهُودِ3: 463۔۔۔فتاویٰ قاضی خان2: 285

4 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّالِثُ فِي صِفَةِ أَدَاءِ الشَّهَادَةِ وَالِاسْتِمَاعِ إلَى الشُّهُودِ3: 463۔۔۔البحر الرائق، کتاب الشہادات، فروع شهد الوصي بعد العزل للميت7: 102

-مگر شرط یہ ہے کہ کوئی شخص شہادت دینے کا مجاز نہیں ہوگا اگر اسے کسی عدالت نے دروغ حلفی یا جھوٹی گواہی دینے کے لیے سزا دی ہو۔

-پہلے فقرہ شرطیہ کے احکام کا اطلاق ایسے شخص پر نہیں ہوگا جس کے بارے میں عدالت کو اطمینان ہو کہ وہ اس کے بعد تائب ہو گیا اور اس نے اپنے اطوار کی اصلاح کر لی ہے۔

-مزید شرط یہ ہے کہ عدالت کسی گواہ کی اہلیت کا تعین کسی گواہ کے لیے احکام اسلام کی رو سے جس طرح کہ ان کا تعین قرآن پاک اور سنت میں کیا گیا ہے مقرر کردہ شرائط کے مطابق کرے گی اور جبکہ ایسا گواہ موجود نہ ہو، عدالت ایسے گواہ کی شہادت لے سکے گی جو دستیاب ہو سکے[1]۔

**دفعہ(85) اگر مدعی نے قاضی سے کہا کہ میرے پاس گواہ نہیں ہیں اور قاضی نے مدعا علیہ سے قسم لی**

**وضاحت**

ایک شخص کے قبضہ میں ایک غلام ہے اس پر ایک شخص کا دعویٰ ہے اور اس کے گواہ موجود ہیں۔ پھر ایک گواہ نے مدعا علیہ کے ایک غلام کی نسبت قاضی کے سامنے کہا کہ یہ وہ غلام نہیں ہے جس میں مدعی نے دعویٰ کیا ہے۔ پھر مدعی نے بعینہ اسی غلام میں دعویٰ کیا اور اسی گواہ نے جس نے قاضی کے سامنے وہ بات کہی تھی گواہی دی تو بعض نے کہا کہ اس کی گواہی قبول نہ کرنا واجب ہے اور بعض نے کہا کہ قبول کرنا واجب ہے[2]۔

ایک شخص نے دوسرے پر ایک غلام کا دعویٰ کیا جو اس کے قبضہ میں ہے اور کہا کہ تو نے میرے ہاتھ اس کو ہزار درہم کو فروخت کیا تھا اور میں نے ثمن ادا کر دیا ہے اور مدعا علیہ نے بیع واقع ہونے اور ثمن لینے سے انکار کیا اور دو گواہوں نے مدعی کی طرف سے گواہی دی کہ بائع نے بیع کا اقرار کیا ہے اور ہم غلام کو نہیں پہچانتے ہیں لیکن بائع نے ہم سے بیان کیا تھا کہ میرا غلام زید ہے اور دوسرے دو گواہوں نے بیان کیا کہ اس غلام کا نام زید ہے یا بائع نے اقرار کیا کہ اس کا نام زید ہے تو گواہی سے بیع تمام نہ ہوگی اور بائع سے قسم لی جائے گی۔ پس اگر اس نے قسم کھالی تو ثمن واپس کرے گا اور اگر انکار کیا تو انکار سے بیع لازم ہو جائے گا اور اگر دو گواہوں نے گواہی

---

1 قانون شہادت، باب گواہوں کے بارے میں(2) دفعہ(3) شہادت کون دے سکتا ہے۔

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الثَّالِثُ فِي صِفَةِ أَدَاءِ الشَّهَادَةِ وَالِاسْتِمَاعِ إلَى الشُّهُودِ3: 464---المحیط البرہانی، کتاب الشہادت، الفصل الرابع: في الاستماع إلىَ الشُهُود وَصِفَةِ أداء الشَّهَادَة8: 332

دی کہ بائع نے اقرار کیا کہ میں نے اپنا غلام جس کا نام زید ہے فروخت کیا اور گواہوں نے زید کی طرف حلیہ یا عیب وغیرہ کوئی ایسی صورت قیاس میں برابر ہیں لیکن میں استحساناً دوسری صورت میں بیع کی اجازت دیتا ہوں اور یہی حکم باندی کا ہے[1]۔

**تقابل**

جیسا کہ فتاویٰ عالمگیری میں مذکورہ مسئلہ کا حل قرآن وسنت کی روشنی میں کیا گیا ہے کہ اگر مدعی نے قاضی کے سامنے ایک مسئلہ پیش کیا لیکن اس کے پاس گواہ نہ تھے اور انہوں نے قاضی سے قسم لینے کی درخواست کی تو البینۃ علی المدعی والیمین علی من انکرہ کے تحت فیصلہ ہوگا جو کہ عین دین اسلام ہے۔ جبکہ قانون شہادت میں مذکور ہے کہ کسی واقعہ کا ثابت شدہ ہونا اس وقت کہلائے گا جبکہ عدالت ان امور پر غور وخوض کرنے کے بعد جو اس کے روبرو پیش ہوں یا تو اس کے وجود پر یقین کرے یا اس کے وجود کو اس قدر غالب خیال کرے کہ اس خاص معاملے کے حالات کے تحت ایک عاقل شخص کو اس مفروضہ پر عمل پیرا ہونا چاہیئے کہ اس کا وجود ہے[2]۔

**باب: 4 ان لوگوں کے بیان میں جن کی گواہی مقبول ہے اور جن کی گواہی غیر مقبول ہے**

**دفعہ (86) ان لوگوں کے بیان میں جن کی گواہی اس سبب سے مقبول نہیں ہے کہ وہ گواہی کے لائق نہیں ہیں**

**وضاحت**

ہمارے علماء کے نزدیک گونگے کی گواہی جائز نہیں ہے۔ اندھے کی گواہی مقبول نہیں ہے خواہ وہ گواہی برداشت کرنے کے بعد اندھا ہو گیا ہو یا اس سے پہلے خواہ گواہی ایسی چیز میں ہو جس میں سن کر گواہی دینا جائز ہوتی ہے یا ایسی چیز میں نہ ہو اور امام ابو یوسفؒ نے فرمایا کہ ایسی چیزوں میں جائز ہے کہ جن میں سن کر گواہی دینا جائز ہے اور جن چیزوں میں فقط سننا گواہی کے واسطے کافی نہیں ہے ان میں بھی اگر گواہی برداشت کرنے کے وقت آنکھوں والا تھا اور گواہی ادا کرنے کے وقت اندھا ہو گیا تو جائز ہے بشرطیکہ اس کے نام ونسب سے واقف ہو[3]۔

ایسے ہی قیدیوں میں جو باہم قید خانہ میں واقع ہو ایک پر دوسرے کی گواہی مقبول نہیں ہے اور اکیلی عورتوں کی گواہی بچہ کی ماں کے پیٹ سے جدا ہونے کے وقت رونے میں یا اس وقت اس کے کسی عضو کی جنبش کرنے میں اس پر نماز پڑھی جانے کے واسطے بالاجماع

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّالِثُ فِي صِفَةِ أَدَاءِ الشَّهَادَةِ وَالِاسْتِمَاعِ إلَى الشُّهُودِ3: 464۔۔۔فتاویٰ قاضی خان2: 286

2 قانون شہادت، باب واقعات کا تعلق (1) دفعہ (2) تعبیر کے تمثیل (5)

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 465۔۔۔فتح القدیر، کتاب الشہادات، باب من تقبل شهادته ومن لا تقبل7: 397

مقبول ہے اور میراث کے واسطے مقبول ہونے میں اختلاف ہے امام ابو حنیفہؒ نے فرمایا کہ قبول نہ ہوگی اور دو مرد یا ایک مرد اور دو عورتیں ہونی چاہیئے ہیں اور صاحبین نے فرمایا کہ ایک عورت عادلہ ہو تو صرف اسی کی گواہی مقبول ہے[1] اور یہی راجح ہے[2]۔ عورتوں کی گواہی جدا ہونے سے پہلے جنبش کرنے پر صاحبین کے نزدیک اور ایک مرد دو عورتوں یا دو مردوں کی گواہی جدا ہونے سے پہلے بچہ حرکت کرنے پر یا جدا ہونے کے وقت حرکت کرنے پر بالاجماع مقبول نہیں ہے[3]۔ چوری کے معاملہ میں ہاتھ کاٹنے کے واسطے عورتوں کی گواہی مقبول نہیں ہے اور مال کی ضمانت کے واسطے مقبول ہے۔

اگر کسی نے اپنی بیوی کے معاملہ میں اس کی طرف سے گواہی دی اور ہنوز قبول نہ ہوئی تھی اور نہ رد ہوئی تھی کہ دونوں میں جدائی واقع ہوگئی تو امام محمدؒ نے یہ صورت ذکر کی ہے اور امام ابو یوسفؒ سے روایت ہے کہ قاضی اس گواہی پر حکم نہ دے گا جب تک دوبارہ گواہ گواہی ادا کرے[4]۔

## تقابل

فتاویٰ عالمگیری میں جس تفصیل کے ساتھ ذکر ہوا کہ کس کس کی گواہی قبول ہوگی اور کس کس کی غیر مقبول ہوگی۔ دلائل اور ائمہ کے اختلاف کے ساتھ ذکر ہوا جبکہ قانون شہادت میں ہے کہ زبانی شہادت کے تمام صورتوں میں خواہ کچھ ہی کیوں نہ ہو بلاواسطہ ہونا ضروری ہے یعنی:

- اگر وہ کسی ایسے واقعہ کی بابت ہو جس کا دیکھنا ممکن ہے تو ایسے گواہ کی شہادت ہونی چاہیئے جو یہ کہے کہ اس نے اسے اپنی آنکھوں سے دیکھا۔
- اگر وہ کسی ایسے واقعہ کی بابت ہو جس کا سننا ممکن ہے تو ایسے گواہ کی شہادت ہونی چاہیئے جو یہ کہے کہ اس نے اسے اپنے کانوں سے سنا۔
- اگر وہ کسی ایسے واقعہ کی بابت ہو جو کسی اور قوت حسی سے یا کسی دیگر طریقے سے محسوس ہو سکتا ہو، تو ایسے گواہ کی شہادت ہونی چاہیئے جو یہ کہے کہ اس نے اسے اس قوتِ حسی کے ذریعے سے یا اس طریقے سے محسوس کیا۔

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ 3: 465۔۔۔ المحیط البرہانی، کتاب الشہادت، الفصل الثاني: في أقسام الشهادة وفي شهادة النسَاء 8: 310

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ 3: 465۔۔۔ فتح القدیر، کتاب الشہادات، باب من تقبل شهادته ومن لا تقبل 7: 397

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ 3: 466۔۔۔ المحیط البرہانی، کتاب الشہادت، الفصل الثاني: في أقسام الشهادة وفي شهادة النسَاء 8: 310

4 نفس مصدر۔۔۔ نفس مصدر

-اگر وہ کسی رائے یاان وجوہات کی بابت ہو جن کی بناپر مذکورہ رائے قائم کی گئی ہو تو ایسے گواہ کی شہادت ہونی چاہئیے جوان وجوہات کی بناپر مذکورہ رائے رکھتاہو۔

مگر شرط یہ ہے کہ ماہرین کی آراء جو کسی ایسے رسالہ میں ظاہر کی گئی ہوں جو عام طور پر فروخت ہوتاہواور وہ وجوہات جن پر مذکورہ آراء مبنی ہوں، مذکورہ رسالہ پیش کر کے ثابت کی جاسکتی ہوں، اگر مصنف کاانتقال ہوچکاہو یامل نہ سکتاہو یاشہادت دینے کے قابل نہ رہاہو یااس قدر تاخیر یاخرچ کے بغیر جو عدالت کی دانست میں مناسب ہو، گواہی دینے کے لیے طلب نہ کیاجاسکتاہو۔اگر گواہ وفات پاچکاہو یادستیاب نہ ہو سکتاہو یاشہادت دینے کے قابل نہ رہاہو یااس قدر تاخیر یاخرچ کے بغیر جو حالات کے تحت عدالت کے خیال میں نامناسب ہو،پیش نہ کیاجاسکتاہوتوفریق کواس بات کاحق حاصل ہوگاکہ حدود کے مقدمہ کےماسواء"شہادت علیٰ الا الشہادتہ"پیش کرے جس کے ذریعے گواہ اپنی طرف سے شہادت دینے کے لیے دو گواہوں کو مقرر کر سکتا ہے[1]۔

**دفعہ(87)　　ان لوگوں کے بیان میں جن کی گواہی بسبب فسق کے مقبول نہیں ہے**

**وضاحت**

جو شخص اعلان کے ساتھ کبیرہ گناہ کرے اس کی گواہی مقبول نہ ہونے پر اتفاق ہے اور یہ بھی اگر صغیرہ گناہ میں فسق کے طور پر اعلان کرے کہ اس کی شناخت سے لوگ فاسق نام رکھتے ہیں تو اس کی گواہی نامقبول ہے اور اگر ایسا نہ ہو پس اس کی صلاحیت فساد سے زیادہ اور خطا سے زیادہ صواب ہو اور سادہ دل نہ ہو تو عادل ہے اس کی گواہی مقبول ہے اور اگر ایسانہ ہو پس اس کی صلاحیت فساد سے زیادہ اور خطاسے زیادہ صواب ہواور سادہ دل نہ ہو توعادل ہے اس کی گواہی مقبول ہے[2]۔

امام ابویوسفؒ سے مروی ہے کہ اگر فاسق لوگوں کی نظر میں وجیہ ذی مروت ہو تو اس کی گواہی مقبول ہے اور اصح یہ ہے کہ مقبول نہیں۔یتیم کامال کھانے والے کی گواہی ایک بار کھانے سے رد کر دی جائے گی۔اسی طرح دائمی شراب خور کی گواہی جائز نہیں یعنی اگر اس نے ایک مرتبہ شراب پی اور اس کی نیت میں ہے کہ اگر پھر لوگوں پر ظاہر کرے یا نشہ میں باہر نکلے کہ اس سے لڑکے مسخرہ پن کریں اور بدوں اس شرط کے ایسا نہیں ہے حتیٰ کہ پوشیدہ شراب پینا نشہ ہیں[3]۔

---

1　قانون شہادت، باب: زبانی شہادت کے بارے میں(4)دفعہ(71)زبانی شہادت کابلاواسطہ ہوناضروری ہے

2　فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 466۔۔۔فتاویٰ قاضی خان2: 276

3　فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 466۔۔۔المحیط البرہانی،کتاب الشہادات،الفصل الثالث: في بيان من تقبل شهادته ومن لا تقبل8: 314

اگر دوا کی غرض سے نشہ پیا تو عدالت کو ساقط نہیں کرتا[1] اور جو شخص بدکاروں اور شراب خوروں کی مجلس میں بیٹھتا ہوا گرچہ شراب نہ پیتا ہو اس کی گواہی مقبول نہیں ہے جو شخص ایسے گناہ کبیرہ کا مرتکب ہو جس میں حد ماری جاتی ہے تو اس کی گواہی بسبب فسق کے مقبول نہ ہوگی[2]۔

**تقابل**

فتاویٰ عالمگیری میں ان لوگوں کا ذکر ہوا جن کی گواہی مقبول نہیں ہے ان میں کبیرہ وصغیرہ گناہوں کے اعلانیہ کرنے والے بھی ہیں۔اسی طرح امام ابو یوسفؒ فرماتے ہیں کہ ان لوگوں کی گواہی بھی مقبول ہیں جن فاسق لوگوں کی نظر میں وجیہ ذی مروت ہو، دائمی شراب خوار کی گواہی بھی قابل قبول نہیں۔جو شخص بدکاروں اور شراب خواروں کی مجلس میں اٹک بیٹھتا ہو اس کی گواہی بھی مقبول نہیں اگرچہ خود نہ پیتا ہو۔جبکہ قانون شہادت میں ذکر ہے کہ وہ شخص شہادت دینے کا مجاز نہیں ہو گا اگر اسے کسی عدالت نے دروغ حلفی یا جھوٹی گواہی دینے کے لیے سزا دی ہو[3]۔

**دفعہ (88) کن چیزوں سے عدالت ساقط ہوتی ہے اور کن سے نہیں؟**

**وضاحت**

جس فرض چیز کا وقت معین ہے جیسے روزہ و نماز جب اس میں بلاعذر تاخیر کرے گا عدالت ساقط ہو جائے گی اور جس فرض کا وقت معین نہیں ہیں جیسے زکوٰۃ وحج تو اس کی تاخیر سے عدالت ساقط نہیں ہوتی اور بعض نے کہا کہ بلاعذر تاخیر کرنے سے عدالت ساقط ہو جاتی ہے اور اسی کو فقیہ ابواللیث نے اختیار کیا ہے اور امام فخر الدین نے فرمایا کہ فتویٰ اس پر ہے کہ بلاعذر زکوٰۃ کی تاخیر سے عدالت ساقط ہو جاتی ہے اور اسی کو فقیہ ابواللیثؒ نے لیا ہے اور حج کی تاخیر کرنے سے ساقط نہیں ہوتی خصوصاً ہمارے زمانہ میں یہ مضمرات میں لکھا ہے اور صحیح یہ ہے کہ زکوٰۃ کی تاخیر سے عدالت باطل نہیں ہوتی اور اگر جمعہ کو تین دفعہ ترک کیا تو فاسق ہو گیا ایسا ہی بعض مواضع میں مذکور ہے اور اسی کو شمس الائمہ سرخسی نے لیا ہے اور بعض مقامات پر ہے کہ اس سے عدالت جاتی رہتی ہے اور تقدیر اور عدد[4]

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 466۔۔۔البحر الرائق، کتاب الشهادات،باب من تقبل شهادته ومن لا تقبل7: 88

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 466۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب الشهادات،الفصل الثالث: في بيان من تقبل شهادته ومن لا تقبل8: 314

3 قانون شہادت، باب: گواہوں کے بارے میں (2) دفعہ (3) شہادت کون دے سکتا ہے۔

4 عدد یعنی تین مرتبہ ترک کیا پس مطلق ایک مرتبہ ترک کرنے کو بھی شامل ہے۔اقول: دیار ہندوستان میں بالفعل شرائط جمعہ میں بنابر اجتہادات کے اختلاف شدید ہے حتی کہ معراج الدرایہ میں ہے کہ جس ملک پر مشرکین حاکم ہوں اگر وہاں مسلمان باہم کسی کی بیعت بنظر اقامت جمعہ وعیدین کریں تو جائز ہو جائے حتیٰ کہ بدوں

کاذکر نہیں ہے اور شمس الائمہ حلوائی نے کہا کہ اسی پر فتویٰ ہے اور یہ حکم اس وقت ہے کہ جب جمعہ کو بیباکی اور بے رغبتی سے ترک کیا ہو کہ اس میں کچھ عذر نہ ہو[1]۔

اگر عذر سے ترک کیا مثلاً بیمار ہے یا شہر سے دور ہے یا اس تاویل سے کہ وہ امام جمعہ کو فاسق کہتا ہے علی ہذا تو اس کی گواہی مردودہ ہو گی ۔اگر کسی نے جماعت کی نماز اس وجہ سے ترک کی کہ عام لوگوں کی مانند جماعت کی عظمت اس کے دل میں نہیں ہے یا بیباکی یا فسق کی وجہ سے ترک کی تو اس کی گواہی جائز نہیں ہے اور اگر اس تاویل سے ترک کی کہ امام جماعت مرد فاسق ہے اس کی اقتدا مکروہ ہے اور اس کا بدلنا اس کے اختیار میں نہیں ہے اس لیے اس نے تنہا اپنے گھر میں پڑھ لی یا امام کو گمراہ کہتا ہو اور اس کی اقتدا جائز نہ سمجھتا ہو تو اس سے عدالت ساقط نہ ہو گی[2]۔

**تقابل**

فتاویٰ عالمگیری میں تفصیل کے ساتھ ذکر ہوا کہ نماز اور زکوٰۃ کو بلا عذر مؤخر کرنے والوں کی عدالت ساقط ہو جاتی ہے کیونکہ ان فرضوں کا وقت معین ہے جبکہ زکواۃ اور حج کو مؤخر کرنے والوں کی عدالت ساقط نہیں ہوتی ۔زکواۃ کے متعلق اختلاف ہے کہ تاخیر کرنے والی کی عدالت ساقط ہوتی یا نہیں۔اسی طرح تین دفعہ جمعہ کو ترک کرنے والا بھی عادل نہیں رہتا اور اس کی گواہی بھی قبول نہ ہو گی لیکن اگر وہ اس تاویل سے جمعہ نہیں پڑھتا کہ امام جماعت مردِ فاسق ہے ،اس کی اقتداء مکروہ ہے اور اس کا بدلنا اس کے اختیار میں نہیں ہے تو ان صورتوں میں جمعہ کو ترک کرنے والے کی عدالت ساقط نہ ہو گی۔ جبکہ قانون شہادت میں صرف دو ایسے اشخاص کا ذکر ہے جن کی عدالت کسی وجہ سے ساقط ہو گئی ہو۔

-اس شخص کی عدالت ساقط ہو گی اگر اسے کسی عدالت نے دروغ حلفی یا جھوٹی گواہی دینے کے لیے سزا دی ہو۔

- مجنون کی عدالت ساقط ہو گی جب تک وہ ان سوالات کے سمجھنے اور جواب دینے سے معذور نہ ہو جو اس سے پوچھے جائیں[3]۔

**دفعہ(89) حقوق العباد میں اگر مدعی نے گواہ سے گواہی طلب کی اور اس نے بدوں کسی ظاہری عذر کے تاخیر کی پھر اس کے بعد گواہی دی تو اس کی گواہی مقبول نہ ہو گی**

---

اس کے جماعت کثیر نے اداء میں تامل کیا اور چار رکعت بہ نیت فرض الوقت لازم کی۔ پس ایسی صورت میں تارک پر یہ حکم ہو سکتا، واللہ اعلم اور اس وقت میں وجوہ بکثرت ہیں جن سے ان احکام میں تفصیل ہے جس کا اس حاشیہ میں بیان کرنے کی گنجائش نہیں، واللہ اعلم بالصواب۔

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 466۔۔۔فتاویٰ قاضی خان 2: 277

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 467۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب الشهادات،الفصل الثالث: في بيان من تقبل شهادته ومن لا تقبل8: 312

3 قانون شہادت، باب: گواہوں کے بارے میں(2)دفعہ(3)شہادت کون دے سکتا ہے۔

**وضاحت**

دو شخصوں نے ایک شخص پر گواہی دی کہ اس نے اپنی عورت کو اپنی بیماری میں تین طلاق دی تھی اور ہم کو اس سے پہلے گواہ کر لیا تھا لیکن کہا تھا کہ تم پوشیدہ رکھو پس ہم نے گواہی کو چھپایا تو دونوں کی گواہی مقبول نہیں ہے کیونکہ دونوں نے گواہی چھپانے کا خود اقرار کیا اور فاسق ہوئے اور فاسق کی بات کا کچھ اعتبار نہیں ہے۔

ایک عورت کی طلاق یا باندی کی آزادی پر دو شخصوں نے گواہی دی اور کہا کہ یہ شروع سال میں واقع ہوا تو گواہی جائز ہے اور تاخیر سے ان کی گواہی میں خرابی نہیں ہوتی ہے اور فرمایا گیا ہے کہ خرابی آنی چاہیئے کیونکہ جب ان کو معلوم ہوا کہ باوجود طلاق و عتاق کے یہ شخص عورت کو بطور بی بی یا باندی کے رکھے گا تو گواہی ادا کرنی فی الفور چاہیئے تھی کہ کیونکہ ایسی گواہی کے واسطے دعویٰ شرط نہیں ہے اور جب انہوں نے تاخیر کی تو فاسق ٹھہرے[1]۔

حقوق العباد میں اگر مدعی نے گواہ سے گواہی طلب کی اور اس نے بدوں کسی ظاہری عذر کے تاخیر کی پھر اس کے بعد گواہی دی تو اس کی گواہی مقبول نہ ہوگی کیونکہ وہ بلاعذر تاخیر کرنے سے فاسق ہو گیا۔جواری کی گواہی خواہ اس نے شطرنج سے جوا کھیلا یا کسی اور چیز سے مقبول نہیں ہے اور اگر شطرنج بدوں جوے کے کھیلے پس اگر ایسی عادت ڈالی کہ اس کی نماز بھی غفلت میں جاتی رہتی ہے یا شطرنج میں جھوٹی قسم کھاتا ہے تو اس کی گواہی مقبول نہیں[2]۔

اگر کوئی شخص کسی لہو ولعب میں مبتلا ہے تو دیکھنا چاہیئے کہ اگر یہ کھیل اس کو فرائض وواجبات سے باز نہیں رکھتا ہے۔پس اگر لوگ اس کو بدتر جانتے ہیں جیسے بانسری اور طنبورہ وغیرہ تو اس کی گواہی ناجائز ہے اور اگر لوگ اس کو بدتر نہ جانتے ہوں جیسے خوش آوازی وغیرہ تو گواہی جائز ہے لیکن اگر اس کے ساتھ فحش ہوتا ہو مثلاً لوگ ناچتے ہوں تو کبیرہ گناہ میں داخل ہوگا اور عدالت ساقط ہو جائے گی[3]۔

جو شخص جھوٹ بولنے میں مشہور ہو اس کی کچھ عدالت نہیں ہے اور نہ اس کی گواہی مقبول ہے اور یہ ہمیشہ کے واسطے ہے اگرچہ اس نے توبہ کر لی ہو بخلاف ایسے شخص کا جو سہو سے جھوٹ بولا یا ایک بار اس میں مبتلا ہوا پھر توبہ کر لی[4]۔

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 467۔۔۔فتاویٰ قاضی خان2: 278

2 نفس مصدر۔نفس مصدر

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 468۔۔۔المحیط البرہانی،کتاب الشہادات،الفصل الثالث: في بيان من تقبل شهادته ومن لا تقبل8: 312

4 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 468۔۔۔بدائع الصنائع،کتاب الشہادات،فصل في شرائط ركن الشهادة6: 269

جو شخص عادل مشہور ہوا گر اس نے جھوٹی گواہی دی پھر توبہ کر لی تو بعد کو اس کی گواہی قبول ہو گی اور اسی قول پر اعتماد ہے۔ فاسق نے اگر توبہ کی تو اس کی گواہی فی الحال مقبول نہ ہو گی جب تک کہ اس قدر زمانہ گزر جائے کہ توبہ کا اثر کھلے اور اس زمانہ کی مقدار میں صحیح قول یہ ہے کہ قاضی کی رائے پر ہے اور غیر عادل نے اگر جھوٹی گواہی دی پھر توبہ کر لی تو اس کی گواہی جائز ہے[1]۔

جس شخص کو زنا چوری یا شراب خوری میں حد ماری گئی ہو پھر اس نے توبہ کر لی تو بالا جماع اس کی گواہی مقبول ہو گی[2] اور جس شخص کو زنا کی تہمت لگانے میں حد ماری گئی ہو اس کی گواہی نامقبول ہے اگرچہ اس نے توبہ کر لی ہو[3] اور صحیح مذہب ہمارے مذہب نزدیک یہ ہے کہ حد مارے جانے کے بعد اگر چار گواہوں نے اس کے سچ بولنے پر گواہی دی تو مقبول ہو گی اور وہ شخص مقبول الشہادۃ ہو جائے گا[4]۔

اگر کسی شخص کا حال تعدیل کرنے والوں سے دریافت کیا گیا اور انہوں نے کہا کہ ہم اس کو اس مہتم جانتے ہیں کہ وہ اصحاب رسول اللہ تعالیٰ کو برا کہتا ہے تو قبول نہیں کیا جائے گا اور نہ اس کی گواہی جائز رکھا جائے گا اور اگر انہوں نے کہا کہ ہم اس کو فسق و فجور میں مہتم جانتے ہیں اور گمان غالب ہے مگر ہم نے اس کو کبھی نہیں دیکھا تو قبول نہیں کیا جائے گا[5]۔

### تقابل

جیسا کہ فتاویٰ عالمگیری میں بسط و تفصیل کے ساتھ یہ بحث ہوا کہ :

- اگر دو گواہوں نے گواہی ایک شخص کے حق میں یا اس کے خلاف اس غرض سے چھپایا کہ مدعی نے اسے چھپانے کو کہا تھا تو دونوں کی گواہی مقبول نہ ہو گی کیونکہ انہوں نے خود گواہی چھپانے کا اقرار کیا جس سے وہ فاسق بنے اور فاسق کی گواہی معتبر نہیں ہے۔
- جواری کی گواہی خواہ اس نے شطرنج سے جوا کھیلا یا کسی اور چیز سے مقبول نہیں ہے۔

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ 3: 468۔۔۔ فتاویٰ قاضی خان 2: 279

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ 3: 468۔۔۔ بدائع الصنائع، کتاب الشہادات، فصل في شرائط ركن الشهادة 6: 269

3 نفس مصدر۔ نفس مصدر

4 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ 3: 468۔۔۔ المبسوط للسرخسی، کتاب الشہادات، بَابُ مَنْ لَا تَجُوزُ شَهَادَتُهُ 16: 126

5 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ 3: 468۔۔۔ المحیط البرہانی، کتاب الشہادات، الفصل الثالث: في بيان من تقبل شهادته ومن لا تقبل 8: 315

-لہو ولعب میں مبتلا شخص اگر وہ کھیل اس کو فرائض وواجبات سے باز رکھتا ہے اور اگر لوگ اس کو بدتر جانتے ہیں جیسے بانسری اور طنبورہ وغیرہ تو اس کی گواہی ناجائز ہے۔

-جو شخص جھوٹ بولنے میں مشہور ہو اس کی کچھ عدالت نہیں ہے اور اس کی گواہی ہمیشہ کے لیے مقبول نہیں۔ جبکہ قانون شہادت میں بھی اسی نوعیت سے متعلق تفصیل موجود ہے جو کہ دفعہ (88) کے تحت لکھی جاچکی ہیں۔

**دفعہ (90) کس فرقے کی گواہی مردود ہے؟**

**وضاحت**

مسلمانوں میں جو گمراہ بدعتی فرقے ہیں ان میں سے سوائے فرقہ خطابیہ کے باقی گمراہوں کی گواہی مقبول ہے[1]۔ جو اپنے نفس کے مطابق زندگی گزارنے کے پابند ہیں ان کی گواہی مقبول ہے بشرطیکہ اس کی بدعت کفر نہ ہو اور وہ شخص بیباک نہ ہو اور اپنے لین دین میں عادل ہو اور یہی اصح ہے[2] اور جو شخص پاجی کام کرتا ہو جیسے راستہ پر پیشاب کرنا یا کھانا تو اس کی گواہی مقبول نہیں[3] اور جو شخص بازاروں میں لوگوں کے درمیان کھاتا ہے اس کا بھی یہی حکم ہے۔ جس شخص نے سری سے زائد کھانا کھایا اکثروں کے نزدیک اس کی عدالت ساقط ہوئی اسی طرح بخیل کی گواہی نامقبول ہے[4]۔ جو شخص حمام میں ننگا بے لنگی باندھے جاتا ہے اگر کوئی بڑھا لوگوں کے مجمع میں نوجوانوں سے کشتی کرے تو اس کی گواہی نامقبول ہے[5]۔ جو بزرگ صلاحیت میں مشہور ہے اگر اس نے مکہ معظمہ کے راستے میں اپنے بیٹے سے نفقہ کا حساب کیا تو عدالت ساقط ہے۔ اسی طرح طفیلی اور گزاف بکنے والے اور مسخرہ کی گواہی بلاخلاف نامقبول ہے[6]۔ جو کوئی شخص تصویروں کے کپڑے فروخت کرتا یا بنتا ہے اس کی گواہی نامقبول ہے۔ اگر کوئی امیر یا نواب

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 468۔۔۔الہدایہ، کتاب الشہادات، باب من تقبل شهادته ومن لا تقبل3: 123

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 469۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب الشہادات، الفصل الثالث: في بيان من تقبل شهادته ومن لا تقبل8: 317

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 469۔۔۔الہدایہ، کتاب الشہادات، باب من تقبل شهادته ومن لا تقبل3: 123

4 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 469۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب الشہادات، الفصل الثالث: في بيان من تقبل شهادته ومن لا تقبل8: 317

5 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 469۔۔۔فتاویٰ قاضی خان2: 277

6 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 469۔۔۔البحر الرائق، کتاب الشہادات، باب من تقبل شهادته ومن لا تقبل7: 89

وغیرہ کسی شہر میں داخل ہوااور لوگ نکل کرراہوں پراس کے دیکھنے کو بیٹھے خلف نے کہاکہ اگر بدوں اعتبار حاصل کرنے کی غرض کے ایسا کیاتوعدالت جاتی رہے گی ورنہ نہیں اور فتویٰ اس پر ہے کہ اگروہ اس واسطے نہیں نکلے کہ جو تعظیم کے لائق ہے اس کی تعظیم کریں یاعبرت پیدا کریں توان کی عدالت باطل ہوگی[1]۔

جس شخص نے ختنہ کرانے کو حقیر جان کر نہ کرایا تواس کی گواہی مقبول نہیں[2]۔ خصی کی گواہی مقبول ہے[3]۔ ولد الزنا کی گواہی زناوغیرہ میں مقبول ہے[4]۔ خنثیٰ مشکل کی گواہی جائز ہے اور وہ عورتوں کے حکم میں ہے اوراس کی گواہی حدود و قصاص میں عورتوں کے مانند مقبول نہ ہوناچاہیئے۔عامل لوگ اگر عادل ہوں لوگوں کامال ناحق نہ لیتے ہوں توان کی گواہی مقبول ہے اوراگرعادل نہ ہوں لوگوں سے ناحق لیتے ہوں تونامقبول ہے اور یہی اصح ہے[5]۔ قبالہ نویسیوں کی گواہی مقبول ہے اور یہی صحیح ہے۔جولوگ ذلیل پیشہ کرتے ہیں جیسے جولاہہ وحجام وغیرہ اصح یہ ہے کہ ان کی گواہی مقبول ہے کیونکہ بعض صالحین نے یہ کام کیاہے پس جب تک کوئی طعن کی وجہ ظاہر نہ ہو توصرف ظاہر پیشہ پر حکم نہ ہوگااور یہی حکم نخاسیوں اور دلالوں کاہے[6]۔

**تقابل**

فتاویٰ عالمگیری میں ذکر ہواکہ مسلمانوں میں جو گمراہ بدعتی فرقے ہیں ان میں سے سوائے فرقہ خطابیہ کے باقی گمراہوں کی گواہی مقبول ہے۔صرف فرقہ خطابیہ کی گواہی مقبول نہیں ہے جبکہ قانون شہادت میں یہ بحث مفقود ہے۔

**دفعہ(91) بسبب تہمت یاتناقض کلام یاحکم قضاکے نقض لازم آنے سے گواہی مقبول نہیں ہوتی ہے**

**وضاحت**

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 469---فتاویٰ قاضی خان2: 278

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 469---الهدایہ،کتاب الشهادات،باب من تقبل شهادته ومن لا تقبل3: 123

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 469---المحيط البرہانی،کتاب الشهادات،الفصل الثالث: في بيان من تقبل شهادته ومن لا تقبل8: 318

4 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 469---البحر الرائق،کتاب الشهادات،باب من تقبل شهادته ومن لا تقبل7: 422

5 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 469---المحيط البرہانی،کتاب الشهادات،الفصل الثالث: في بيان من تقبل شهادته ومن لا تقبل8: 319

6 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 469---البحر الرائق،کتاب الشهادات،باب من تقبل شهادته ومن لا تقبل7: 414

والدین کی گواہی اپنے بیٹے یاپوتے پروتے وغیرہ کے واسطے مقبول نہیں ہے اور نہ اولاد کی گواہی اپنے باپ اور ماں یادادا دادی وغیرہ کے واسطے جو والدین کی طرف سے ہوں مقبول ہے۔ والدین کی طرف سے یہ مراد ہے کہ باپ کی طرف سے دادادادی یاپردادا وغیرہ اور ماں کی طرف سے نانانانی وغیرہ سب کو شامل ہے اور مرد کی گواہی اپنی بیوی کے لیے نامقبول ہے اگرچہ وہ مملوکہ ہو اور بیوی کی گواہی اپنے شوہر کے لیے اگرچہ مملوک ہو نامقبول ہے۔ مرد کی گواہی ایسی بیوی کے حق میں جس کو اس نے طلاق بائن دی اور وہ عدت میں بیٹھی ہے نامقبول ہے۔ اگر ایک شخص نے ایک عورت کے واسطے کسی حق میں گواہی دی۔ پھر اس نے نکاح کر لیا تو گواہی باطل ہو گئی[1]۔

اگر رضاعی یعنی دودھ پلائی کے رشتہ سے اولاد یا ماں باپ ہوں تو ان کے حق میں گواہی دینا جائز ہے۔ ربیب[2] کی گواہی مقبول ہے۔ بھائی کی گواہی اپنی بہن کے واسطے مقبول ہے۔ بھائی کی گواہی اپنے بھائی کے واسطے اور اس کی اولاد کے واسطے اور چچا اور اس کی اولاد کے واسطے اور ماموں کے واسطے اور خالہ اور پھوپھی کے واسطے جائز ہے[3] اور اگر اپنی ساس یا سسر یا داماد یا سوتیلی ماں یا سگی سالی کے واسطے گواہی دی تو جائز ہے۔ اگر کسی شخص نے اپنے پوتے کی طرف سے اپنے بیٹے پر گواہی دی تو جائز ہے[4]۔

**تقابل**

جیسا کہ فتاویٰ عالمگیری میں تفصیل کے ساتھ ذکر ہوا کہ اپنے ہی نسب اور خاندان میں کس کس کی گواہی جائز اور ناجائز ہو گی جبکہ قانون شہادت میں بھی یہ بحث تفصیل کے ساتھ موجود ہے[5]۔

**دفعہ (92)　　کسی شخص کی گواہی اپنے مملوک اور مدبر اور مکاتب اور ام ولد کے واسطے جائز نہیں**

**وضاحت**

---

1　فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ 3: 470۔۔۔ فتاویٰ قاضی خان 2: 277

2　ربیب وہ لڑکا یا لڑکی جو زوجہ اپنے پہلے خاوند سے ساتھ لائی ہو۔

3　فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ 3: 470۔۔۔ فتاویٰ قاضی خان 2: 277

4　نفس مصدر۔۔۔ نفس مصدر

5　قانون شہادت 1984، گواہوں کے بارے میں، آرٹیکل نمبر 3: 48

کسی شخص کی گواہی اپنے مملوک اور مدبر، مکاتب اورام ولد کے واسطے جائز نہیں ہے۔اجیر کی[1]گواہی اپنے استاد کی طرف سے جائز نہیں ہے[2]۔

اسی طرح جو شے اجرت پرلی ہے اس کی گواہی مستاجر کو اجرت پر دینے والے کی طرف سے یا مانگ لینے والے کی طرف سے دینا مقبول نہیں ہے[3]۔

اگرایک شخص نے گواہی دی اور وہ اس وقت اجیر نہ تھا پھر حکم قضا سے پہلے وہ اجیر ہو گیا تواس کی گواہی باطل ہو جائے گی اگراجیر نہ تھا اوراس نے گواہی دی اور گواہی رد نہ ہوئی تھی کہ وہ اجیر ہو گیا۔پھر اجارہ کی مدت گزر گئی تواس گواہی پر فیصلہ نہ ہوگا اگرچہ گواہی یا قضا کے وقت وہ اجیر نہیں تھا اور اگر قاضی نے اس کی گواہی ہنوز نہ رد کی اور نہ قبول کی کہ اس نے دوبارہ گواہی ادا کی یعنی اجارہ کی مدت گزر جانے کے بعد دوبارہ ادا کی تو گواہی جائز ہو گی[4]۔

زید کے تین شخصوں پر ہزار درہم قرض ہیں ان میں سے دو شخصوں نے گواہی دی کہ زید نے ہم کو اور تیسرے کو قرضہ معاف کر دیا۔پس اگر بعض بعض کا کفیل ہو تو گواہی بالکل درست مقبول نہیں ہے اور اگر بعض بعض کا کفیل نہ ہو پس اگر انہوں نے یہ گواہی دی کہ ہم کو اور تیسرے کو زید نے ایک ہی کلمہ سے معاف کر دیا تو گواہی نامقبول ہے اور اگر گواہی دی کہ ہم کو علیٰحدہ معاف کیا اور فلاں شخص ثالث کو علیٰحدہ معاف کیا ہے تو ثالث کے حق میں گواہی مقبول ہو گی اور اس مسئلہ کی نظیر وہ مسئلہ ہے جو کتاب الحدود میں ذکر ہے کہ اگر دو شخصوں نے گواہی دی کہ زید نے ہم دونوں کی ماں کو اور ہندہ کو ایک ہی کلمہ سے زنا کی تہمت لگائی ہے تو گواہی مقبول نہ ہو گی اور اگر کہا کہ ہماری ماں کو علیٰحدہ تہمت لگائی اور اس عورت ہندہ کو علیٰحدہ تو ہندہ کی طرف سے ان کی گواہی مقبول ہو گی[5]۔

---

1 اجیر سے مراد وہ اجیر ہے جو اس کے ساتھ کھاتا پیتا ہے اور اس کی پرورش میں ہے اور اس کی کوئی اجرت مقرر نہیں ہے لیکن اگرچہ مشترک ہو اور اس نے مستاجر کے لیے گواہی دی تو مقبول ہے اور جو اجیر ایسا ہو کہ اس کو روزانہ یا ماہواری یا سالانہ پر مقرر کیا ہے اور اجرت ٹھہری ہو تو استحساناً اس کی گواہی مقبول ہے۔اسی طرح استاد اور مستاجر کی گواہی مقبول ہے۔

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 470۔۔۔فتح القدیر، کتاب الشہادات،باب من تقبل شهادته ومن لا تقبل7: 405

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 470۔۔۔البحر الرائق، کتاب الشہادات،باب من تقبل شهادته ومن لا تقبل7: 405

4 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 471۔۔۔فتاوی قاضی خان2: 278

5 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 471۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب الشہادات،الفَصْل الرابِع: في الاستماع إلىَ الشُهُود وَصِفَةِ أداء الشَّهَادَة8: 334

**تقابل**

فتاویٰ عالمگیری میں تفصیل کے ساتھ ذکر ہوا کہ مکاتب، مدبر، مملوک اورام ولد کے واسطے کسی شخص کی گواہی معتبر نہیں ہے۔ پھر اجیر کے متعلق ذکر ہوا کہ اگر ایک شخص نے گواہی دی اور وہ اس وقت اجیر نہ تھا پھر حکم قضا سے پہلے وہ اجیر ہو گیا تو اس کی گواہی باطل ہو جائے گی۔ جبکہ قانون شہادت میں مکاتب، مدبر، مملوک، ام ولد اور اجیر کے گواہی کے متعلق بحث فقدان کا شکار ہے۔

**دو اشخاص اگر تقسیم کرنے کے واسطے مقرر ہوئے توان کو اپنی تقسیم کرنے کی گواہی دینی جائز ہے یہ امام اعظمؒ اور امام ابو یوسفؒ کا قول ہے**

قرض خواہ کی گواہی قرض دار کی طرف سے اس جنس میں جائز ہے جس جنس کا قرضہ ہے۔ فرماتے ہیں کہ جب جنس قرض میں جائز ہے تو خلاف جنس میں بدرجہ اولیٰ جائز ہے اگر قرض دار کے مرنے کے بعد اس کی طرف سے مال کی گواہی دی تو جائز نہیں ہے[1]۔

دو شخص اگر تقسیم کرنے کے واسطے مقرر ہوئے توان کو اپنی تقسیم کرنے کی گواہی دینی جائز ہے یہ امام اعظمؒ کا قول ہے اور یہی امام ابو یوسفؒ کا دوسرا قول ہے[2]۔ بانٹنے والے اگر قاضی کی طرف سے مقرر ہوں یا دوسرے ہوں دونوں برابر ہیں[3]۔

اگر ایک شخص مر گیا اور اس نے دو شخصوں پر اپنا مال چھوڑا اور ایک بھائی چھوڑا پھر دو شخصوں نے ایک لڑکے کے واسطے جو میت کے بیٹے ہونے کا دعویٰ کرتا ہے گواہی دی کہ یہ میت کا بیٹا ہے۔ ہم اس کے سوا میت کے وارث نہیں جانتے تو امام محمدؒ نے فرمایا کہ میں دونوں گواہوں کی گواہی جائز رکھوں گا[4]۔

ایک شخص مرا اور اس کے دو شخصوں پر ہزار درہم قرض ہیں پھر دونوں قرض داروں نے گواہی دی کہ یہ شخص میت کا بیٹا ہے ہم اس کے سوا کوئی وارث نہیں جانتے ہیں اور دوسرے دو شخصوں نے یہ گواہی دی کہ یہ میت کا بھائی ہے اور وارث ہے اس کے سوا کوئی وارث ہم نہیں جانتے ہیں تو قرض دار کی گواہی پر ڈگری کی جائے گی اور اگر بھائی کے گواہوں پر قاضی پہلے فیصلہ کر چکا ہے۔ پھر قرض داروں نے ایک شخص کے بیٹے ہونے کی گواہی دی تو قرض داروں کی گواہی مقبول نہ ہو گی اور اسی طرح اگر قرض داروں نے قاضی

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 471۔۔۔فتاویٰ قاضی2: 282

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 471۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب الشہادات،الفصل السابع: فيما يجوز من الشهادات وما لا يجوز8: 368

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 471۔۔۔الہدایہ، کتاب القسمۃ،فصل: في كيفية القسمة4: 332

4 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 471۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب الشہادات،الفصل السابع: فيما يجوز من الشهادات وما لا يجوز8: 368

کے حکم سے بلا حکم بھائی کو قرض ادا کر دیا پھر ایک شخص کے بیٹے ہونے کی گواہی دی تو مقبول نہ ہو گی[1]۔ایک شخص نے ایک عورت سے نکاح کیا پھر دوسرے شخص نے گواہی دی کہ اس عورت نے اقرار کیا ہے کہ میں فلاں مدعی کی باندی ہوں تو مقبول نہ ہو گی مگر اس وقت مقبول ہو گی کہ جب اس کو اس کا مہر ادا کر دیا ہو اور مدعی کہتا ہو کہ میں نے اس کو نکاح کر لینے کی اجازت دے دی تھی[2]۔

دو شخصوں نے اپنی بہن کے مہر کی گواہی دی اور کہا کہ ہم دونوں نے ہزار درہم پر اس کا نکاح کر دیا ہے اور شوہر نکاح سے انکار کرتا ہے یا کہتا ہے کہ مہر پانسو درہم تھے تو دونوں کی گواہی مقبول نہ ہو گی[3]۔

ایک شخص نے اپنے دو بیٹوں کے سامنے اپنی لڑکی کا نکاح کر دیا اور دونوں نے شوہر کے انکار نکاح اور باپ کے دعویٰ کے وقت گواہی دی تو رد کر دی جائے گی اور امام محمدؒ کے نزدیک اگر لڑکی بالغ ہو تو قبول ہو گی۔ایک مرد اور دو عورتوں نے دو عورتوں کی طرف سے ان کے شوہر پر گواہی دی کہ اس شخص نے اپنی عورتوں کے واسطے کہا تھا کہ تم سب کو طلاق ہے تو گواہی نہ ان دونوں عورتوں کے حق میں جائز ہو گی اور نہ دوسری عورتوں کے واسطے جائز ہو گی[4]۔

ایک شخص نے اپنے غلام سے کہا کہ اگر تو ان دو شخصوں کے گھر میں داخل ہوا یا ان دونوں کا تو نے کپڑا چھوا تو تو آزاد ہے اور غلام نے ایسا ہی کر دیا اور دونوں نے آکر اس کی گواہی دی تو جائز ہے بخلاف اس کے کہ اگر ان دونوں سے کہا کہ اگر تم دونوں نے میرے غلام سے کلام کیا یا اس کا کپڑا چھوا تو وہ آزاد ہے۔پھر دونوں نے آکر گواہی دی کہ ہم نے ایسا ہی کیا تو گواہی مقبول نہ ہو گی[5]۔اگر دو شخصوں نے کہا کہ ایک شخص نے اپنی عورت سے کہا تھا کہ تجھ کو طلاق ہے اگر تو نے فلاں و فلاں سے کلام کیا اور دونوں نے گواہی دی کہ ہم دونوں سے اس نے کلام کیا ہے تو دونوں کی گواہی باطل ہے[6]۔

---

1 نفس مصدر۔۔۔ نفس مصدر

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 472۔۔۔فتاویٰ قاضی خان2: 282

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 472۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب الشہادات،الفصل السابع: فيما يجوز من الشهادات وما لا يجوز8: 368

4 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 472۔۔۔فتاویٰ قاضی خان2: 282

5 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 473۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب الشہادات،الفصل السابع: فيما يجوز من الشهادات وما لا يجوز8: 369

6 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 474۔۔۔فتاویٰ قاضی خان2: 282

**دو شخصوں نے ایک شخص پر یہ گواہی دی کہ اس نے کہا تھا کہ اگر میں تم دونوں کے باپ کے ساتھ کلام کروں تو میرا غلام آزاد ہے**

اور اب اس نے ہمارے باپ سے کلام کیا ہے پس اگر دونوں کا باپ خواہ غائب ہو یا حاضر اس امر کا اقرار کرتا ہو تو دونوں کی گواہی باطل ہے اور اگر باپ منکر ہو تو گواہی جائز ہے اور اسی طرح اگر مارنے کی شرط لگائی تو بھی یہی حکم ہے [1]۔

اگر کسی شخص نے قسم کھائی اس طرح کہ اگر میں ان دونوں شخصوں کو ماروں تو میری عورت پر تین طلاق ہیں پھر اس نے مارا تو گواہوں کو جائز ہے کہ اس عورت پر تین طلاق کی گواہی دیں اور کیفیت سے خبر نہ کریں اور اگر انہوں نے کیفیت سے خبر دی تو گواہی مقبول نہ ہو گی [2]۔

اگر کسی نے کہا کہ میرا غلام آزاد ہے اگر میں تم دونوں کو ماروں۔ پھر ان دونوں کے سوائے دو شخصوں نے گواہی دی کہ اس نے دونوں کو مارا ہے گواہی ناجائز ہے اور اسی طرح اگر مشہود علیہ نے مارنے کا اقرار کیا اور قسم کھانے سے انکار کیا تو بھی یہ حکم ہے [3]۔

اگر دو شخصوں نے گواہی دی کہ اس نے اپنا یہ غلام آزاد کر دیا ہے اور اس نے ہمارے ایک کی آنکھ پھوڑ دی ہے اور مالک اس کے آزاد کرنے سے انکار کرتا ہے تو گواہی نامقبول اور جس کی آنکھ پھوڑی ہے اس کا کچھ حق نہیں [4]۔

ایک شخص نے ایک گھر پر جو دوسرے کے قبضہ میں ہے دعویٰ کیا اور دو آدمیوں نے اس کی طرف سے گواہی دی اور یہ بھی کہا کہ مدعی نے ہم کو اس عمارت کے واسطے اجرت پر مقرر کیا تھا تو گواہی جائز ہے اور اگر کہا کہ مدعی نے ہم کو اس کے ڈھا دینے کے واسطے مزدور کیا تھا تو ملکیت کی گواہی نامقبول اور دونوں گواہ مدعا علیہ کو عمارت کی قیمت کی ضمانت دیں [5]۔

**دفعہ (93) اگر کوئی سریہ میں قیدیوں کو پکڑ کر دارالاسلام میں واپس آیا اور قیدیوں نے کہا کہ ہم اسلام میں سے ہیں یا ذمی ہیں تو کس کا قول معتبر ہو گا؟**

**وضاحت**

---

1 نفس مصدر۔۔۔ نفس مصدر

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 479۔۔۔ فتاویٰ تاتارخانیہ، کتاب الشہادۃ، الفصل:4الاستماع الی الشہود11: 461

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 480۔۔۔ فتاویٰ قاضی خان2: 282

4 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 480۔۔۔ المحیط البرہانی، کتاب الشہادات، الفصل السابع: فيما يجوز من الشهادات وما لا يجوز8: 370

5 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ3: 480۔۔۔ فتاویٰ قاضی خان2: 283

اگر کوئی سریہ میں قیدیوں کو پکڑ کر دارالاسلام میں واپس آیا اور قیدیوں نے کہا کہ ہم اسلام میں سے ہیں یا ذمی ہیں کہ ہم کو ان لوگوں نے دارالاسلام میں پکڑ لیا اور اہل سریہ کہتے ہیں کہ ہم نے ان کو دارالحرب میں سے گرفتار کیا ہے تو قیدیوں کا قول معتبر ہے۔ پس اگر سریہ کے سپاہیوں نے گواہ قائم کیے اور گواہ تاجر لوگ ہیں تو معتبر ہے اور اگر سریہ کے لوگوں سے ہیں تو معتبر نہیں ہے اور اگر یہی مسئلہ سریہ میں نہیں بلکہ لشکر میں واقع ہو اور بعض لشکر نے گواہی دی تو جائز ہے کیونکہ سریہ کے لوگ معدود ہوتے ہیں۔ پس بعض کا گواہی دینا گویا اپنے واسطے گواہی دینا ہے بخلاف لشکر کے کہ وہ ایک جماعت عظیم ہے کہ جس میں یہ اعتبار گواہی کے باب میں نہیں ہے[1]۔

## تقابل

فتاویٰ عالمگیری چونکہ دینِ حق کی طرف نزدیک، اصح اور معتبر ہے اسی لیے اس میں ہر قسم کے ممکنہ اور ناممکن حالات، واقعات اور اوقات کے مسائل کا حل موجود ہے جیسا کہ مذکورہ دفعہ میں قیدیوں سے متعلق تفصیلی بحث ہوا کہ سریہ میں قیدی بن کر آنے والے قیدی نے کہا کہ ہم مسلمان یا ذمی ہیں تو قیدیوں کا قول معتبر ہوگا جبکہ قانون شہادت میں دیگر دفعات کی طرح اس دفعہ میں بھی مذکورہ بحث مفقود ہے۔

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الرَّابِعُ فِيمَنْ تُقْبَلُ شَهَادَتُهُ وَمَنْ لَا تُقْبَلُ 3: 485۔۔۔ فتاویٰ قاضی خان 2: 283

باب:5

دفعہ(94) محدود چیزوں کی گواہی کے بیان میں

وضاحت

محدود چیزوں کی گواہی میں حدود کا ذکر کرنا ضروری ہے اور اگر عقار مشہور ہو تو حدود کے بیان کی حاجت نہیں ہے۔ اگر گواہوں نے تین حدود بیان کر دیں تو گواہی مقبول ہے[1] اور اگر دعویٰ میں چاروں حدیں ذکر کیں لیکن ایک حد مجہول ہے تو مضر نہیں ہے یہ امر اور اس کا ترک کر دینا دونوں برابر ہیں اور اگر گواہ نے ایک حد میں غلطی کی تو مقبول نہیں ہے۔

گواہ کی غلطی کا ثبوت اس طرح ہوتا ہے کہ میں نے غلطی کی یا اس کا اقرار کرے لیکن اگر مدعاعلیہ نے دعویٰ کیا کہ گواہ نے جملہ حدود یا بعض میں غلطی کی تو دعویٰ مسموع نہ ہو گا اور اگر اس پر گواہ قائم کیے تو گواہی کی سماعت نہ ہو گی ایسا ہی سرخسیؒ سے منقول ہے کہ اگر گواہ نے غلطی کی پھر اسی مجلس یا دوسری مجلس میں اس کا تدارک کیا اور ٹھیک بیان کیا تو مقبول ہو گی بشرطیکہ توفیق ممکن ہو اور توفیق کی یہ صورت ہے کہ فلاں شخص مثلاً چوتھی حد کا مالک تھا مگر اس نے اپنا گھر فلاں کے ہاتھ فروخت کیا اور ہم کو یہ معلوم نہ تھا یا یوں صورت ہو کہ فلاں شخص اس کا مالک تھا مگر یہ نام اس کا پیچھے رکھا گیا اور ہم کو معلوم نہ تھا [2]۔

اگر مدعی ایسے دو گواہوں کو نہ لایا کہ جو اس گھر کے حدود کی گواہی ادا کریں اور قاضی سے درخواست کی کہ میرے ساتھ اپنے دو امین بھیج دے کہ گواہ اس کے حدود اور پڑوسیوں کے نام سے واقف ہوں تو قاضی اس درخواست کو منظور کرے گا۔ پھر جب قاضی نے دونوں امینوں کو بھیج دیا اور انہوں نے گھر کی حدیں اور اس کے پڑوسیوں کے نام پہچان لیے۔ پس اگر امینوں کے بیان میں اور ان حدوں میں جو گواہوں نے بیان کی ہیں مطابقت ہے تو قاضی اس گھر کی ڈگری اس گواہی پر مدعی کے واسطے کر دے گا[3]۔ اس وقت

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الْخَامِسُ فِيمَا يَتَعَلَّقُ بِالْمَحْدُودِ فِي الشَّهَادَةِ عَلَى الْمَحْدُودِ3: 485۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب الشہادۃ، الفصل السابع: في جلوس القاضي ومكان جلوسه8: 28

2 نفس مصدر۔۔۔ نفس مصدر

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الْخَامِسُ فِيمَا يَتَعَلَّقُ بِالْمَحْدُودِ فِي الشَّهَادَةِ عَلَى الْمَحْدُودِ3: 485المحیط البرہانی، کتاب الشہادۃ، الفصل السابع: في جلوس القاضي ومكان جلوسه8: 28

نے کہا کہ باندی اس کے قبضہ میں تھی اور دوسرے نے کہا کہ اس کے قبضہ میں ہے توامام اعظمؒ کے نزدیک ایسی گواہی نامقبول ہے[1]۔

ایک شخص نے دوسرے پر ہزار درہم کادعویٰ کیا۔ پس ایک گواہ نے کہا کہ مدعاعلیہ نے اقرار کیاہے کہ مجھ پر مدعی کے ہزار درہم قرض ہیں اور دوسرے نے گواہی دی کہ مدعاعلیہ نے اقرار کیاہے کہ مجھ پر مدعی کے ہزار درہم ایک اسباب کی قیمت کے آتے ہیں جو میں نے اس سے خرید کر قبضہ میں کیاہے اور طالب نے کہاکہ صرف میرامال اس پر قرض کاہے۔اس نے فقط قرضہ ہونے پر گواہ کردیئے تھے ،پس اس نے اپنے اس گواہ کو جھٹلایا جس نے اسباب کے درہم ہونے کی گواہی دی تھی اور اگر مدعی نے کہاکہ اس شخص نے ان دونوں مختلف گواہوں پر گواہ کرادیئے تھے لیکن اصل مال میرااس پر قرض ہے تو مدعاعلیہ پر ہزار درہم کا حکم دے دیاجائے گااور اگر یہ کہاکہ اصل مال میرااس پر ایک اسباب کے دام ہیں کہ میں نے اس کے ہاتھ فروخت کیاتھااور اس نے قبضہ کرلیاتھااور جو کچھ گواہوں نے بیان کیاان دونوں طور پر اس نے گواہ کردیئے تھے تواس پر کچھ ڈگری نہ کی جائے گی تاوقت یہ کہ مدعی ایک دوسرا گواہ نہ لائے جو مثل اس گواہ کے گواہی دے جس نے اسباب کے دام ہونے کی گواہی دی ہے اور جب مدعی نے اقرار کیاکہ اصل مال میراایک اسباب کے دام ہیں تودو گواہ چاہیئے کہ قبضہ ہوجانے کی گواہی اداکریں[2]۔

**تقابل**

جیساکہ فتاوی عالمگیری میں مدعی اور گواہوں کی گواہی میں تضاد کے باعث پیداہونے اختلاف اور حل کے بارے میں فقہائے احناف کابحث تفصیل کے ساتھ کیاگیاہے کہ امام اعظمؒ کے نزدیک گواہوں میں لفظاً و معنیً اتفاق ہونامعتبر ہے اور صاحبین نے فرمایاکہ صرف معنی میں اتفاق ہونامعتبر ہے۔ان لفظی و معنوی معتبر ہونے کے دومثالیں ذیل میں پیش کی جاتی ہے:

-اگرایک نے ہبہ کی اور دوسرے نہ عطیہ کی گواہی دی مقبول ہوگی[3]۔

-اگرایک نکاح کی گواہی دی اور دوسری نے تزویج کی گواہی دی تومقبول ہے[4]۔

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ التَّاسِعُ فِي الشَّهَادَةِ عَلَى النَّفْيِ وَالْبَيِّنَاتِ يَدْفَعُ بَعْضُهَا بَعْضًا 3: 516---نفس مصدر

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ التَّاسِعُ فِي الشَّهَادَةِ عَلَى النَّفْيِ وَالْبَيِّنَاتِ يَدْفَعُ بَعْضُهَا بَعْضًا 3: 516---المحیط البرہانی، کتاب الشہادات،الفصل الحادي والعشرون: في الاختلاف الواقع بين الشاهدين 8: 484

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ التَّاسِعُ فِي الشَّهَادَةِ عَلَى النَّفْيِ وَالْبَيِّنَاتِ يَدْفَعُ بَعْضُهَا بَعْضًا 3: 516---فتح القدیر، کتاب الشہادات، باب الاختلاف فی الشہادة 7: 436

4 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ التَّاسِعُ فِي الشَّهَادَةِ عَلَى النَّفْيِ وَالْبَيِّنَاتِ يَدْفَعُ بَعْضُهَا بَعْضًا 3: 516---المحیط البرہانی، کتاب الشہادات،الفصل الحادي والعشرون: في الاختلاف الواقع بين الشاهدين 8: 484

۔طلاق کی کنایات میں اگر ایک نے گواہی دی کہ اس نے کہا تھا کہ تو خلیہ ہے[1] اور دوسرے نے کہا کہ تو بریہ ہے تو سب کے نزدیک مقبول نہیں ہے۔

جبکہ قانون شہادت اور عصری قوانین میں یہی رائج ہے کہ دو گواہوں میں سے اگر ایک نے ہبہ اور دوسرے نہ عطیہ کی گواہی دی تو مقبول ہو گی۔اسی طرح اگر ایک نے نکاح کی اور دوسرے نے تزویج کی گواہی دی تو بھی مقبول ہو گی کیونکہ دونوں کا مطلب ایک ہی ہے لیکن اگر یہی تضاد طلاق میں آیا تو بھی مقبول نہ ہو گی۔

**دفعہ (103)　　اگر قابض نے بیان کیا کہ غلام مدعی کا ہے اور دعویٰ کیا کہ مدعی نے مجھے صدقہ میں دیا ہے اور دو گواہ لایا**

**وضاحت**

اگر ایک گواہ نے گواہی دی کہ قابض نے اقرار کیا کہ غلام مدعی کا ہے اور دوسرے نے گواہی دی کہ اس نے اقرار کیا کہ میں نے مدعی سے اجرت پر لیا یا رہن لیا یا غصب کر لیا تو غلام مدعی کو دلا یا جائے گا اور یہ حکم اس وقت ہے کہ جب مدعی نے بیان کیا کہ مدعا علیہ نے اس سب باتوں کا اقرار کیا ہے مگر میں نے بیع ورہن وغیرہ کچھ نہیں کیا اور غصب واقع ہوا ہے تاکہ کسی گواہ کا جھٹلانا لازم نہ آئے۔اگر قابض نے بیان کیا کہ غلام مدعی کا ہے اور دعویٰ کیا کہ مدعی نے مجھے صدقہ میں دیا ہے اور دو گواہ لایا ایک نے گواہی دی کہ مدعی نے اقرار کیا ہے کہ میں نے مدعا علیہ کو صدقہ میں دیا اور دوسرے نے کہا کہ مدعی نے کہا تھا کہ میں نے مدعا علیہ کو یہ غلام ہبہ کیا تو قاضی یہ گواہی قبول نہ کرے مگر جبکہ دوسرا گواہ اس مضمون کا ہو کہ مدعی نے ہبہ یا صدقہ کا اقرار کیا ہے اور یہ حکم برخلاف اس کے ہے کہ اگر ایک گواہ نے یہ گواہی دی کہ مدعی نے ہبہ اور قبضہ کا اقرار کیا اور دوسرے نے کہا کہ مدعی نے اقرار کیا کہ میں نے قابض کو عطیہ دیا اور اس نے قبضہ کیا ہے[2]۔

**تقابل**

جیسا کہ مذکورہ دفعہ میں گواہوں کے بابت ذکر ہوا کہ قابض نے بیان کیا کہ یہ غلام مدعی کا ہے اور ساتھ میں یہ دعویٰ بھی کیا کہ مدعی نے اسے

مجھے صدقہ میں دیا ہے اور اس پر دو گواہ بھی پیش کیے جن میں سے ایک نے کہا کہ مدعی نے صدقہ کا اقرار کیا اور دوسرے نے کہا کہ مدعی نے اسے مدعا علیہ کو ہبہ کیا تو قاضی گواہی قبول نہ کرے گا۔جبکہ قانون شہادت میں اس قسم کا بحث اس سے قبل تفصیل سے گزر چکا ہے۔

---

1　خلیہ گردن بند سے رہا کنایہ طلاق ہے جبکہ بریہ آزاد کنایہ طلاق ہے۔

2　فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ التَّاسِعُ فِي الشَّهَادَةِ عَلَى النَّفْيِ وَالْبَيِّنَاتِ يَدْفَعُ بَعْضُهَا بَعْضًا 3: 517۔۔۔نفس مصدر

**دفعہ(104)  اگرمدعی نے خرید کادعویٰ کیااورایک گواہ نے اس قدر ثمن پر بیع ہونے کی گوای دی اور دوسرے نے مختلف الفاظ سے گواہی دی**

**وضاحت**

اگرمدعی نے خرید کادعویٰ کیااورایک گواہ نے اس قدر ثمن پر بیع ہونے کی گواہی دی اور دوسرے نے گواہی دی کہ (بائع ازیں مشتری بہائے ایں بندہ طلب میکرادوہ دینار) یعنی بائع اس مشتری سے دس دیناراس غلام کے دام مانگتا تھاتوایسی گواہی قبول ہوگی۔

**تقابل**

مذکورہ دفعہ اس سے قبل فتاویٰ عالمگیری اور قانون شہادت میں تفصیل کے ساتھ گزر چکاہے۔

## باب: 9

### دفعہ (105) بعضی گواہیاں بعض کو دفع کرتی ہیں

اگر دو گواہوں نے یہ گواہی دی کہ زید نے اپنی عورت کو عید قربان کے دن منیٰ میں طلاق دی اور دوسرے دو گواہوں نے گواہی دی کہ زید نے اس کے بعد اپنے غلام کو کوفہ میں آزاد کیا تو قاضی پہلی گواہی پر حکم دے دے گا۔ پھر اس کے بعد دیکھا جائے گا کہ کم سے کم مدت جس میں وہ مکہ سے آکر کوفہ میں موجود ہو سکتا ہے اس قدر مدت یہاں ہے جو گواہوں نے تاریخ بیان کی ہے تو یہ گواہی بھی مقبول ہو گی ورنہ دوسری گواہی باطل ہو گی[1]۔

اگر ایک عورت نے یہ گواہی قائم کی کہ میت نے مجھے عید قربان کے دن مکہ میں اپنے نکاح میں لیا ہے اور قاضی نے اس کی ڈگری کر دی اور دوسری عورت نے گواہی قائم کی کہ میت نے مجھ سے اسی روز خراسان میں نکاح کیا ہے تو اس کی گواہی مقبول نہ ہو گی[2]۔

اگر ایک گھر کی نسبت جو ایک شخص کے قبضہ میں ہے یہ گواہ قائم کیے کہ یہ گھر میرے باپ کا ہے اور وہ فلاں روز مر گیا اور میں اس کا وارث ہوں اور گواہوں نے بیان کیا کہ اس کے سوائے اس کا کوئی وارث نہیں ہے اور ایک عورت نے اس امر کے گواہ پیش کیے کہ اس مدعی کے باپ نے مجھ سے فلاں روز نکاح کیا یعنی اس روز کے بعد جس دن مدعی نے اپنے باپ کا مرنا بیان کیا اور یہ اولاد اس سے پیدا ہوئی۔ پھر اس کے بعد وہ مر گیا اور مجھے میراث اور مہر چاہیئے تو قاضی میراث اور مہر کی ڈگری کرے گا خواہ بیٹے مدعی کی ڈگری کر چکا ہو یا نہ کی ہو پھر ایک دوسری عورت نے پہلی عورت کی گواہی پر حکم ہونے کے بعد یہ گواہ قائم کیے کہ میت نے مجھ سے اس وقت کے بعد نکاح کیا ہے تو اس کی گواہی بھی قبول ہو گی اور اگر وارث نے کسی شخص پر گواہ قائم کیے کہ اس نے میرے باپ کو فلاں روز قتل کیا ہے اور قاضی نے حکم دے دیا پھر ایک عورت نے گواہ قائم کیے کہ اس کے باپ نے میرے ساتھ اس روز کے بعد نکاح کیا ہے تو گواہی قبول نہ ہو گی اس لیے کہ قتل کا دن قاضی کے حکم مقرلہ ہو چکا ہے[3]۔

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الْعَاشِرُ فِي شَهَادَةِ أَهْلِ الْكُفْرِ 3: 517۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب الشہادات، الفصل السادس عشر: في شهادة ولد الملاعنة 8: 449

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الْعَاشِرُ فِي شَهَادَةِ أَهْلِ الْكُفْرِ 3: 518۔۔۔فتاویٰ قاضی خان 2: 298

3 نفس مصدر۔۔۔نفس مصدر

اگر چار آدمیوں نے ایک مرد وعورت پر زنا کی گواہی دی پھر دوسرے چار آدمیوں نے گواہوں پر گواہی دی کہ یہ لوگ زانی ہیں توامام اعظمؒ کے نزدیک یہ باطل ہے اور صاحبینؒ کے نزدیک پہلا فریق دوسرے فریق کی گواہی سے حد مارا جائے گا اور پہلا مشہود علیہ بالاتفاق حد سے رہا ہوگا[1]۔

اگر قاضی نے گواہی کو رد کر دیا پھر ایک فریق مر گیا اور دوسرے فریق نے پھر وہی گواہی دی جو پہلے ادا کی تھی اور گواہی کا اعادہ کیا تو گواہی مقبول نہ ہوگی۔ پس اگر دوسری عورت دوسرے دو گواہ لائی تو ان کی گواہی قبول ہوگی[2]۔

اگر دو گواہوں نے گواہی کہ فلاں شخص نے اقرار کیا تھا کہ میں نے اپنا فلاں غلام مدبر کیا اگر میں قتل کیا جاؤں اور وہ قتل کیا گیا اور دوسرے دو گواہوں نے گواہی دی کہ وہ اپنی موت سے مر گیا تو میں تہائی مال سے عتق جائز رکھوں گا اور اسی طرح اگر یوں گواہی دی کہ اس نے کہا تھا کہ میں نے فلاں غلام آزاد کیا اگر مجھے اس سفر یا مرض میں کوئی حادثہ پیش آئے اور حال یہ گزرا کہ وہ اس سفر یا مرض میں مر گیا اور دوسرے دو گواہوں نے گواہی دی کہ وہ اس سفر سے واپس آکر اپنے اہل وعیال میں مرا ہے تو میں آزادی کے گواہوں کی گواہی قبول کروں گا اور اگر دوسرے دو گواہوں نے یہ بیان کیا کہ اس نے کہا تھا کہ اگر میں اپنے سفر سے واپس ہو کر اپنے اہل وعیال میں مروں تو فلاں غلام میرا آزاد ہے اور وہ سفر سے آکر اپنے اہل وعیال میں مرا ہے تو میں پہلے گواہوں کی گواہی جائز رکھوں اور واپس آنے کی گواہی قبول نہ کروں گا[3]۔

اگر ایک عورت نے یہ گواہ سنائے کہ میرے شوہر نے مجھے عید قربان کے دن قریب بصرہ کے رقبہ میں طلاق دی ہے اور اس کے غلام نے گواہ سنائے کہ اس نے مجھے اسی روز منیٰ میں آزاد کر دیا ہے اور وہ شخص مشہود علیہ دونوں سے انکار کرتا ہے اور دونوں گواہیاں ایک ساتھ پیش ہوئیں تو دونوں باطل ہیں اور اگر مشہود علیہ نے کسی گواہی کی تصدیق کی اور دوسرے سے انکار کیا تو اس پر طلاق دینے اور آزاد کرنے دونوں کا حکم دیا جائے گا[4]۔

اگر کسی نے کہا کہ اگر میں اس سال حج نہ کروں تو میرا غلام آزاد ہے اور کہا کہ میں نے حج کر لیا۔ پھر دو گواہوں نے گواہی دی کہ یہ عید قربان کے روز کوفہ میں موجود تھا تو غلام آزاد نہ ہوگا اور امام محمدؒ نے فرمایا کہ آزاد ہو جائے گا۔ امام محمدؒ کا قول اوجہ ہے۔

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الْعَاشِرُ فِي شَهَادَةِ أَهْلِ الْكُفْرِ 3: 518۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب الشہادات،الفصل السادس عشر: في شهادة ولد الملاعنة8: 449

2 نفس مصدر۔۔۔نفس مصدر

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الْعَاشِرُ فِي شَهَادَةِ أَهْلِ الْكُفْرِ 3: 522۔۔۔المبسوط، کتاب الشہادات، باب الوصیۃ فی العتق28: 15

4 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الْعَاشِرُ فِي شَهَادَةِ أَهْلِ الْكُفْرِ 3: 522۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب الشہادات،الفصل السادس عشر: في شهادة ولد الملاعنة8: 449

اگر اپنے غلام سے کہا کہ اگر میں آج گھر میں داخل نہ ہوا تو تو آزاد ہے اور غلام نے گواہ سنائے کہ وہ آج گھر میں داخل نہیں ہوا تو گواہی مقبول ہو گی بعض نے کہا کہ علیٰ ہذا اگر اپنی عورت کے ہاتھ میں اس کا کام سپرد کر دیا بشرط یہ کہ اس کو بے جرم مارے پھر اس کو مارا اور کہا کہ جرم پر میں نے مارا ہے اور عورت نے گواہ سنائے کہ اس نے بے جرم مارا ہے تو عورت کی گواہی قبول ہونی چاہیئے اگرچہ اس نے نفی پر قائم کی کیونکہ شرط پر گواہ قائم کیے ہیں کسی نے قسم کھائی کہ اگر میری ساس آج رات نہ آئی یا میں نے اس سے فلاں معاملہ میں کلام نہ کیا تو میری بیوی پر تین طلاق ہیں۔ پھر دو گواہوں نے گواہی دی کہ اس نے یہ قسم کھائی تھی اور اس کی ساس آج رات نہیں آئی یا اس معاملہ میں اس سے کلام نہیں کیا اور اس قسم کی وجہ سے اس کی عورت پر طلاق ہو گئی۔

**تقابل**

فتاویٰ عالمگیری کے مذکورہ دفعہ میں گواہوں کی گواہیاں سے متعلق تفصیل کے ساتھ ذکر ہوا جس میں اسی نوعیت کے چند مسائل بمع حل ذکر ہوئے ہیں جن میں سے دو یہ ہیں۔

-اگر ایک شخص پر دو علیٰحدہ علیٰحدہ گواہوں نے گواہی دی تو قاضی پہلی گواہوں کے گواہی پر حکم دے گا اور دوسری گواہی باطل ہو گی۔

-اگر ایک گھر پر ایک شخص نے گواہ قائم کیے کہ یہ میرے میت باپ کا ہے اور میں اس کا وارث ہوں جبکہ عورت نے اس بات پر گواہ پیش کیے کہ اس مدعی کے باپ نے مجھ سے فلاں دن نکاح کیا اور جس دن مدعی نے اپنے باپ کا مرنا بیان کیا یہ اولاد اس سے پیدا ہوئی پھر وہ مرا۔ قاضی میراث اور مہر کی ڈگری کرے گا خواہ بیٹے کی ڈگری کر چکا ہو یا نہ کی ہو۔

-اگر وارث نے کسی شخص پر گواہ قائم کیے کہ اس نے میرے باپ کو فلاں روز قتل کیا ہے اور قاضی نے حکم دے دیا پھر ایک عورت نے گواہ قائم کیے کہ اس کے باپ نے میرے ساتھ اس روز کے بعد نکاح کیا ہے تو گواہی قبول نہ ہو گی اس لیے کہ قتل کا دن قاضی کے حکم مقرلہ ہو چکا ہے۔

جبکہ قانون شہادت میں بھی مسائل کے حل کے لیے جج قرآن وحدیث واجماع صحابہ اور قیاس کی طرف رجوع کر کے اس کے لیے مثل ڈھونڈ لیتا ہے اگر اسی نہج کے فیصلے صحابہ کرام رضی اللہ عنہ اجمعین یا تابعین عظام کے دور میں ہو چکے ہوں تو اسی پر قیاس کر کے فیصلے کرتے ہیں اور جس طرح فتاویٰ عالمگیری میں گواہوں کی گواہی سے فیصلے کیے جاتے ہیں اسی طرح قانون شہادت میں بھی گواہی پر فیصلے کیے جاتے ہیں اور جس طرح وہاں پر بعض گواہیاں بعض کو دفع کرتی ہیں بالکل اسی طرح قانون شہادت میں بھی بعض گواہیاں بعض کو دفع کرتی ہیں۔

**باب: 10**

**دفعہ (106) اہل کفر کی گواہی کے بیان میں**

**وضاحت**

کافر کی گواہی مسلمان پر قبول نہ ہو گی۔ اہل ذمہ میں سے بعض پر مقبول ہے بشرط یہ کہ عادل ہوں اگرچہ ملتیں مختلف ہوں[1]۔ جو حربی کافر امن لے کر آئے ہیں اگر ذمی ان پر گواہی دیں تو جائز ہے بخلاف اس کے کہ اہل حرب جو امان لے کر آئے ہیں اگر ذمیوں پر گواہی دیں تو ناجائز ہے بعض حربی امان والے اگر بعض بعض پر گواہی دیں۔ پس اگر ایک ہی ملک کے ہیں تو مقبول ہے اور اگر جدا جدا ملک کے ہیں تو مقبول نہ ہو گی۔ مرتد مرد یا عورت کی گواہی میں مشائخ نے اختلاف کیا ہے بعض نے کہا کہ کافروں پر مقبول ہے اور بعض نے کہا کہ مرتد پر مقبول ہے اور اصح یہ ہے کہ ہر صورت میں مقبول ہے[2]۔

**تقابل**

فتاویٰ عالمگیری میں اہل کفر کی گواہی سے متعلق بحث ہوا کہ کافر کی گواہی مسلمان پر قبول نہ ہو گی جبکہ اہل ذمہ کی گواہی بشرط عادل اور ملتیں مختلف ہو بعض پر قبول ہے۔ اسی طرح حربی کافر پر ذمی نے گواہی دی تو جائز ہے لیکن ذمی پر اہل حرب کی گواہی ناجائز ہے۔ اگر حربی نے دوسرے حربی پر گواہی دی تو اگر دونوں ایک ہی ملک کے ہیں تو گواہی قبول ہو گی ورنہ نہیں۔ اسی طرح مرتد عورت یا عورت کی گواہی میں اختلاف ہے بعض کے ہاں کافروں پر جبکہ بعض کے ہاں مرتد پر مقبول ہے اور اصح یہ ہے کہ ہر صورت میں مقبول ہے۔ جبکہ قانون شہادت میں مذکورہ بحث مفقود ہے۔

**دفعہ (107) اگر دو ذمی ایک ذمی پر یہ گواہی دیں کہ یہ اسلام لایا ہے تو قبول نہ ہو گی**

**وضاحت**

اگر دو ذمی کافروں نے دو مسلمانوں کی گواہی پر گواہی دی اور دو مسلمانوں کی گواہی ایک کافر کی طرف سے دوسرے کافر پر کسی کافر کا حق تھا یا کسی قاضی مسلمین کے حکم پر جو کسی مسلمان یا کافر کے حق میں تھا گواہی تھی تو دونوں کی گواہی ناجائز ہے۔

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الْعَاشِرُ فِي شَهَادَةِ أَهْلِ الْكُفْرِ 3: 517۔۔۔ بدائع الصنائع، کتاب الشہادۃ، فصل فی شرائط رکن الشہادۃ 6: 281

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الْعَاشِرُ فِي شَهَادَةِ أَهْلِ الْكُفْرِ 3: 517۔۔۔ المحیط البرہانی، کتاب الشہادات، الفصل الحادي عشر: في شهادة أهل الكفر والشهادة عليهم 8: 407

اگر دو مسلمانوں نے کافروں کی گواہی پر گواہی دی تو جائز ہے[1]۔

ایک ذمی مرا اور اس پر دس نصرانیوں نے گواہی دی کہ وہ مسلمان تھا تو ان کی گواہی سے اس پر نماز جنازہ نہ پڑھی جائے گی اور اسی طرح اگر فاسق مسلمانوں نے گواہی دی تو بھی یہی حکم ہے اور اگر اس میت کافر کا کوئی ولی مسلمان ہو اور باقی اولیا کافر اس کے دین کے ہوں پھر مسلمان ولی نے دعویٰ کیا کہ وہ مسلمان ہو گیا تھا اور مجھے وصیت کی ہے اور میراث لینا چاہی اور اہل کفر میں سے دو آدمیوں نے اس کی گواہی دی تو ان کی گواہی سے مسلمان ولی اس کی میراث لے لے گا اور ولی مسلم اس پر نماز پڑھے گا اگر وہ عادل ہے اور اگر سوائے ولی مسلم کے اس کے اسلام کی کسی نے گواہی نہ دی تو ولی مسلم کے کہنے سے اس پر نماز جنازہ پڑھی جائے گی اور میراث اس کو نہ ملے گی[2]۔

اگر ایک شخص نے دوسرے کے ساتھ مل کر یہ گواہی دی کہ یہ میری عورت نعوذ باللہ مرتد ہو گئی اور وہ عورت اسلام کا اقرار کرتی ہے تو دونوں میں جدائی کرائی جائی گی اور آدھا مہر اس کو دلایا جائے گا اگر مرد نے اس کے ساتھ دخول نہیں کیا ہے اور عورت کا انکار مرتد ہونا اور اقرار اسلام توبہ کرنا شمار ہو گا اور اگر دونوں نے گواہی دی کہ وہ مسلمان ہو گئی اور وہ منکر ہے اور اصل دین اس کا نصرانی تھا تو گواہی مقبول ہو گی اور اس کا انکار مرتد ہونے میں شمار ہو گا اور اس کا شوہر آدھے مہر سے بری نہ ہو گا[3]۔

امام محمدؒ سے پوچھا گیا کہ اگر مسلمان قرض خواہ کے گواہ مسلمان ہوں اور نصرانی بیٹے کے سامنے ان کی گواہی پر ڈگری کی گئی پھر مسلمان بیٹا ذمی گواہ لایا کہ میرا باپ مسلمان مرا ہے تو امام محمدؒ نے فرمایا کہ جو کچھ نصرانی میت کا مال تھا اس کا وارث اس کا مسلمان بیٹا ہے اور قرض خواہ پر واپسی وغیرہ کا حکم نہ ہو گا پھر پوچھا گیا کہ میں نے امام محمدؒ سے کہا کہ اگر قرض خواہ نے اور مسلمان بیٹے دونوں نے ذمی گواہ پیش کیے تو امام محمدؒ نے فرمایا کہ کہ اگر دونوں گواہ معاً پیش ہوں تو مدعا علیہ مسلمان وارث قرار پائے گا کیونکہ اس کے گواہوں سے اس کا وارث ہونا ثابت ہوا اور جب وہ وارث قرار پایا تو قرض خواہ کے ذمہ گواہوں کی گواہی اس پر مقبول نہ ہو گی۔ پس قرض خواہ کو ایسی گواہی پیش کرنے سے کچھ استحقاق حاصل نہ ہو گا[4]۔

اگر ایک شخص مر گیا اور اس نے ایک گھر چھوڑا پس میت کے لڑکے نے جو مسلمان تھا کہا کہ میرا باپ مسلمان مرا ہے اور یہ گھر میرے واسطے میراث چھوڑا ہے اور میت کا بھائی جو ذمی تھا آیا اور کہا کہ میرا بھائی میرے دین پر کافر مرا ہے تو بیٹے کا قول لیا جائے گا

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الْعَاشِرُ فِي شَهَادَةِ أَهْلِ الْكُفْرِ 3: 517۔۔۔المبسوط للسرخسی، کتاب الشهادات، باب شهادة علی شهادة 16: 140

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الْعَاشِرُ فِي شَهَادَةِ أَهْلِ الْكُفْرِ 3: 518۔۔۔فتاویٰ قاضی خان 2: 290

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الْعَاشِرُ فِي شَهَادَةِ أَهْلِ الْكُفْرِ 3: 518۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب الشهادات، الفصل الحادي عشر: في شهادة أهل الكفر والشهادة عليهم 8: 417

4 نفس مصدر۔۔۔ نفس مصدر

اور اسی کو میراث ملے گی اور اگر دونوں نے اپنے دعویٰ پر گواہ قائم کیے تو بیٹے کے گواہ لیے جائیں گے اور اگر بھائی نے ذمی لوگ گواہ قائم کیے اور مسلمان بیٹے کے گواہ نہیں تو بھائی کے گواہ ناجائز ہوں گے لیکن اگر بھائی نے اپنے دعویٰ پر مسلمان گواہ قائم کیے تو مقبول ہوں گے اور میراث بھائی کو ملے گی[1]۔

امام ابو یوسفؒ نے فرمایا کہ ایک نصرانی مر گیا اور دو بیٹے چھوڑے پھر ایک اس کے مرنے کے بعد مسلمان ہو گیا۔ پھر ایک نصرانی نے اس امر کے نصرانی گواہ قائم کیے کہ میں بھی میت کا بیٹا ہوں تو نسب کی گواہی قبول ہو گی اور میراث میں نصرانی بیٹے کو شریک کیا جائے گا اور مسلمان بیٹے کی میراث کے حصہ میں شریک نہ ہو گا۔ اسی طرح اگر ایک نصرانی بیٹا چھوڑا اور وہ باپ کے مرنے کے بعد مسلمان ہو گیا پھر ایک نصرانی آیا اور نصرانی گواہ اس امر کے لایا کہ میں نصرانی میت کا بیٹا ہوں تو نسب کی گواہی مقبول ہو گی اور جو کچھ مال میراث کا مسلمان بیٹے کے ہاتھ میں ہے اس میں سے کچھ نہ دلایا جائے گا۔ پس اگر میت کا کچھ مال بر آمد ہوا تو سب مسلمان بیٹے کو ملے گا پس اگر مسلمان بیٹا ذمی باپ کی زندگی میں مر گیا تو اس کی میراث اس کے ذمی بیٹے کو ملے گا۔ فرمایا کہ اس صورت میں ذمی بیٹے کو مسلمان بیٹے کی مزاحمت کا حق اس وقت حاصل نہیں ہوتا کہ جب ذمی بیٹے کے نسب ثابت ہونے سے پہلے وہ مسلمان ہو گیا اور اگر مسلمان ہونے سے پہلے اس کا نسب ثابت ہو گیا تو ذمی اس مسلمان کا مزاحم و شریک ہو گا[2]۔

اگر ایک نصرانی پر چار نصرانیوں نے گواہی دی کہ اس نے مسلمان باندی کے ساتھ زنا کیا ہے پس اگر انہوں نے یہ گواہی دی کہ اس نے زبردستی زنا کیا ہے تو فقط مرد کو حد ماری جائے گی اور اگر انہوں نے یہ گواہی دی کہ اس مسلمان باندی نے اس سے رضامندی سے زنا کیا تو دونوں سے حد دفع کی جائے گی اور باندی مسلمان کے حق کے عوض گواہوں کو سزا دی جائے گی[3]۔

امام محمدؒ سے روایت ہے کہ دو نصرانیوں نے ایک مسلمان و نصرانی پر یہ گواہی دی کہ ان دونوں نے ایک مسلمان کو عمداً قتل کر ڈالا ہے تو فرمایا کہ مسلمان پر ان کی گواہی قبول نہ کروں گا اور نصرانی سے قصاص نہ لوں گا مگر اس پر اسی کے مال کے دیت دینا لازم کروں گا[4]۔

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الْعَاشِرُ فِي شَهَادَةِ أَهْلِ الْكُفْرِ 3: 519۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب الشہادات،الفصل الحادي عشر: في شهادة أهل الكفر والشهادة عليهم8: 417

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الْعَاشِرُ فِي شَهَادَةِ أَهْلِ الْكُفْرِ 3: 520۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب الشہادات،الفصل الحادي عشر: في شهادة أهل الكفر والشهادة عليهم8: 420

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الْعَاشِرُ فِي شَهَادَةِ أَهْلِ الْكُفْرِ 3: 520۔۔۔فتاویٰ قاضی خان2: 290

4 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الْعَاشِرُ فِي شَهَادَةِ أَهْلِ الْكُفْرِ 3: 521۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب الشہادات،الفصل الحادي عشر: في شهادة أهل الكفر والشهادة عليهم8: 417

امام محمدؒ نے فرمایا کہ ایک مسلمان نے آکر کہا کہ اگر فلاں نصرانی نے اپنی عورت کو طلاق دی تو میرا غلام آزاد ہے پھر دو نصرانیوں نے گواہی دی کہ فلاں نصرانی نے اس قول کے بعد اپنی عورت کو طلاق دی تو میں نصرانی کی عورت کے طلاق ہونے کے بارہ میں گواہی قبول کروں گا اور مسلمان کا غلام آزاد نہ کروں گا[1]۔

ایک نصرانی کے ہاتھ میں ایک چادر تھی پھر ایک مسلمان وایک نصرانی نے ہر ایک نے اس کے گواہ نصرانی پیش کیے کہ نصرانی نے اقرار کیا کہ یہ چادر مدعی کی ہے تو فرمایا کہ میں مسلمان کی ڈگری کروں گا[2]۔

**تقابل**

مذکورہ دفعہ میں اہل ذمہ کے گواہی سے تفصیلی بحث ہوا کہ:

-اگر دو ذمی کافروں نے دو مسلمانوں کی گواہی پر گواہی دی یا دو مسلمانوں نے ایک کافر کی طرف سے دوسرے کافر کے حق میں گواہی دی تو دونوں صورتوں میں ناجائز ہے۔اسی طرح اگر ایک ذمی پر دس نصرانیوں نے گواہی دی کہ وہ مسلمان تھا اور وہ ذمی مرا تو ان کی گواہی سے ذمی کا نماز جنازہ نہیں پڑھی جائی گی۔اسی طرح اگر فاسق مسلمان نے گواہی دی تو بھی یہی حکم ہے۔

-اگر ایک شخص نے دوسرے کے ساتھ مل کر یہ گواہی دی کہ یہ میری عورت نعوذ باللہ مرتد ہو گئی اور وہ عورت اسلام کا اقرار کرتی ہے تو دونوں میں جدائی کرائی جائی گی اور آدھا مہر اس کو دلایا جائے گا۔جبکہ قانون شہادت میں اہل ذمہ اور فاسق کی گواہی سے متعلق بحث باوجود تلاش بیسار کے نہ مل سکا۔

**امام محمدؒ سے کتاب الرہن میں مذکور ایک مسئلہ اور اس کی تشریح**

ایک نصرانی مر گیا اور دو سو درہم چھوڑے اور دو بیٹے نصرانی چھوڑے پھر ایک مسلمان ہو گیا پھر ایک شخص آیا اور اس نے میت پر سو درہم کا دعویٰ کیا اور دو گواہ نصرانی قائم کیے تو قاضی اس قرضہ کا حکم وارث نصرانی کے حصہ میں دے گا اور نصرانی مسلمان کا شریک نہ ہو گا[3]۔

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الْعَاشِرُ فِي شَهَادَةِ أَهْلِ الْكُفْرِ 3: 520---المحیط البرہانی، کتاب الشهادات،الفصل الحادي عشر: في شهادة أهل الكفر والشهادة عليهم8: 419

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الْعَاشِرُ فِي شَهَادَةِ أَهْلِ الْكُفْرِ 3: 521---المحیط البرہانی، کتاب الشهادات،الفصل الحادي عشر: في شهادة أهل الكفر والشهادة عليهم8: 419

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الْعَاشِرُ فِي شَهَادَةِ أَهْلِ الْكُفْرِ 3: 521---المحیط البرہانی، کتاب الشهادات،الفصل الحادي عشر: في شهادة أهل الكفر والشهادة عليهم8: 410

امام محمدؒ نے کتاب الرہن میں فرمایا کہ ایک ذمی مر گیااور دوسرے ذمی نے اس کے بعض اسباب کے رہن کا دعویٰ کیااور اہل ذمہ میں سے گواہ قائم کیےاور ایک مسلمان نے اس پر قرض کا دعویٰ کیا اور ذمی یا مسلمانوں میں سے گواہ قائم کیے توامام محمدؒ نے فرمایا کہ میں مسلمان کی گواہی قبول کر کے اس کا قرضہ دلوانا شروع کروں۔ پھر پورا ہو جانے کے بعد اگر کچھ مال باقی رہاتو وہ ذمی کو ملے گا۔ پھر فرمایا رہن جائز نہ ہو گا جب تک کہ مسلمان اپنا قرض پورا نہ لے گا، پس اگر ذمی کے گواہ مسلمان ہوں اور مسلم کے گواہ ذمی یا مسلمان ہوں تو ذمی کو اپنے رہن میں لے لینے کا زیادہ استحقاق ہو گا[1]۔

اگر ایک مسلمان نے کافر پر مال کا دعویٰ کیا کہ ایک مسلمان فلاں شخص اس کا کفیل ہے اور کفاروں میں سے گواہ قائم کیے تو اس گواہی سے اصیل پر مال ثابت ہو گا نہ کفیل پر اسی طرح اگر اصل مال کافر پر ہو پھر دو کافروں نے ایک کافر و مسلم پر یہ گواہی دی کہ ان دونوں نے اس کی طرف سے اس مال کی کفالت کی تھی اور ایک دوسرے کا بھی کفیل ہے تو یہ گواہی اصیل پر اور کفیل کافر پر جائز ہے اور مسلمان کفیل پر جائز نہیں اگر ایک مسلمان نے دوسرے مسلمان پر مال کا دعویٰ کیااور مطلوب نے انکار کیااور طالب نے دعویٰ کیا کہ اس ذمی نے مطلوب کے حکم سے اس کی طرف سے اس مال کی کفالت کی ہے اور کفیل نے انکار کیا پھر دو ذمیوں نے مدعی کی طرف سے گواہی دی تو گواہی کفیل پر جائز ہو گی نہ کہ اصیل مسلم پر یہاں تک کہ اگر کفیل نے ادا کیا تو اس کو مسلمان سے لینے کا اختیار نہ ہو گا اور اسی طرح اگر دونوں پر مال دستاویز میں ہوااور مسلمان کے نام دستاویز ہے اور ذمی اس کے نیچے کفیل ہے یا دستاویز دونوں کے نام ہے اور ہر ایک دوسرے کا کفیل ہے تو بھی یہ گواہی کافر پر حجت ہو گی نہ کہ مسلم پر[2]۔

**اگر ایک غلام ماذون نصرانی پر جو مسلمان کا مملوک ہے دو نصرانیوں نے گواہی دی کہ اس نے اس شخص کو یا اس کے گھوڑے کو قتل کر ڈالا ہے توامام اعظمؒ کے نزدیک قتل کرنے کی گواہی جائز نہیں ہے**

اگر کسی مسلمان نے کافر کے لیے ہزار درہم کی ضمانت کر لی اور کافر اصیل نے کہا کہ میں نے اپنی طرف سے ضمانت کرنے کا حکم اس کو نہیں دیا تھا پھر مسلمان دو گواہ کافر لایا کہ انہوں نے گواہی دی کہ اس مسلمان نے اس کافر کے حکم سے اس کی طرف سے ضمانت کر لی تھی اور طالب نے اقرار کیا کہ میں نے اس کفیل سے مال بھر پایا ہے تو کفیل کو اختیار ہو گا اصیل سے مال وصول کر لے اور اگر کسی مسلمان نے کسی ذمی کے جان کی یا مال کی جو اس پر کسی مسلمان یا کافر ہے کفالت کی اور اہل ذمہ اس پر گواہ ہو۔ پس اگر مسلمان نے اس

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الْعَاشِرُ فِي شَهَادَةِ أَهْلِ الْكُفْرِ 3: 521۔۔۔نفس مصدر8: 421

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الْعَاشِرُ فِي شَهَادَةِ أَهْلِ الْكُفْرِ 3: 522۔۔۔المبسوط للسرخسی، کتاب الکفالۃ، باب من الکفالۃ20: 131

سے انکار کیا تو ان کی گواہی اس پر جائز نہ ہو گی اور اگر اقرار کیا تو اس کے اقرار کی وجہ سے جائز ہو گی نہ گواہی کی وجہ سے پس اگر اس نے مال ادا کر دیا اور ذمیوں نے گواہی دی کہ اس نے ذمی کے حکم سے کفالت کی تھی تو وہ ذمی سے وصول کر لے گا[1]۔

کافروں کی گواہی مکاتب کافر یا غلام ماذون کافر پر روا ہے اگرچہ اس کا مولیٰ مسلمان ہو[2]۔ اگر ایک غلام ماذون نصرانی پر جو مسلمان کا مملوک ہے دو نصرانیوں نے گواہی دی کہ اس نے اس شخص کو یا اس کے گھوڑے کو قتل کر ڈالا ہے تو امام اعظمؒ کے نزدیک قتل کرنے کی گواہی جائز نہیں ہے اور گھوڑا مار ڈالنے کی گواہی جائز ہے اور امام ابو یوسفؒ کے نزدیک قصاص کے واسطے مقبول ہو گی اور خطا میں مال لینے کے واسطے مقبول نہیں ہے[3]۔

اگر غلام ماذون مسلمان ہو اور اس کا مالک کافر ہو تو کافروں کی گواہی غلام پر مقبول نہ ہو گی[4]۔ اگر کسی کافر نے کسی مسلمان کو خرید وفروخت کا وکیل کیا تو کافروں کی گواہی وکیل پر جائز نہ ہو گی اور اگر مسلمان نے کسی کافر کو وکیل کیا تو کافروں کی گواہی وکیل پر جائز ہو گی[5]۔

اگر ایک مسلمان نے کسی نصرانی کی طرف سے وکالت کا دعویٰ کیا کہ جو کچھ اس کا حق کوفہ میں ہے اس کے لیے اس نے مجھے وکیل کیا ہے اور ایک مسلمان قرض دار کو حاضر کیا اور اس پر دو نصرانی گواہ قائم کیے تو قبول نہ ہو گی اور اگر نصرانی کو حاضر کیا تو گواہی قبول ہو گی اور جب قاضی نے یہ گواہی قبول کی اور اس کی وکالت کا حکم دے دیا تو یہ حکم سب قرض داروں پر خواہ کافر ہوں یا مسلمان ہو جاری ہو گا حتیٰ کہ اگر اس کے بعد کوئی مسلمان قرض دار کو لایا اور اس نے اس کی وکالت سے انکار کیا تو قاضی اس کو دوبارہ وکالت کے گواہ لانے کے واسطے تکلیف نہ دے گا[6]۔

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الْعَاشِرُ فِي شَهَادَةِ أَهْلِ الْكُفْرِ 3: 522---المحیط البرہانی، کتاب الشہادات،الفصل الحادي عشر: في شهادة أهل الكفر والشهادة عليهم8: 422

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الْعَاشِرُ فِي شَهَادَةِ أَهْلِ الْكُفْرِ 3: 522---المبسوط للسرخسی، کتاب الکفالۃ، باب من الکفالۃ20: 131

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الْعَاشِرُ فِي شَهَادَةِ أَهْلِ الْكُفْرِ 3: 522---المحیط البرہانی، کتاب الشہادات،الفصل الحادي عشر: في شهادة أهل الكفر والشهادة عليهم8: 422

4 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الْعَاشِرُ فِي شَهَادَةِ أَهْلِ الْكُفْرِ 3: 522---المبسوط للسرخسی، کتاب الماذون الکبیر، باب الشہادۃ علی الماذون26: 38

5 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الْعَاشِرُ فِي شَهَادَةِ أَهْلِ الْكُفْرِ 3: 522---المحیط البرہانی، کتاب الشہادات،الفصل الحادي عشر: في شهادة أهل الكفر والشهادة عليهم8: 422

6 نفس مصدر--- نفس مصدر

ایک نصرانی نے دوسرے نصرانی کے ہاتھ ایک غلام فروخت کیا پھر دوسرے مشتری نے اس کو تیسرے مشتری کے ہاتھ تیسرے نے چوتھے کے ہاتھ اسی طرح دست بدست دس نصرانیوں کے ہاتھ فروخت ہوا پھر ایک ان میں سے مسلمان ہو گیا پھر غلام نے دعویٰ کیا[1] کہ میں اصلی ہوں اور اس پر نصرانی نے گواہ سنائے تو امام زفرؒ نے فرمایا کہ اس کے گواہ مقبول نہ ہوں گے خواہ اول بائع مسلمان ہو یا درمیانی یا آخر کا جب تک کہ مسلمان گواہ نہ سنائے اور امام ابو یوسفؒ نے فرمایا کہ اگر آخر کا مسلمان ہوا ہے تو گواہی مسموع نہ ہو گی اور اگر درمیانی مسلمان ہوا ہے تو مقبول ہو گی باہم اپنا اپنا ثمن واپس لیتے جائیں گے یہاں تک کہ مسلمان بائع تک نوبت پہنچے پس اس سے ثمن نہ لے سکیں گے اور نہ اس کے پہلے والے فروخت کرنے والوں سے واپس کر سکیں گے اور اگر غلام نے آزاد ہونے کا دعویٰ کیا پس اگر یہ دعویٰ کیا کہ پہلے بائع نے مجھے آزاد کیا ہے اور وہی مسلمان ہو گیا ہے اور گواہ نصرانی ہیں تو گواہی مقبول نہ ہو گی اور اگر درمیانی مسلمان ہوا ہے تو گواہی اس کے آزاد کر دینے پر مقبول نہ ہو گی اور نہ اس کے بعد کے کسی بائع پر آزاد کر دینے کی گواہی مقبول ہو گی اور اس کے پہلے کسی بائع کے آزاد کر دینے پر گواہی قبول ہو گی اور یہ امام اعظمؒ و زفرؒ کا قول ہے اور امام ابو یوسفؒ نے فرمایا کہ مسلمان بائع کے پہلے یا بعد جس بائع سے آزاد کر دینے کے یہ گواہ قائم ہوں گے مقبول ہوں گے۔ ہاں اگر خود مسلمان بائع پر قائم ہو تو مقبول نہ ہوں گے اور جب غیر مسلمان پر یہ گواہی قائم ہوئی تو باہم ایک دوسرے سے ثمن واپس کرتے چلے جائیں گے یہاں تک کہ مسلمان بائع کی نوبت پہنچے پس نہ اس سے اور نہ اس کے پہلے والوں سے ثمن واپس لے سکتے ہیں مگر اس صورت میں کہ مسلمان بائع خود اقرار کرے تو واپس کریں گے یہاں تک کہ آزاد کرنے والے تک پہنچ کر ختم کریں گے[2] واللہ اعلم۔

باب: 11

دفعہ (108) گواہی پر گواہی دینے کے بیان میں

وضاحت

گواہی پر گواہی دینا ایسے ہر حق میں جائز ہے جو شبہہ سے ساقط نہیں ہوتا اور یہ حکم استحساناً ہے پس ایسے حقوق میں جو شبہہ سے ساقط ہوتے ہیں مثل حدود و قصاص کے مقبول نہ ہو گی[3]۔

1 دعویٰ کیا اور اس سے پہلے کبھی غلام نے کوئی ایسا قول و فعل نہیں کیا جس سے ثابت ہو کہ وہ اپنے آپ کو غلام جانتا ہے۔

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الْعَاشِرُ فِي شَهَادَةِ أَهْلِ الْكُفْرِ 3: 523۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب الشہادات،الفصل الحادي عشر: في شهادة أهل الكفر والشهادة عليهم 8: 421

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الْحَادِيَ عَشَرَ فِي الشَّهَادَةِ عَلَى الشَّهَادَةِ 3: 523۔۔۔الہدایہ، کتاب الشہادات، مراتب الشہادات 3: 116

اگر دو گواہوں نے دو گواہوں کی گواہی پر گواہی دی کہ فلاں شہر کے قاضی نے فلاں شخص کو حد قذف ماری ہے تو جائز ہے لیکن کتاب الدیۃ میں لکھا ہے کہ یہ جائز نہیں [1]۔امام محمدؒ سے مروی ہے کہ گواہی پر گواہی دینا تعزیر میں جائز ہے [2]۔

ایک شخص کی گواہی پر دو شخصوں یا ایک مرد اور دو عورتوں سے گواہ نہ ہونا چاہیئے اور ایسا ہی ایک عورت کی گواہی کا حکم ہے اور یہ ہمارے نزدیک ہے ۔اگر دو شخصوں نے دو مرد گواہوں کی گواہی یا ایک قوم کی گواہی پر گواہی دی تو ہمارے نزدیک جائز ہے [3]۔اگر دو اصل گواہوں نے دو شخصوں سے کہا کہ گواہی دو کہ ہم نے سنا ہے کہ فلاں شخص نے مجھے اپنے اوپر زید کے واسطے ہزار درہم کا اقرار کیا تھا پس ہم دونوں پر اس کی گواہی دو۔پس دونوں فرع نے اس کی گواہی دی تو مقبول نہ ہو گی اور اسی طرح اگر دو اصل گواہوں نے کہا کہ ہم گواہی دیتے ہیں کہ فلاں شخص نے اقرار کیا کہ زید پر اس کے ہزار درہم قرض ہیں۔پس تم گواہی دو کہ ہم ایسی گواہی دیتے ہیں یا کہا تم اس پر گواہی دو کہ ہم اس پر اس کی گواہی دیتے ہیں یا کہا کہ ہم پر گواہی دو جو ہم نے گواہی دی یا یوں کہا کہ فلاں کے فلاں شخص پر ہزار درہم ہیں ، پس گواہی دو اس پر کہ ہم نے گواہی دی یا اصل گواہ نے فرع سے کہا کہ گواہی دے کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ فلاں شخص نے فلاں شخص کے واسطے اس قدر درہم کا اقرار کیا تو ان سب صورتوں میں گواہ کر لینا درست نہیں ہے [4]۔

**تقابل**

فتاویٰ عالمگیری میں تفصیل کے ساتھ گواہی پر گواہی سے متعلق بحث کہ گواہی پر گواہی دینا ایسے ہر حق میں جائز ہے جو شبہہ سے ساقط نہیں ہوتا اور یہ حکم استحساناً ہے۔اسی طرح اگر دو گواہوں نے دو گواہوں کی گواہی پر گواہی دی کہ فلاں شہر کے قاضی نے فلاں شخص کو حد قذف ماری ہے تو جائز ہے جبکہ امام محمدؒ فرماتے ہیں کہ گواہی پر گواہی دینا تعزیر میں جائز ہے۔اسی طرح اصل گواہی پر فروع کی گواہی قابل قبول نہیں ہے۔ جبکہ قانون شہادت میں اصل گواہوں کی گواہی قابل قبول ہے جبکہ فروع کی گواہی غیر مقبول ہے۔

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الْحَادِيَ عَشَرَ فِي الشَّهَادَةِ عَلَى الشَّهَادَةِ 3: 523---المحیط البرہانی، کتاب الشہادات،الفصل التاسع: في الشهادة على الشهادة8: 395

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الْحَادِيَ عَشَرَ فِي الشَّهَادَةِ عَلَى الشَّهَادَةِ 3: 523---فتح القدیر، کتاب الشہادات، باب الشہادۃ علی الشہادۃ7: 462

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الْحَادِيَ عَشَرَ فِي الشَّهَادَةِ عَلَى الشَّهَادَةِ 3: 523---فتاویٰ قاضی خان2 : 301

4 نفس مصدر--- نفس مصدر

## دفعہ (109) اصل گواہ معتکف ہو تو فروع کی گواہی قبول ہو گی یا نہیں؟

**وضاحت**

اگر غیر کو اپنی گواہی پر گواہ کرنا چاہا تو چاہیئے کہ طالب و مطلوب کو حاضر کر کے دونوں کی طرف اشارہ کرے اور اگر دونوں کی غیبت میں گواہ کرنا چاہا تو اس کا نام و نسب بیان کرے لیکن اگر مشہود علیہ غائب ہو تو گواہ کر لینے کے واسطے نام و نسب ذکر کر دینا کافی ہے اور حکم قضا کے واسطے اس قدر کافی نہیں ہے[1] اور جب فرع اصل گواہ کی گواہی ادا کرنا چاہیئے تو یوں بیان کرے کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ فلاں شخص نے مجھ کو اپنی گواہی پر گواہ کیا کہ فلاں شخص نے اس کے نزدیک اس حق کا اقرار کیا ہے اور اس نے مجھ سے کہا کہ تو میری اس گواہی پر گواہی دے کیونکہ ضروری ہے کہ وہ اپنی گواہی ذکر کرے اور اصل گواہ کی گواہی اور اس کی طرف سے برداشت کرنا ذکر کرے[2]۔ فروع کی گواہی قبول نہ ہو گی مگر جبکہ اصلی گواہ مر جائیں یا اس قدر بیمار ہو جائیں کہ مجلس قضا میں حاضر نہ ہو سکیں یا تین رات ودن کے قدر یا زیادہ دور چلے جائیں تو مقبول ہو گی یہی ظاہر الروایت اور اسی پر فتویٰ ہے اور امام ابو یوسفؒ سے روایت ہے کہ اگر اصل گواہ اتنی دور ہوں کہ اگر صبح کو گواہی ادا کرنے کے واسطے آئے تو اس کو اپنے اہل و عیال میں رات گزرنا میسر نہ ہو سکے تو گواہ کر لینا درست ہے اور اسی کو فقیہ ابو اللیثؒ نے لیا ہے[3]۔

اگر کوئی عورت پردہ دار ہو تو اس کو اپنی گواہی پر گواہ کر لینا درست ہے اور جو عورت اپنے گھر سے مانند قضائے حاجت حمام وغیرہ کے واسطے نکلتی ہے وہ پردہ دار ہے بشرطیکہ مردوں سے مخالطت نہ کرتی ہو۔ اگر اصل گواہ نے اعتکاف کیا ہو تو فروع کی گواہی جائز نہیں ہے خواہ اعتکاف نذر ہو یا نذر نہ ہو۔ اپنی گواہی پر گواہ کر لینا درست ہے اگرچہ اصل گواہوں کو کچھ عذر نہ ہو حتی کہ اگر ان کو کچھ عذر در پیش آیا مثلاً سفر یا مرض یا موت تو فروع گواہی ادا کریں گے۔ اگر فروع نے گواہی ادا کی پھر حکم قضا سے پہلے اصول حاضر ہوئے تو فروع کی گواہی پر حکم نہ ہو گا[4]۔

اصل گواہ نے دوسرے کو اپنی گواہی پر گواہ کیا اور اس نے گواہی کو برداشت نہ کیا اور کہا کہ میں قبول نہیں کرتا ہوں تو چاہیئے کہ وہ گواہ قرار پائے۔ ایک شخص نے دوسرے کو اپنی گواہی پر گواہ کیا پھر اس کو منع کر دیا کہ میری گواہی پر گواہی نہ دے تو امام اعظمؒ و امام

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الْحَادِيَ عَشَرَ فِي الشَّهَادَةِ عَلَى الشَّهَادَةِ 3: 524---المحیط البرہانی، کتاب الشہادات، الفصل التاسع: في الشهادة على الشهادة 8: 400

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الْحَادِيَ عَشَرَ فِي الشَّهَادَةِ عَلَى الشَّهَادَةِ 3: 524---الہدایہ، کتاب الشہادات، مراتب الشہادات 3: 129

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الْحَادِيَ عَشَرَ فِي الشَّهَادَةِ عَلَى الشَّهَادَةِ 3: 524---نفس مصدر 3: 130

4 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ، الْبَابُ الْحَادِيَ عَشَرَ فِي الشَّهَادَةِ عَلَى الشَّهَادَةِ 3: 524---فتاویٰ قاضی خان 2: 303

ابو یوسفؒ کے نزدیک منع کرنا صحیح نہیں ہے حتیٰ کہ اگر بعد ممانعت کے اس نے گواہی پر گواہی دی تو جائز ہے[1] اور اگر اصلی گواہوں نے گواہی سے انکار کیا تو فروع کی گواہی مقبول نہ ہوگی[2]۔

اگر ایک مرد نے دوسرے کو اپنی گواہی پر گواہ کر لیا پھر اصل گواہ کی ایسی حالت ہوگئی کہ اس کی گواہی جائز نہیں ہے پھر بدل کر اس کی ایسی حالت ہوگئی کہ اس کی گواہی جائز ہے مثلاً فاسق ہو کر اس نے توبہ کر لی پھر فرع نے اس کی گواہی پر گواہی دی تو سب کی گواہی جائز ہے اگر دو شخصوں نے دو شخصوں کو اپنی گواہی پر گواہ کیا اور دونوں فرع عادل شخص ہیں پھر فاسق ہوگئے پھر دونوں عادل ہوگئے اور گواہی دی یا اپنی گواہی دی اور یا اپنی گواہی پر دوسروں کو گواہ کر لیا تو جائز ہے[3]۔

اگر دو گواہوں نے دو غلاموں یا دو مکاتبوں یا دو کافروں کی گواہی پر ایک مسلمان پر گواہی دی اور انہیں وجوہ سے قاضی نے گواہی رد کر دی پھر دونوں غلام آزاد ہوگئے یا دونوں مکاتب آزاد ہوگئے یا دونوں کافر مسلمان ہوگئے اور گواہی ادا کی یا اپنی گواہی پر پہلے دونوں آدمیوں کو یا دوسروں کو گواہ کر دیا تو جائز ہے[4]۔

اگر فروع نے بیان کیا کہ ہم کو اصول نے اپنی گواہی پر جو فلاں بن فلاں کی طرف سے فلاں شخص پر اس قدر مال کی بابت تھی گواہ کر لیا تھا لیکن ہم فلاں مدعاعلیہ کو نہیں پہنچانتے ہیں تو قاضی ان کی گواہی قبول کرے گا اور مدعی کو حکم دے گا کہ اس امر پر گواہ لائے کہ جس شخص کو اس نے حاضر کیا ہے یہ وہی فلاں بن فلاں مدعاعلیہ ہے[5]۔

اگر دو فروع نے دو اصل گواہوں کی گواہی پر گواہی دی پس اگر قاضی فروع و اصول دونوں فریق کو عادل جانتا ہے تو ان کی گواہی پر حکم دے دے گا اور اگر اصول کو عادل جانتا ہے اور فروع کو نہیں پہچانتا ہے تو ان کا حال دریافت کرے گا اور اگر فروع کو عادل جانتا ہے اور اصول کو نہیں پہچانتا ہے تو خصافؒ نے ذکر کیا کہ فروع سے ان کے اصول کا حال دریافت کرے گا اور قبل دریافت کے حکم نہ دے گا۔ پس اگر انہوں نے اصول کی تعدیل کی تو ظاہر روایت میں ان کی تعدیل ثابت ہو جائے گی اور امام محمدؒ سے روایت ہے کہ فروع کی

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الْحَادِيَ عَشَرَ فِي الشَّهَادَةِ عَلَى الشَّهَادَةِ 3: 525---فتاویٰ قاضی خان 2: 303

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الْحَادِيَ عَشَرَ فِي الشَّهَادَةِ عَلَى الشَّهَادَةِ 3: 525---الہدایہ، کتاب الشہادات، مراتب الشہادات 3: 130

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الْحَادِيَ عَشَرَ فِي الشَّهَادَةِ عَلَى الشَّهَادَةِ 3: 525---المحیط البرہانی، کتاب الشہادات، الفصل التاسع: في الشهادة على الشهادة 8: 401

4 نفس مصدر---نفس مصدر

5 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الْحَادِيَ عَشَرَ فِي الشَّهَادَةِ عَلَى الشَّهَادَةِ 3: 526---المحیط البرہانی، کتاب الشہادات، الفصل التاسع: في الشهادة على الشهادة 8: 401

تعدیل کرنے سے اصول کی صداقت ثابت نہ ہو گی اور ظاہر روایت صحیح ہے اور اگر فروع نے وقت دریافت کے کہا کہ ہم اصول کے حال سے آگاہ نہیں ہیں تو قاضی ان کی گواہی قبول نہ کرے گا۔ پس اگر مدعی نے کہا کہ میں ایسے لوگ لاتا ہوں جو اصول کی تعدیل کریں گے تو امام محمدؒ کے قول کے موافق قاضی التفات نہ کرے گا اور اس گواہی پر فیصلہ نہ کرے گا[1]۔

**تقابل**

جیسا کہ مذکورہ دفعہ میں اصل اور فروع کے گواہی سے متعلق تفصیل سے بحث ہوا کہ :

-اگر کوئی عورت پردہ دار ہو تو اس کو اپنی گواہی پر گواہ کر لینا درست ہے بشرط یہ کہ مردوں سے مخالطت نہ کرتی ہو۔

-اگر اصل گواہ نے اعتکاف کیا ہو تو فروع کی گواہی جائز نہیں ہے خواہ اعتکاف نذر ہو یا نذر نہ ہو۔اسی طرح اپنی گواہی پر گواہ کر لینا درست ہے اگرچہ اصل گواہوں کو کچھ عذر نہ ہو حتیٰ کہ اگر ان کو کچھ عذر درپیش آیا مثلاً سفر یا مرض یا موت تو فروع گواہی ادا کریں گے۔ اگر فروع نے گواہی ادا کی پھر حکم قضا سے پہلے اصول حاضر ہوئے تو فروع کی گواہی پر حکم نہ ہو گا۔ پھر ذکر ہوا کہ ایک شخص نے دوسرے کو اپنی گواہی پر گواہ کیا پھر اس کو منع کر دیا کہ میری گواہی پر گواہی نہ دے تو امام اعظمؒ و امام ابو یوسفؒ کے نزدیک منع کرنا صحیح نہیں ہے حتیٰ کہ اگر بعد ممانعت کے اس نے گواہی پر گواہی دی تو جائز ہے اور اگر اصلی گواہوں نے گواہی سے انکار کیا تو فروع کی گواہی مقبول نہ ہو گی۔ جبکہ قانون شہادت میں اصل اور فروع کی گواہی سے متعلق بحث مفقود ہے۔

**دفعہ (110) اگر اصل گواہ ایسا مشہور ہو جیسا امام ابو حنیفہؒ اور سفیان ثوریؒ تو ان کی گواہی پر حکم دیا جائے گا یا نہیں؟**

**وضاحت**

امام محمدؒ سے روایت ہے کہ عادل نے اپنی گواہی پر دو گواہ کر لیے پھر خود غائب ہو گیا کہ پتہ نہ چلا مثلاً بیس برس تک غائب رہا اور یہ معلوم نہ ہوا کہ وہ اپنی عدالت دریافت کرے۔ پس اگر اصل گواہ ایسا مشہور ہو جیسا امام ابو حنیفہؒ و سفیان ثوریؒ تو ان کی گواہی پر حکم دے دے گا اور اگر مشہور نہ ہو تو فروع کی گواہی پر حکم نہ دے گا[2]۔ اگر دو گواہوں نے دو گواہوں کے قتلِ خطا کی گواہی پر گواہی دی اور قاضی نے مددگار برادری پر دیت کا حکم دے دیا پھر جس کے مقتول ہونے کی گواہی دی ہے وہ زندہ نکلا تو فروعی گواہوں پر ضمان لازم نہ آئے گا لیکن ولی مدعی نے جو کچھ لیا ہے وہ واپس کر دے اور اگر اصل گواہ آئے اور انہوں نے گواہی سے انکار کیا تو انکار اقرار فروع کے حق میں صحیح نہ ہو گا اور نہ ان پر ضمان واجب ہو گی اور اصلی گواہوں پر بھی ضمان نہ آئے گی اور اگر اصلی گواہوں نے کہا

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الْحَادِيَ عَشَرَ فِي الشَّهَادَةِ عَلَى الشَّهَادَةِ 3: 526۔۔۔فتاویٰ قاضی خان 2: 304

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الْحَادِيَ عَشَرَ فِي الشَّهَادَةِ عَلَى الشَّهَادَةِ 3: 527۔۔۔فتح القدیر، کتاب الشہادات، باب الشہادۃ علی الشہادۃ 7: 471

کہ ہم نے ان دونوں کو ایک باطل چیز کی گواہی پر گواہ کر لیا تھا اور ہم جانتے ہیں کہ ہم اس وقت جھوٹ بولتے تھے تو بھی امام اعظمؒ و امام ابو یوسفؒ کے نزدیک ضامن نہ ہوں گے اور امام محمدؒ کے نزدیک مدد گار برادری کو اختیار ہو گا کہ چاہے اصلی گواہوں سے ضمان لے یا ولی سے ضمان لے۔ پس اگر اصلی گواہوں سے ضمان لی تو یہ گواہ ولی سے اس قدر مال لے لیں گے اور اگر ولی سے ضمان لی تو وہ کسی سے نہیں لے سکتا ہے۔

**تقابل**

جیسا کہ مذکورہ دفعہ میں اصل گواہوں کی گواہ سے متعلق بحث ہوا کہ اگر اصل گواہ ایسا مشہور ہو جیسا امام ابو حنیفہؒ اور سفیان ثوریؒ تو ان کی گواہی پر حکم دے دیا جائے گا لیکن اگر مشہور نہ ہو تو والا فلا۔ اسی طرح اگر اصلی گواہوں نے کہا کہ ہم نے ان دونوں کو ایک باطل چیز کی گواہی پر گواہ کر لیا تھا اور ہم جانتے ہیں کہ ہم اس وقت جھوٹ بولتے تھے تو بھی امام اعظمؒ و امام ابو یوسفؒ کے نزدیک ضامن نہ ہوں گے اور امام محمدؒ کے نزدیک مدد گار برادری کو اختیار ہو گا کہ چاہے اصلی گواہوں سے ضمان لے یا ولی سے ضمان لے۔ جبکہ قانون شہادت میں اصل گواہوں کی گواہی کا اعتبار کیا جاتا ہے نہ کہ فروع گواہوں کی گواہی کا۔

**باب: 12**

**دفعہ (111) جرح و تعدیل کے بیان میں**

**وضاحت**

قاضی کو ضرور چاہیئے کہ تمام حقوق میں پوشیدہ و ظاہر گواہوں کا حال دریافت کرے خواہ خصم نے ان میں طعن کیا ہو یا نہ کیا ہو اور یہ امام ابو یوسفؒ و امام محمدؒ کے نزدیک ہے اور امام ابو حنیفہ کے نزدیک مسلمان میں ظاہری عدالت پر اکتفا کرے گا لیکن اگر خصم نے طعن کیا تو دریافت کرے گا ہاں حدود و قصاص میں بالاجماع خفیہ دریافت کرے اور ظاہر میں ان کا تزکیہ کرے خواہ خصم نے طعن کیا ہو یا نہ کیا ہو اور اس زمانہ میں صاحبین کے قول پر فتویٰ ہے۔

امام محمدؒ نے فرمایا کہ قاضی بدوں ان کے حال دریافت کرنے کے حکم نہ دے گا اور اگر مدعا علیہ نے دعویٰ مدعی سے انکار کیا پھر جب گواہوں نے اس پر گواہی دی تو اس نے گواہوں کی نسبت کہا کہ یہ عدول ہیں تو بعض روایات میں ہے کہ اس میں بھی ایسا ہی اختلاف ہے۔

امام محمدؒ سے مروی ہے کہ قاضی مدعا علیہ سے ان کی اس گواہی میں صدق و کذب کو دریافت کرے اگر اس نے کہا کہ انہوں نے سچ کہا تو اس نے دعویٰ کا اقرار کر لیا پس اقرار پر حکم دے دیں اور اگر اس نے کہا کہ انہوں نے جھوٹ کہا تو بدوں دریافت کے حکم نہ دے۔ اس صورت میں مدعا علیہ کی تعدیل امام محمدؒ و امام ابو یوسفؒ کے نزدیک صحیح نہیں ہے اور اس کی تعدیل بمنزلہ عدم کے ہے اور اگر

مدعاعلیہ فاسق یامستور الحال ہو تو اس کی تعدیل صحیح نہیں ہے اور نہ اس پر قاضی فیصلہ کرے گا اور نہ اس کا یہ کہنا کہ گواہ عادل ہیں اپنے اوپر حق کے اقرار کرنے میں شمار ہو گا اور اگر قاضی نے اس سے دریافت کیا کہ گواہوں نے سچ کہا یا جھوٹ اور اس نے کہا کہ سچ کہا تو یہ دعویٰ کا اقرار ہے۔ پس اقرار پر حکم دے دے گا اور اگر اس نے کہا کہ گواہوں نے جھوٹ کہا تو قاضی حکم نہ دے گا[1]۔

اگر مدعاعلیہ پر گواہی دینے سے پہلے اس نے گواہوں کی تعدیل کی پھر گواہوں نے گواہی دی اور اس نے مشہود بہ سے انکار کیا تو قاضی اس کی تعدیل کرنے پر اکتفانہ کرے گا[2]۔

ایک شخص پر دو گواہوں نے گواہی دی اور اس نے ایک کی تعدیل کی اور کہا کہ یہ عادل ہیں لیکن اس نے غلطی کی یا اس کو وہم ہوا تو قاضی اس سے دوسرے گواہ کا حال دریافت کرے گا۔ پس گر اس نے دوسرے کی تعدیل کی تو دونوں کی گواہی پر قاضی ڈگری کردے گا[3]۔

## تقابل

جیسا کہ مذکورہ دفعہ میں گواہوں کے جرح و تعدیل کے بارے میں فقہاء کے اختلاف کے ساتھ ذکر ہوا کہ قاضی کو تمام حقوق میں پوشیدہ وظاہر گواہوں کا حال دریافت کرے خواہ خصم نے ان میں طعن کیا ہو یا نہ کیا ہو اور یہ امام ابو یوسفؒ وامام محمدؒ کے نزدیک ہے جبکہ امام ابو حنیفہؒ کے نزدیک مسلمان میں ظاہری عدالت پر اکتفا کرے گا۔ حدود وقصاص میں بالاجماع خفیہ دریافت کرے اور اس زمانہ میں صاحبین کے قول پر فتویٰ ہے۔ امام محمدؒ نے فرمایا کہ قاضی بدوں ان کے حال دریافت کرنے کے حکم نہ دے گا۔

ایک شخص پر دو گواہوں نے گواہی دی اور اس نے ایک کی تعدیل کی اور کہا کہ یہ عادل ہیں لیکن اس نے غلطی کی یا اس کو وہم ہوا تو قاضی اس سے دوسرے گواہ کا حال دریافت کرے گا۔ پس اگر اس نے دوسرے نے تعدیل کی تو دونوں کی گواہی پر قاضی ڈگری کردے گا۔ جبکہ قانون شہادت میں گواہوں کی جرح و تعدیل سے متعلق بحث موجود نہیں ہے۔

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيلِ3: 528۔۔۔ فتاویٰ قاضی خان2: 278

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيلِ3: 528۔۔ المحیط البرہانی، کتاب القضاء،الفصل الحادي والعشرون: في الجرح والتعديل8: 95

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيلِ3: 528۔۔ فتاویٰ قاضی خان8: 318

## دفعہ(112) تعدیل کی صورت کیا ہو گی؟

### وضاحت

ترجمان اگر اندھا ہو تو امام اعظمؒ سے روایت ہے کہ جائز نہیں جبکہ امام ابو یوسفؒ سے روایت ہے کہ جائز ہے ۔ایک عورت اگر آزاد اور ثقہ ہو تو اس کا مترجم ہونا امام اعظمؒ وامام ابو یوسفؒ کے نزدیک مثل مرد کے جائز ہے اور یہ حکم ان صورتوں میں ہے جن میں عورت کی گواہی مثل مال وغیرہ کے دعویٰ کے جائز ہے اور جس صورت میں عورت کی گواہی جائز نہیں ہے اس میں اس کا مترجم ہونا بھی جائز نہیں ہے[1]۔ پوشیدہ تعدیل باپ وفرزند فاسق سے امام اعظمؒ وامام ابو یوسفؒ کے نزدیک صحیح ہوتی ہے[2]۔

اگر عورت اپنے شوہر وغیرہ کی تعدیل کرے تو مقبول ہے بشرط یہ کہ وہ بے پردہ ہو اور لوگوں سے خلط ملط اور معاملہ کرتی ہو اور اس پر اجماع ہے کہ اگر مشہود علیہ مسلمان ہو تو اس کے تعدیل کرنے والے کا مسلمان ہونا شرط ہے اور اعلانیہ تعدیل کے واسطے بالاجماع لفظ شہادت شرط نہیں ہے[3]۔

خفیہ تعدیل کرانے کی یہ صورت ہے کہ قاضی تعدیل کرنے والے کے پاس کسی ایلچی کو بھیجے یا ایک خط لکھے کہ اس میں گواہوں کے نام اور نسب اور حلیہ اور محلہ و بازار تحریر کرے تاکہ معدل اس کو پہچان لے۔ پھر اس کے پڑوسیوں اور دوستوں اور آشناؤں سے اس کا حال دریافت کرے گا اور اپنے امین کے ہاتھ اس خط کو روانہ کرے گا اور اس پر اپنی مہر لگادے گا اور کسی کو مطلع نہ کرے گا تاکہ حال ہو جانے سے دھوکا نہ دیں۔ پھر قاضی کو اختیار ہے چاہے تعدیل ظاہری و باطنی دونوں دریافت کرے یا صرف تعدیل پوشیدہ پر کفایت کرلے اور ہمارے زمانہ میں ظاہری تعدیل کرانے کو ترک کیا گیا ہے[4] اور پہلے زمانہ میں صرف تعدیل ظاہری تھی اور اس زمانہ میں فتنہ سے بچنے کے واسطے پوشیدہ تعدیل پر کفایت کی گئی اور امام محمدؒ سے مروی ہے کہ ظاہری تعدیل بلا اور فتنہ ہے[5]۔

اگر پڑوسیوں یا بازار والوں میں ایسا شخص نہ ملا جو تعدیل کی لیاقت رکھتا ہو تو اس کے اہل محلہ سے دریافت کرے اور اگر سب غیر ثقہ ہیں تو تواتر اخبار پر اعتماد کرے اور اسی طرح اگر اس کے پڑوسیوں اور اہل محلہ سے دریافت کیا حالانکہ سب غیر ثقہ ہیں اور انہوں نے

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيلِ3: 528---المحیط البرہانی،کتاب القضاء،الفصل الحادي والعشرون: في الجرح والتعديل8: 97

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيلِ3: 528---فتاویٰ قاضی خان2: 268

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيلِ3: 528---نفس مصدر2: 278

4 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيلِ3: 529---فتاویٰ قاضی خان2: 278

5 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيلِ3: 529---الہدایہ،کتاب الشہادات،مراتب الشہادات3: 118

اس کی جرح وتعدیل پر اتفاق کیااوراس کے دل میں آیا کہ سچ کہتے ہیں تو یہ بھی بمنزلہ خبر متواتر کے ہے[1]۔اگر معدل گواہ کو نہیں پہچانتاہےاوراس کے سامنے دومعدلوں نےاس کی تعدیل کی اور وہ دونوں ثقہ ہیں تواس کوروانہیں کہ گواہ کی تعدیل کرے[2]۔

**تقابل**

جیساکہ مذکورہ دفعہ میں تعدیل سے متعلق تفصیلی بحث ہواکہ ترجمان اگراندھاہوتوامام اعظمؒ سے روایت ہے کہ جائز نہیں جبکہ امام ابویوسفؒ سے روایت ہے کہ جائزہے۔پوشیدہ تعدیل باپ وفرزند فاسق سےامام اعظمؒ وامام ابویوسفؒ کے نزدیک صحیح ہوتی ہے۔خفیہ تعدیل کرانے کی یہ صورت ہے کہ قاضی تعدیل کرنے والے کے پاس کسی ایلچی کو بھیجے یاایک خط لکھے کہ اس میں گواہوں کے نام اور نسب اور حلیہ اور محلہ و بازار تحریر کرے تاکہ معدل اس کو پہچان لے اوراس پراپنی مہر لگادے گااور کسی کو مطلع نہ کرے تاکہ حال ہو جانے سے دھوکانہ دیں۔پہلے زمانہ میں صرف تعدیل ظاہری تھی اوراس زمانہ میں فتنہ سے بچنے کے واسطے پوشیدہ تعدیل پر کفایت کی گئی اورامام محمدؒ سے مروی ہے کہ ظاہری تعدیل بلااور فتنہ ہے۔جبکہ قانون شہادت میں بھی مذکورہ بمع بسط وتفصیل کے ساتھ موجود ہے۔بالفاظ دیگر یہاں پر دونوں میں موافقت پائی جاتی ہے[3]۔

**دفعہ(113)　　اگرگواہوں کی عدالت معلوم نہ ہوتوکیاکرناچاہیئے؟**

**وضاحت**

جس گواہ کواس نے عادل معلوم کیاتوچاہیئے کہ قاضی کے خط میں اس گواہ کے نام کے نیچے لکھ دے کہ عادل ہے اس کی گواہی جائز ہےاوراسی قول پراعتماد کیاگیاہے[4]۔

امام محمدؒ سے روایت ہے کہ قاضی کے خط میں اس کے نام کے نیچے یوں لکھناچاہیئے کہ یہ گواہ میرے نزدیک عادل وپسندیدہ اوراس کی گواہی جائزہےاوراسی کوہمارے علماءنے لیاہےاور بعض نے کہاکہ یہ تعدیل ہی نہیں اس لیے کہ میرے نزدیک کہنے سے وہم پیداہوتا ہے تونہیں دیکھتاکہ اگرگواہ نے کہاکہ میرے نزدیک اس مدعی کاحق ہے توگواہی باطل ہوتی ہے۔جبکہ فقیہ ابواللیثؒ نے اس قول

---

1　فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيلِ3: 529۔۔۔المحیط البرہانی،کتاب القضاء،الفصل الحادي والعشرون: في الجرح والتعديل8: 97

2　فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيلِ3: 529۔۔۔فتاویٰ قاضی خان2: 278

3　قانون شہادت،1984،گواہوں کے بارے میں،آرٹیکل نمبر3،:49

4　فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيلِ3: 529۔۔۔نفس مصدر2: 279

کو ضعیف کہاہے [1] اور کہا کہ میرے نزدیک یہ قول ہیچ ہے اس لیے کہ حقیقت کا جاننے والا صرف اللہ تعالیٰ کی ذات ہے اور دوسرے لوگوں سے صرف یہ معلوم کرنا ہوتا ہے کہ تجھ کو کیا معلوم ہے اور تیری کوشش سے کیا معلوم ہوا [2]۔

جن گواہ کا فاسق ہونا اس کے نزدیک ثابت ہو تو اس کے نام کے نیچے کچھ نہ لکھے کہ ہتک حرمت ہے یا لکھ دے کہ واللہ اعلم لیکن اگر دوسروں نے اس کی تعدیل کی ہو اور یہ جانتا ہو کہ اگر میں نے صریح بیان نہ کیا تو قاضی اس کی گواہی پر حکم کردے گا اور حق تلفی ہو گی تو بیان کردے اور جس گواہ کی عدالت یا جرح کچھ معلوم نہ ہوئی تو اس کے نام کے نیچے لکھ دے کہ اس کا حال نہیں کھلا۔ پھر اس خفیہ خط کو قاضی کے امین کے ساتھ پوشیدہ قاضی کو بھیج دے تا کہ ظاہر نہ ہو جائے اور تعدیل کرنے والے کو اذیت نہ پہنچے [3]۔

اگر معدل نے کہا کہ وہ عدول ہیں تو یہ تعدیل نہ ہوئی اور اگر کہا کہ یہ ثقات ہیں تو بھی قاضی اس پر اکتفا کرے گا اور اگر کہا کہ اس کی تعدیل ہو گئی تو کافی ہے اور اگر کہا کہ میں اس سے سوائے ایک نیک خصلت کے کچھ نہیں جانتا ہوں تو یہ تعدیل نہیں ہے [4]۔

اگر معدل کو معلوم ہوا کہ گواہ عادل ہیں مگر اس کو معلوم ہوا کہ مدعی کا دعویٰ باطل ہے یا کچھ گواہی میں گواہوں کو وہم ہوا تو اس کو چاہیئے کہ سب معاملہ قاضی کے سامنے بیان کردے پھر قاضی معدل کے بیان کی نہایت تفتیش کرے گا اور بہت تفتیش کے بعد اگر یہی ثابت ہوا جو معدل نے بیان کیا ہے تو گواہوں کی گواہی رد کردے گا ورنہ قبول کرے گا [5]۔

ایک مسافر نے قاضی کے سامنے گواہی دی تو قاضی دریافت کرے گا کہ تیری جان پہچان کے یہاں کون لوگ ہیں۔ پس اگر اس نے ایسے لوگوں کو بیان کیا کہ جو تعدیل کرنے کی لیاقت رکھتے ہیں تو ان سے خفیہ دریافت کرے گا پس اگر تعدیل کی تو اعلانیہ دریافت کرے گا پس اگر اعلانیہ تعدیل کی تو اس کی گواہی قبول کرے گا بشرط یہ کہ قاضی کو تعدیل خفیہ واعلانیہ دونوں جمع کرنا

---

1 یعنی جو بعض علماء کہتے ہیں کہ اس طرح کہنا کہ میرے نزدیک یہ گواہ عادل وپسندیدہ ہے تعدیل نہیں ہے۔

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيلِ3: 530۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب القضاء،الفصل الحادي والعشرون: في الجرح والتعديل8: 97

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيلِ3: 530۔۔۔فتح القدیر، کتاب الشہادات، باب الشہادۃ علی الشہادۃ7: 380

4 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيلِ3: 530۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب القضاء،الفصل الحادي والعشرون: في الجرح والتعديل8: 98

5 نفس مصدر۔۔۔نفس مصدر

منظور ہو[1] اور اگر یہ لوگ تعدیل کرنے کی لیاقت نہیں رکھتے ہیں تو جو اس شہر کے معدل ہے اور قاضی کی تحت ولایت میں ہے اس سے دریافت کرے گا اور اگر نہ ہو تو مسافر کے شہر کے قاضی کو لکھے گا اور اس کا حال دریافت کرے گا[2]۔

اگر ایک نے تعدیل کی اور دوسرے نے جرح کی تو امام ابو حنیفہؒ و امام ابو یوسفؒ نے فرمایا کہ جرح مقدم رکھے چنانچہ بالاتفاق اگر دو شخصوں نے تعدیل کی اور دو نے جرح کی تو جرح مقدم ہے اور اگر ایک نے جرح کی اور دو شخصوں نے تعدیل کی تو بالاتفاق عدالت ثابت ہو جائے گی اور اگر دو شخصوں نے جرح کی اور دس نے تعدیل کی تو جرح مقدم ہے[3]۔

اگر قاضی نے گواہوں کی کیفیت دریافت کی اور ان کی جرح کی گئی تو قاضی کو یہ نہ چاہیئے کہ مدعی سے صاف کہہ دے کہ تیرے گواہوں کی جرح کی گئی ہے بلکہ یوں بیان کرے کہ تیرے گواہوں کی مدح نہ بیان کی گئی[4] اسی طرح اگر معدل نے گواہوں کی تعدیل کی اور مشہود علیہ نے ان پر طعن کیا اور کہا کہ ان کا حال فلاں و فلاں شخص کچھ صالح لوگوں کا نام لیا کہ ان سے دریافت کیا جائے تو قاضی ان سے دریافت کرے گا پس اگر انہوں نے جرح معقول مبین بیان کی تو جرح مقدم ہو گی[5]۔

اگر ایک شخص عادل جو عادل متقی مشہور تھا غائب ہو گیا پھر آیا اور گواہی دی اور معدل سے اس کا حال دریافت کیا گیا پس اگر تھوڑے دن غائب رہا ہے تو معدل کو اس کی تعدیل کرنی چاہیئے اور اگر چھ سات مہینے کے لیے غائب رہا پس اگر وہ شخص مثل ابو حنیفہؒ و ابن ابی لیلیٰ کے مشہور ہو تو اس کی تعدیل کرے اور اگر ایسا نہ ہو تو فی الفور اس کی تعدیل نہ کرے گا[6]۔

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيلِ3: 531---فتاویٰ قاضی خان2: 280

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيلِ3: 531---المحیط البرہانی، کتاب القضاء،الفصل الحادي والعشرون: في الجرح والتعديل8: 98

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيلِ3: 531---فتاویٰ قاضی خان2: 280

4 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيلِ3: 531---المحیط البرہانی، کتاب القضاء،الفصل الحادي والعشرون: في الجرح والتعديل8: 98

5 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيلِ3: 531---فتاویٰ قاضی خان2: 280

6 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيلِ3: 532---المحیط البرہانی، کتاب القضاء،الفصل الحادي والعشرون: في الجرح والتعديل8: 102

ایک شخص ایک قوم میں آکر اترا کہ وہ لوگ اس کو پہچانتے نہ تھے پھر وہ وہاں رہا اور لوگوں کو سوائے خوب اور نیکوکاری کے کوئی بری حرکت اس کی معلوم ہوئی تو امام محمدؒ نے فرمایا کہ میں اس کی تعدیل کے واسطے کوئی وقت مقرر نہیں کرتا ہوں جب تک کہ ان کے دلوں میں اس کا عادل ہونا سما جائے وہی وقت ہے اور اسی پر فتویٰ ہے(1)۔

امام محمدؒ سے روایت ہے کہ دو نصرانیوں نے ایک نصرانی پر گواہی اور نصرانیت میں ان دونوں کی تعدیل کی گئی تھی پھر مشہود علیہ مسلمان ہو گیا پھر دونوں گواہ مسلمان ہو گئے تو قاضی اس گواہی پر فیصلہ نہ کرے گا پھر اگر دونوں نے بعد اسلام کے دوبارہ گواہی ادا کی تو قاضی مسلمان معدل سے ان کا حال دریافت کرے گا اور اگر پہلے تعدیل مسلمان معدلوں نے کی ہو تو قاضی اس کی گواہی پر فیصلہ کر دے گا کیونکہ تعدیل معتبر ہوئی(2)۔

امام محمدؒ نے فرمایا کہ ایک شخص نے کوئی کبیرہ گناہ کیا کہ جس سے اس کی عدالت ساقط ہوتی ہے اور اس کو کوئی زمانہ نہ گزر جائے کہ اس نے توبہ کے بعد کسی مقدمہ میں گواہی دی تو معدل کو اس کی تعدیل نہ کرنی چاہیئے یہاں تک کہ اس پر اس قدر زمانہ گزر جائے کہ دل میں اس کی صحیح ہونے کا یقین ہو جائے(3)۔

اگر کوئی گواہی کسی گواہ کے جرح پر حق شرع یا حق عباد سے خالی ہو تو قاضی اس کی ساعت نہ کرے مثلاً یوں گواہی دی کہ شہود فاسق ہیں یا زانی ہیں یا سود خور یا شراب خوار ہیں یا گواہوں کے اقرار کے گواہی دی کہ انہوں نے اقرار کیا کہ ہم نے جھوٹ گواہی یا ہم نے گواہی سے رجوع کیا یا رشوت لی یا مدعی کا دعویٰ باطل یا ہماری گواہی مدعا علیہ پر اس معاملہ میں نہیں ہے(4)۔

اگر مدعا علیہ نے اس امر کے گواہ قائم کیے کہ مدعی کے گواہ محدود القذف ہیں تو قاضی ان گواہوں سے حد کا حال دریافت کرے گا۔ اس واسطے کہ اگر سلطان یا اس کے نائب نے حد جاری کی تو گواہی باطل ہو گی اور اگر کسی رعایا نے حد ماری ہے تو گواہی باطل نہ ہو گی اس لیے دریافت کرنا ضروری ہے پھر اگر گواہوں نے بیان کیا کہ فلاں شہر کے قاضی نے اس کو حد قذف کی سزا دی ہے تو امام

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيلِ3: 531۔۔۔فتاویٰ قاضی خان2: 280

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيلِ3: 532۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب القضاء،الفصل الحادي والعشرون: في الجرح والتعديل8: 101

3 نفس مصدر۔۔۔نفس مصدر

4 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيلِ3: 532۔۔۔فتح القدیر، کتاب الشہادات، باب الشہادة علی الشہادة7: 427

نے یہ ذکر نہ کیا کہ قاضی وقت کو دریافت کرے گا یا نہیں اور کتاب الاقضیہ میں لکھا ہے کہ دریافت کرے گا تاکہ معلوم ہو کہ وہ قاضی اس وقت میں وہاں کا قاضی تھا یا نہ تھا[1]۔

اگر مدعاعلیہ کے گواہوں نے یہ گواہی دی کہ مدعی نے ان کو دس درہم کی اجرت پر گواہ مقرر کیا تھا اور جو میرا مال اس پر تھا اسی میں سے اس کو دیا ہے یا میں نے گواہوں سے اس قدر مال پر صلح کی تھی کہ تم لوگ مجھ پر جھوٹ گواہی نہ دو اور انہوں نے گواہی دی۔ پس میرا مال صلح دلوا دیا جائے یا ان گواہوں نے اقرار کیا ہے کہ ہم لوگ اس مجلس میں جس میں یہ معاملہ واقع ہوا حاضر نہ تھے یا مدعی نے مانند اس کے اقرار کیا کہ یہ لوگ فاسق ہیں تو یہ گواہی مقبول ہو گی[2]۔

امام محمدؒ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے ایک گھر کی نسبت جو ایک شخص کے قبضہ میں ہے دعویٰ کیا اور اس پر گواہ قائم کیے اور مشہود علیہ نے اس کے گواہ سنائے کہ مدعی کا یہ گواہ بھی اس گھر کا دعویٰ کرتا تھا اور کہتا تھا کہ میرا ہے۔ پس اگر اس کے گواہوں کی تعدیل کیا جائے تو یہ گواہی مدعی کے گواہ میں جرح ہو گی اور اسی طرح اگر اس امر کے گواہ قائم کیے کہ یہ گواہ شرکت کا دعویٰ کرتا تھا تو بھی جرح ہے[3]۔

اگر مشہود علیہ نے اس امر کے گواہ عادل قائم کیے کہ مدعی نے اپنے اس گواہ کو گواہی دینے سے پہلے اس مقدمہ کی خصومت کے واسطے وکیل کیا تھا اور اس نے مخاصمت کی تو یہ گواہی مقبول ہو گی[4] اور اگر گواہوں نے کہا کہ ہم غلام تھے لیکن آزاد ہو گئے تو قاضی اس کو بھی بدوں گواہی کے قبول نہ کرے گا[5] اور اگر گواہوں نے کہا کہ ہم اصلی آزاد ہیں اور تعدیل کرنے والوں نے کہا کہ مملوک تھے مگر آزاد ہو گئے ہیں تو اس کو بھی بدوں آزاد ہونے کے گواہوں کے قبول نہ کرے گا اور اگر مشہود لہ نے مشہود علیہ پر اس امر کے گواہ قائم کیے کہ یہ غلام فلاں کے مملوک تھے اس نے آزاد کر دیا ہے اور قاضی نے آزادی کا حکم دے دیا ہے تو یہ حکم آزادی پر نافذ

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيلِ3: 533۔۔۔المحیط البرہانی،کتاب القضاء،الفصل الحادي والعشرون: في الجرح والتعديل8: 109

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيلِ3: 533۔۔۔فتح القدیر، کتاب الشہادات، باب الشہادۃ علی الشہادۃ7: 427

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيلِ3: 533۔۔۔المحیط البرہانی،کتاب القضاء،الفصل الحادي والعشرون: في الجرح والتعديل8: 110

4 نفس مصدر۔۔۔نفس مصدر

5 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيلِ3: 533۔۔۔فتاویٰ قاضی خان2: 280

ہو گااور مشہود علیہ غلاموں کے مالک کی طرف سے خصم قرار پائے گا[1] اور گواہی اگر دعویٰ کے مخالف ہو یا دوسرے گواہ کے مخالف ہو یا مدعی خود اس کی تکذیب کرے تو اس سے گواہ جھوٹا نہ ٹھہرایا جائے گا[2]۔

**تقابل**

مذکورہ دفعہ میں تفصیل کے ساتھ ذکر ہوا کہ اگر گواہ کو عادل معلوم کیا تو چاہیئے کہ قاضی کے خط میں اس گواہ کے نام کے نیچے لکھ دے کہ عادل ہے اس کی گواہی جائز ہے۔ امام محمدؒ سے روایت ہے کہ قاضی کے خط میں اس کے نام کے نیچے یوں لکھنا چاہیئے کہ یہ گواہ میرے نزدیک عادل و پسندیدہ اور اس کی گواہی جائز ہے۔ جن گواہ کا فاسق ہونا اس کے نزدیک ثابت ہو تو اس کے نام کے نیچے کچھ نہ لکھے کہ ہتک حرمت ہے یا لکھ دے کہ واللہ اعلم ۔اگر مدعا علیہ نے اس امر کے گواہ قائم کیے کہ مدعی کے گواہ محدود القذف ہیں تو قاضی ان گواہوں سے حد کا حال دریافت کرے گا۔ امام محمدؒ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے ایک گھر کی نسبت جو ایک شخص کے قبضہ میں ہے دعویٰ کیا اور اس پر گواہ قائم کیے اور مشہود علیہ نے اس کے گواہ سنائے کہ مدعی کا یہ گواہ بھی اس گھر کا دعویٰ کرتا تھا اور کہتا تھا کہ میرا ہے۔ پس اگر اس کے گواہوں کی تعدیل کیا جائے تو یہ گواہی مدعی کے گواہ میں جرح ہو گی۔ اسی طرح اگر گواہوں نے کہا کہ ہم اصلی آزاد ہیں اور تعدیل کرنے والوں نے کہا کہ مملوک تھے مگر آزاد ہو گئے ہیں تو اس کو بھی بدوں آزاد ہونے کے گواہوں کے قبول نہ کرے گا اور اگر مشہود لہ نے مشہود علیہ پر اس امر کے گواہ قائم کیے کہ یہ غلام فلاں کے مملوک تھے اس نے آزاد کر دیا ہے اور قاضی نے آزادی کا حکم دے دیا ہے تو یہ حکم آزادی پر نافذ ہو گا اور مشہود علیہ غلاموں کے مالک کی طرف سے خصم قرار پائے گا۔ جبکہ قانون شہادت میں مذکورہ بحث مفقود ہے۔

**جھوٹے گواہ کی سزا کی بابت کچھ آراء۔۔۔۔اور امام اعظمؒ کے نزدیک اصح صورت**

جھوٹے گواہ کو اجماعاً سزا دی جائے گی خواہ اس کی گواہی پر فیصلہ ہوا ہو یا نہ ہوا ہو اور امام اعظمؒ نے فرمایا کہ سزا اس کی فقط اس کا مشہور کر دینا ہے۔ پس شہرت کی صورت یہ ہے کہ اگر وہ بازاری آدمی ہے تو جس وقت بازار میں ہجوم اور لوگوں کے جماؤ کا وقت ہو اس کو وہاں بھیج دے اور اگر بازاری نہ ہو تو اہل محلہ کے پاس بھیج دے اور امین قاضی ان کو جمع کر کے یہ بیان کرے کہ قاضی تم لوگوں

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيلِ3: 533۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب القضاء،الفصل الحادي والعشرون: في الجرح والتعديل8: 107

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيلِ3: 533۔۔۔فتح القدیر، کتاب الشہادات، فصل شہادۃ الزور7: 875

کو سلام کہتا ہے اور کہتا ہے کہ ہم نے اس کو جھوٹا گواہ پایا ہے۔ پس تم لوگ اس سے بچتے رہو اور لوگوں کو اس سے بچاؤ[1] اور امام اعظمؒ کے نزدیک اس کو سزائے ضرب نہ دے اور اسی پر فتویٰ ہے جبکہ صاحبین نے کہا ہے کہ اس کو سزائے ضرب دی جائے اور ادب کے واسطے قید کیا جائے اور شمس الائمہ سرخسیؒ نے کہا ہے کہ صاحبینؒ کے نزدیک بھی مشہور کیا جائے گا[2]۔

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيلِ3: 533۔۔۔المحیط البرہانی،کتاب القضاء،الفصل التاسع عشر: في شاهدي الزور8: 457

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الشَّهَادَاتِ،الْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيلِ3: 533۔۔۔الہدایہ،کتاب الشہادات،فصل: "قال أبو حنيفة رحمه الله: شاهد الزور أشهره في السوق ولا أعزره3: 131

## خلاصۂ باب

بفضل للہ تعالیٰ مقالے کا دوسرا باب جس کا عنوان فتاویٰ عالمگیری کے کتاب الشہادت کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل ہے ،اختتام کو پہنچا جس میں تین فصول ہے فصل اول میں باب 1 تا 4 کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل ہے جس میں ذیل نکات بطور خلاصہ پیش خدمت ہے۔

پہلی دفعہ شہادت کی تعریف، رکن وسبب ادا، حکم وشرائط اور اقسام کے بیان سے متعلق تفصیلی بحث ہوئی ہے کہ شہادت کا سبب، حکم اور شرائط واقسام کون کون سے ہیں جبکہ قانون شہادت میں اتنی تفصیل نہیں ہے بلکہ صرف زبانی شہادت کا بلاواسطہ ہونا ضروری ہے کا تذکرہ موجود ہے۔ دوسری دفعہ میں گواہی سے متعلق تذکرہ کیا گیا ہے کہ جس چیز کی بابت گواہی دی جائے اس کا علم ہونا شرط ہے کہ جس چیز کے بارے میں گواہی دی جاتی ہے گواہوں کو ان کے بارے میں معلومات ہونا چاہیئے مثلاًولادت اور بکارت عورتوں کے ایسے مسائل ہیں جن کی گواہی پر مرد مطلع نہیں ہوتے۔ان مسائل میں ایک آزاد حرہ عادلہ کی گواہی مقبول ہے اگر دو ہو تو سونے پہ سہاگہ۔ تیسری دفعہ میں گواہی ادا اور برداشت کرنے کے بیان سے متعلق ہے جس میں ذکر ہے کہ گواہ کب گواہی دیں گے اور کب نہیں؟ تو اس سے بات سامنے آئی کہ تمام اشخاص شہادت دینے کے اہل ہوں گے تاوقت یہ کہ عدالت یہ نہ سمجھے کہ وہ صغر سنی یا انتہائی ضعیف العمری، علالت، خواہ جسمانی ہو یا ذہنی یا اسی قسم کے کسی اور سبب سے ان سوالات کے سمجھنے یا ان کا معقول جواب دینے سے معذور ہیں جو ان سے پوچھے جائیں گے۔ مگر شرط یہ ہے کہ کوئی شخص شہادت دینے کا مجاز نہیں ہوگا اگر اسے کسی عدالت نے دروغ حلفی یا جھوٹی گواہی دینے کے لیے سزا دی۔مزید یہ کہ عدالت کسی گواہ کی اہلیت کا تعین کسی گواہ کے لیے احکام اسلام کی رو سے جس طرح کہ ان کا تعین قرآن وحدیث میں کیا گیا ہے مقرر کردہ شرائط کے مطابق کرے گی اور جبکہ ایسا گواہ موجود نہ ہو،عدالت ایسے گواہ کی شہادت لے سکے گی جو دستیاب ہو سکے۔ چوتھی دفعہ میں گواہی سے متعلق تفصیل موجود ہے کہ کب گواہوں کی گواہی مقبول اور غیر مقبول ہوگی تو دلائل اور تفصیل سے نتیجہ اخذ ہوا کہ اگر کسی شخص نے وصیت نامہ لکھ کر گواہوں کو اس پر گواہ کیا لیکن اسے یہ وصیت نامہ نہ پڑھوایا تو علمائے احناف کے ہاں اس کی گواہی دینا جائز نہیں۔البتہ صرف اس وقت گواہی حلال ہے کہ جب مندرجہ ذیل تین باتوں میں سے کوئی بات پائی جائے:

وصیت نامہ ان کو پڑھ کر سنایا ہو۔

یا غیر نے وصیت نامہ لکھا ہو۔

یا گواہوں کے سامنے اسے پڑھ کر سنایا ہو۔ جبکہ قانون شہادت میں باوجود تلاش بسیار کا یہ بحث نہ مل سکا۔

پھر اجنبی شخص کی نسب کے بارے میں گواہی دینے کے جائز یا ناجائز ہونے کے متعلق دفعہ میں تفصیلی بحث ہوئی جس سے یہ نتیجہ مرتب ہوا کہ جب تک اجنبی شخص کے شہر کے دو عادل گواہ اس پر گواہی نہ دیں کہ یہ واقعی فلاں بن فلاں ہے اس کی گواہی قابل قبول نہیں ہو گی۔ پھر گواہی اور اس کی سماعت سے متعلق دفعہ ہے جس کا تفصیل پہلے گزر چکا ہے۔ اس کے بعد اسی نوعیت سے مشابہ ایک دفعہ کا تذکرہ کیا گیا ہے کہ اگر مدعی نے قاضی سے کہا کہ میرے پاس گواہ نہیں ہیں اور قاضی نے مدعا علیہ سے قسم لی تو یہ فیصلہ نافذ العمل ہو گا کہ نہیں؟ جس کی تفصیل اور دلائل سے معلوم ہوا کہ مذکورہ مسئلہ کا حل قرآن و سنت کی روشنی میں کیا گیا ہے کہ اگر مدعی نے قاضی کے سامنے ایک مسئلہ پیش کیا لیکن اس کے پاس گواہ نہ تھے اور انہوں نے قاضی سے قسم لینے کی درخواست کی تو البینۃ علی المدعی والیمین علی من انکرہ کے تحت فیصلہ ہو گا جو کہ عین دین اسلام ہے۔ جبکہ قانون شہادت میں مذکور ہے کہ کسی واقعہ کا ثابت شدہ ہونا اس وقت کہلائے گا جبکہ عدالت ان امور پر غور و خوض کرنے کے بعد جو اس کے روبرو پیش ہوں یا تو اس کے وجود پر یقین کرے یا اس کے وجود کو اس قدر اغلب خیال کرے کہ اس خاص معاملے کے حالات کے تحت ایک عاقل شخص کو اس مفروضہ پر عمل پیرا ہونا چاہیئے کہ اس کا وجود ہے۔ پھر اُن لوگوں کے بیان میں تفصیلی گفتگو ہوئی جن کی گواہی اس سبب سے مقبول نہیں ہے کہ وہ گواہی کے لائق نہیں ہے اور ان لوگوں کے بیان میں جن کی گواہی بسبب فسق کے مقبول نہیں ہے تو ان میں وہ افراد شامل ہے جو کہ کبیرہ و صغیرہ گناہوں کے اعلانیہ مرتکب ہوا۔ اسی طرح امام ابو یوسفؒ کا قول ہے کہ ان لوگوں کی گواہی بھی مقبول ہیں جو فاسق لوگوں کی نظر میں وجیہ ذی مروت ہو، دائمی شراب خوار کی گواہی بھی قابل قبول نہیں۔ جو شخص بدکاروں اور شراب خواروں کی مجلس میں اٹک بیٹھنا ہو اس کی گواہی بھی مقبول نہیں اگرچہ خود نہ پیتا ہو۔ پھر اگلی دفعہ ان اشیاء کا تذکرہ کیا گیا ہے جن سے عدالت ساقط ہوتی ہے جس کا اجمال یہ ہے کہ نماز اور زکوۃ کو بلا عذر مؤخر کرنے والوں کی عدالت ساقط ہو جاتی ہے کیونکہ ان فرضوں کا وقت معین ہے جبکہ زکواۃ اور حج کو مؤخر کرنے والوں کی عدالت ساقط نہیں ہوتی۔ زکواۃ کے متعلق اختلاف ہے کہ تاخیر کرنے والوں کی عدالت ساقط ہوتی یا نہیں۔ اسی طرح تین دفعہ جمعہ کو ترک کرنے والا بھی عادل نہیں رہتا اور اس کی گواہی بھی قبول نہ ہو گی لیکن اگر وہ اس تاویل سے جمعہ نہیں پڑھتا کہ امام جماعت مردِ فاسق ہے، اس کی اقتداء مکروہ ہے اور اس کا بدلنا اس کے اختیار میں نہیں ہے تو ان صورتوں میں

جمعہ کو ترک کرنے والے کی عدالت ساقط نہ ہو گی۔اسی تسلسل کو آگے چلتے ہوئے ان فرق کا تذکرہ کیا گیا جن کی گواہی مردود ہوتی ہے جن میں صرف فرقہ خطابیہ کی گواہی قبول نہیں ہے۔ پھر دین اسلام کی منصفانہ انداز کو ظاہر کرنے کی غرض سے اُس دفعہ کی توضیح کی گئی ہے کہ کسی شخص کی گواہی اپنے مملوک، مدبر، مکاتب اور ام ولد کے واسطے جائز نہیں کیونکہ اسلام انصاف پر فیصلے کرتا ہے نہ کہ نسب اور رشتہ داری پر۔ پھر دارالحرب سے متعلق ایک دفعہ کا تذکرہ کیا گیا کہ اگر کوئی سریہ میں قیدیوں کو پکڑ کر دارالاسلام میں لے آیا اور انہوں نے کہا کہ ہم مسلمان یا ذمی ہیں تو کس کا قول معتبر ہو گا؟ تو اسی ضمن میں ذکر ہے کہ قیدیوں کا قول معتبر ہو گا۔

فصل دوم جس کا عنوان: باب 5 تا باب 8 کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل ہے جس کے دفعات خلاصہ پیش خدمت ہے۔

پہلی دفعہ جو محدود چیزوں کی گواہی کے بیان سے متعلق ہے جس میں ذکر ہوا کہ محدود چیزوں میں حدود کا ذکر کرنا ضروری ہے اور اگر عقار مشہور ہو تو پھر حدود کے بیان کا حاجت نہیں۔اگر دعویٰ میں چاروں حدیں ذکر کیں لیکن ایک حد مجہول ہے تو مضر نہیں ہے یہ امر اور اس کا ترک کر دینا دونوں برابر ہیں۔ جبکہ قانون شہادت میں مذکورہ بحث موجود نہیں ہے۔ پھر میراثوں میں گواہی ادا کرنے کے بیان سے متعلق تفصیلی بحث ہوئی کہ میراث کے باب میں کس طرح اور کتنے گواہ ہونی چاہیئے اور اسی باب میں بیٹے یا باپ کا کتنا حصہ ہو گا جبکہ قانون شہادت میں اسی سے متعلق صرف اتنی بحث موجود ہے کہ مشمولات دستاویزت کے سوا تمام واقعات، زبانی شہادت کے ذریعے ثابت کیے جا سکتے ہیں۔ پھر ان صورتوں کا تذکرہ ہے کہ کن صورتوں میں گواہوں کو جھٹلایا اور کن میں نہیں کیا جا سکتا۔ جس کی تفصیل سے یہ نتیجہ اخذ کیا گیا کہ گواہی اگر دعوی کے موافق ہو تو قبول ہو گی ورنہ نہ ہو گی۔ پھر فرمایا کہ موافقت الفاظ میں بلکہ معنی میں ہونا چاہئیے جبکہ قانون شہادت میں گواہوں کے الفاظوں کے ہیر پھیر سے متعلق بحث باوجود تلاش بسیار کے نہ مل سکا۔ پھر قاضی کے لیے طریقہ کار ذکر کیا گیا ہے کہ قاضی قرض دار کے قول پر فیصلہ دے گا یا قرض خواہ کے قول پر تو اگر قرض دار نے ادا کر دینے کا دعویٰ کیا اور گواہوں نے گواہی دی کہ مالک مال نے بری کیا ہے تو ان کی یہ گواہی جائز ہے اور قاضی بدوں دریافت کرنے کے برات کا حکم دے گا۔اسی طرح اگر ایک شخص نے دوسرے پر پیسوں کا دعویٰ کیا لیکن سبب بیان نہیں کیا اور گواہوں نے بھی بسبب بیان نہ کیا تو نہ دعویٰ درست ہو گی اور نہ ہی گواہی لیکن اگر گواہوں نے سبب بھی بیان کیا تو پھر گواہی جائز ہو گی۔ جبکہ قانون شہادت میں مذکورہ بحث تلاش بسیار کے نہ مل سکا۔اسی طرح جب مالک اور گواہوں کی گواہی میں تضاد ہو تو کس کے قول کا اعتبار کیا جائے گا جس

سے یہ نتیجہ اخذ کیا گیا کہ مدعی اور گواہوں کی گواہی میں تضاد کی وجہ سے پیدا ہونے والے عوامل جس میں مقبول اور غیر مقبول شامل ہے اس نوعیت کے پہلے سے مثالیں بیان کیے گئے جن میں ایک یہ بھی ہے کہ اگر مدعی نے دوسرے شخص پر گھر کا دعویٰ کیا اور گواہوں نے گواہی میں گھر کے بجائے دار کا استعمال کیا تو اس میں مشائخ کا اختلاف ہے جبکہ بعض کہتے ہین کہ ہمارا محاورہ عرف کے موافق ہونا چاہیئے۔ پھر دوسرے مثالوں سے بھی واضح ہوا کہ اگر مدعی اور گواہوں کی گواہی میں تضاد تھا تو قاضی مدعی کے دعویٰ پر ڈگری جاری نہیں کرے گا۔ جبکہ قانون شہادت میں بھی یہی دستور زمانہ قدیم سے جاری رہا ہے کہ جب مدعی اور گواہوں کی گواہی میں اختلاف ہو تو کبھی بھی مدعی کے دعویٰ پر فیصلہ نہیں کیا جاتا بلکہ مدعی کا دعویٰ مسترد کر کے مدعا علیہ کے حق میں فیصلہ کیا جاتا ہے جو کہ عین انصاف ہے۔ پھر گواہوں کے اختلاف کے بیان میں ذکر ہوا کہ امام اعظمؒ کے نزدیک گواہوں میں لفظاً و معنیً اتفاق ہونا معتبر ہے اور صاحبین نے فرمایا کہ صرف معنی میں اتفاق ہونا معتبر ہے۔ان لفظی و معنوی معتبر ہونے کے دو مثالیں ذیل میں پیش کی جاتی ہے:

-اگر ایک نے ہبہ کی اور دوسرے نہ عطیہ کی گواہی دی مقبول ہو گی۔

-اگر ایک نکاح کی گواہی دی اور دوسری نے تزویج کی گواہی دی تو مقبول ہے۔

-طلاق کی کنایات میں اگر ایک نے گواہی دی کہ اس نے کہا تھا کہ تو خلیہ ہے اور دوسرے نے کہا کہ تو بریہ ہے تو سب کے نزدیک مقبول نہیں ہے۔

جبکہ قانون شہادت اور عصری قوانین میں یہی رائج ہے کہ دو گواہوں میں سے اگر ایک نے ہبہ اور دوسرے نہ عطیہ کی گواہی دی تو مقبول ہو گی۔اسی طرح اگر ایک نے نکاح کی اور دوسرے نے تزویج کی گواہی دی تو بھی مقبول ہو گی کیونکہ دونوں کا مطلب ایک ہی ہے لیکن اگر یہی تضاد طلاق میں آیا تو بھی مقبول نہ ہو گی۔

اگلی دفعہ میں گواہوں کے بابت ذکر ہوا کہ قابض نے بیان کیا کہ یہ غلام مدعی کا ہے اور ساتھ میں یہ دعویٰ بھی کیا کہ مدعی نے اسے مجھے صدقہ میں دیا ہے اور اس پر دو گواہ بھی پیش کیے جن میں سے ایک نے کہا کہ مدعی نے صدقہ کا اقرار کیا اور دوسرے نے کہا کہ مدعی نے اسے مدعا علیہ کو ہبہ کیا تو قاضی گواہی قبول نہ کرے گا۔

فصل سوم جس میں باب 9 تا باب 12 کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل پیش کیا گیا ہے جس کے دفعات کا اجمالاً خلاصہ پیش خدمت ہے۔

پہلی دفعہ میں تذکرہ کیا گیا ہے کہ بعض گواہی بعض کو دفع کرتی ہیں کہ اگر ایک شخص پر دو علیٰحدہ علیٰحدہ گواہوں نے گواہی دی تو قاضی پہلی گواہوں کے گواہی پر حکم دے گا اور دوسری گواہی باطل ہو گی۔

اگر ایک گھر پر ایک شخص نے گواہ قائم کیے کہ یہ میرے میت باپ کا ہے اور میں اس کا وارث ہوں جبکہ عورت نے اس بات پر گواہ پیش کیے کہ اس مدعی کے باپ نے مجھ سے فلاں دن نکاح کیا اور جس دن مدعی نے اپنے باپ کا مرنا بیان کیا یہ اولاد اس سے پیدا ہوئی پھر وہ مرا۔ قاضی میراث اور مہر کی ڈگری کرے گا خواہ بیٹے کی ڈگری کر چکا ہو یا نہ کی ہو۔

اگر وارث نے کسی شخص پر گواہ قائم کیے کہ اس نے میرے باپ کو فلاں روز قتل کیا ہے اور قاضی نے حکم دے دیا پھر ایک عورت نے گواہ قائم کیے کہ اس کے باپ نے میرے ساتھ اس روز کے بعد نکاح کیا ہے تو گواہی قبول نہ ہو گی اس لیے کہ قتل کا دن قاضی کے حکم مقرر لہ ہو چکا ہے۔

جبکہ قانون شہادت میں بھی مسائل کے حل کے لیے جج قرآن وحدیث واجماع صحابہ اور قیاس کی طرف رجوع کر کے اس کے لیے مثل ڈھونڈ لیتا ہے اگر اسی نہج کے فیصلے صحابہ کرام رضی اللہ عنہ اجمعین یا تابعین عظام کے دور میں ہو چکے ہو تو اسی پر قیاس کر کے فیصلے کرتے ہیں اور جس طرح فتاویٰ عالمگیری میں گواہوں کی گواہی سے فیصلے کیے جاتے ہیں اسی طرح قانون شہادت میں بھی گواہی پر فیصلے کیے جاتے ہیں اور جس طرح وہاں پر بعض گواہیاں بعض کو دفع کرتی ہیں بالکل اسی طرح قانون شہادت میں بھی بعض گواہیاں بعض کو دفع کرتی ہیں۔

اسی طرح اہل کفر کی گواہی سے متعلق تفصیلی بحث ہوئی کہ کافر کی گواہی مسلمان پر قبول نہ ہو گی جبکہ اہل ذمہ کی گواہی بشرط عادل اور ملتیں مختلف ہو بعض پر قبول ہے۔اسی طرح حربی کافر پر ذمی نے گواہی دی تو جائز ہے لیکن ذمی پر اہل حرب کی گواہی ناجائز ہے۔اگر حربی نے دوسرے حربی پر گواہی دی تو اگر دونوں ایک ہی ملک کے ہیں تو گواہی قبول ہو گی ورنہ نہیں۔اسی طرح مرتد عورت یا عورت کی گواہی میں اختلاف ہے بعض کے ہاں کافروں پر جبکہ بعض کے ہاں مرتد پر مقبول ہے اور اصح یہ ہے کہ ہر صورت میں مقبول ہے۔ پھر اہل ذمہ کی اہل ذمہ پر گواہی سے متعلق دفعہ میں تفصیلی بحث ہوا کہ اگر دو ذمی کافروں نے دو مسلمانوں کی گواہی

پر گواہی دی یا دو مسلمانوں نے ایک کافر کی طرف سے دوسرے کافر کے حق میں گواہی دی تو دونوں صورتوں میں ناجائز ہے۔اسی طرح اگر ایک ذمی پر دس نصرانیوں نے گواہی دی کہ وہ مسلمان تھااور وہ ذمی مر اتو ان کی گواہی سے ذمی کا نماز جنازہ نہیں پڑھی جائی گی۔اسی طرح اگر فاسق مسلمان نے گواہی دی تو بھی یہی حکم ہے۔پھر گواہی پر گواہی دینے کے بیان میں بحث ہوئی کہ گواہی پر گواہی دیناایسے ہر حق میں جائز ہے جو شبہہ سے ساقط نہیں ہوتا اور یہ حکم استحساناً ہے۔اسی طرح اگر دو گواہوں نے دو گواہوں کی گواہی پر گواہی دی کہ فلاں شہر کے قاضی نے فلاں شخص کو حد قذف ماری ہے تو جائز ہے جبکہ امام محمدؒ فرماتے ہیں کہ گواہی پر گواہی دیناتعزیر میں جائز ہے۔اسی طرح اصل پر فروع کی گواہی قابل قبول نہیں ہے۔پھر اگلی دفعہ میں ذکر ہوا کہ اگر اصل گواہ معتکف ہو تو فروع کی گواہی قبول ہو گی یا نہیں؟تو اس ضمن میں اصل اور فروع کے گواہی سے متعلق ذکر ہوا کہ ۔اگر کوئی عورت پردہ دار ہو تو اس کو اپنی گواہی پر گواہ کر لینا درست ہے بشرطیکہ مردوں سے مخالطت نہ کرتی ہو۔

اگر اصل گواہ نے اعتکاف کیا ہو تو فروع کی گواہی جائز نہیں ہے خواہ اعتکاف نذر ہو یا نذر نہ ہو۔اسی طرح اپنی گواہی پر گواہ کر لینا درست ہے اگرچہ اصل گواہوں کو کچھ عذر نہ ہو حتی کہ اگر ان کو کچھ عذر در پیش آیا مثلاً سفر یا مرض یا موت تو فروع گواہی ادا کریں گے۔اگر فروع نے گواہی ادا کی پھر حکم قضا سے پہلے اصول حاضر ہوئے تو فروع کی گواہی پر حکم نہ ہو گا۔پھر ذکر ہوا کہ ایک شخص نے دوسرے کو اپنی گواہی پر گواہ کیا پھر اس کو منع کر دیا کہ میری گواہی پر گواہی نہ دے تو امام اعظمؒ وامام ابو یوسفؒ کے نزدیک منع کرنا صحیح نہیں ہے حتیٰ کہ اگر بعد ممانعت کے اس نے گواہی پر گواہی دی تو جائز ہے اور اگر اصلی گواہوں نے گواہی سے انکار کیا تو فروع کی گواہی مقبول نہ ہو گی۔اگلی دفعہ میں جرح و تعدیل کے بیان سے متعلق تفصیلی بمع دلائل بحث ہوئی جس کا ذکر پہلے دفعات میں گزر چکا ہے۔پھر تعدیل کی صورت سے متعلق دفعہ میں تفصیل ہوا کہ ترجمان اگر اندھا ہو تو امام اعظمؒ سے روایت ہے کہ جائز نہیں جبکہ امام ابو یوسفؒ سے روایت ہے کہ جائز ہے۔پوشیدہ تعدیل باپ و فرزند فاسق سے امام اعظمؒ وامام ابو یوسفؒ کے نزدیک صحیح ہوتی ہے۔خفیہ تعدیل کرانے کی یہ صورت ہے کہ قاضی تعدیل کرنے والے کے پاس کسی ایلچی کو بھیجے یا ایک خط لکھے کہ اس میں گواہوں کے نام اور نسب اور حلیہ اور محلہ و بازار تحریر کرے تاکہ معدل اس کو پہچان لے و راس پر اپنی مہر لگادے گا اور کسی کو مطلع نہ کرے گا تاکہ حال ہو جانے سے دھوکا نہ دیں۔پہلے زمانہ میں صرف تعدیل ظاہری تھی اور اس زمانہ میں فتنہ سے بچنے کے واسطے پوشیدہ تعدیل پر کفایت کی گئی اور امام محمدؒ سے مروی ہے کہ ظاہری تعدیل بلا اور فتنہ ہے۔آخر میں گواہوں کی عدالت سے متعلق دفعہ ہے کہ

اگر گواہوں کی عدالت معلوم نہ ہو تو کیا کرنا ہوگا تو اسی ضمن میں امام محمدؒ سے روایت ہے کہ قاضی کے خط میں اس کے نام کے نیچے یوں لکھنا چاہیئے کہ یہ گواہ میرے نزدیک عادل و پسندیدہ اور اس کی گواہی جائز ہے۔ جن گواہ کا فاسق ہونا اس کے نزدیک ثابت ہو تو اس کے نام کے نیچے کچھ نہ لکھے کہ ہتک حرمت ہے یا لکھ دے کہ واللہ اعلم۔ اگر مدعا علیہ نے اس امر کے گواہ قائم کیے کہ مدعی کے گواہ محدود القذف ہیں تو قاضی ان گواہوں سے حد کا حال دریافت کرے گا۔ امام محمدؒ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے ایک گھر کی نسبت جو ایک شخص کے قبضہ میں ہے دعویٰ کیا اور اس پر گواہ قائم کیے اور مشہود علیہ نے اس کے گواہ سنائے کہ مدعی کا یہ گواہ بھی اس گھر کا دعویٰ کرتا تھا اور کہتا تھا کہ میرا ہے۔ پس اگر اس کے گواہوں کی تعدیل کیا جائے تو یہ گواہی مدعی کے گواہ میں جرح ہوگی۔ اسی طرح اگر گواہوں نے کہا کہ ہم اصلی آزاد ہیں اور تعدیل کرنے والوں نے کہا کہ مملوک تھے مگر آزاد ہو گئے ہیں تو اس کو بھی بدوں آزاد ہونے کے گواہوں کے قبول نہ کرے گا اور اگر مشہود لہ نے مشہود علیہ پر اس امر کے گواہ قائم کیے کہ یہ غلام فلاں کے مملوک تھے اس نے آزاد کر دیا ہے اور قاضی نے آزادی کا حکم دے دیا ہے تو یہ حکم آزادی پر نافذ ہوگا اور مشہود علیہ غلاموں کے مالک کی طرف سے خصم قرار پائے گا۔

باب: 1

دفعہ (114)　　　　رجوع کی تفسیر، رکن، حکم اور شرط کے بیان میں

وضاحت

گواہی کے ذریعے سے جو ثابت کیا ہے اس کی نفی کرنے کو رجوع کہتے ہیں کہ۔ رکن یہ ہے کہ گواہ یہ کہے کہ میں نے جس امر کی گواہی دی اس سے رجوع کیا یا میں نے جھوٹی گواہی دی۔ شرط یہ ہے کہ قاضی کے سامنے رجوع کرے خواہ وہی قاضی ہو جس کے پاس گواہی ادا کی تھی یا دوسرا ہو[1] اور قاضی کے سامنے رجوع کرنے کی شرط کا یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ اگر قاضی کے سامنے مشہود علیہ نے یہ دعویٰ کیا کہ قاضی کی کچہری کے علاوہ دوسری جگہ گواہ نے رجوع کیا ہے اور گواہ نے انکار کیا اور مشہود علیہ نے اس پر اس کے گواہ کرنا چاہے یا گواہ سے قسم لینا چاہی تو اس کو یہ اختیار نہیں ہے۔ اسی طرح اگر مشہود علیہ نے دعویٰ کیا کہ گواہ نے رجوع کیا ہے اور مطلقاً دعویٰ کیا تو بھی گواہی کی سماعت نہ ہو گی اور نہ گواہ سے قسم لی جائے گی اور اگر اس امر کے گواہ لایا کہ اس نے فلاں قاضی کے سامنے رجوع کیا اور مجھے مال دے دیا ہے تو گواہی مقبول ہو گی[2]۔

اگر دونوں گواہوں نے دوسرے قاضی کے سامنے رجوع کیا تو وہ ان سے ضمان لے گا اور اگر گواہ نے قاضی کے سامنے اپنے رجوع کرنے کا اقرار کیا کہ میں نے دوسرے قاضی کے سامنے رجوع کیا تو اس کا اقرار صحیح ہے اور از سر نو رجوع کرنے کا حکم دیا جائے گا[3] اور مال کی ضمانت کی اور اپنے نام کا ایک تمسک لکھ دیا اور اس تحریر میں مال اسی وجہ سے لکھا کہ جس وجہ سے وہ واجب الادا تھا۔ پھر قاضی کے پاس رجوع سے انکار کیا تو قاضی اس کے مال کی ڈگری ان پر نہ کرے گا اور اسی طرح اگر رجوع کا اقرار کسی عامل یا ایسے شخص کے سامنے کیا کہ جس کے لیے قضا کی اجازت نہیں ہے تو بھی یہی حکم ہے[4] اور اگر دونوں نے سچے طور پر قاضی کے پاس اقرار کیا کہ اقرار اسی سبب سے ہے تو بھی قاضی دونوں پر ضمان لازم نہ کرے گا اور حکم گواہی سے رجوع کرنے کا یہ ہے کہ ہر حال میں

---

1　فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ، الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَفْسِيرِ الرُّجُوعِ وَرُكْنِهِ وَشَرْطِهِ وَحُكْمِهِ3:534---فتح القدیر، کتاب الشهادات، باب الشهادة على الشهادة، فصل کتاب الرجوع عن الشهادة7: 479

2　فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ، الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَفْسِيرِ الرُّجُوعِ وَرُكْنِهِ وَشَرْطِهِ وَحُكْمِهِ3:534---الهدایہ، کتاب الرجوع عن الشهادة، شروط صحة الرجوع3: 132

3　فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ، الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَفْسِيرِ الرُّجُوعِ وَرُكْنِهِ وَشَرْطِهِ وَحُكْمِهِ3:534---المحیط البرہانی، کتاب الرجوع عن الشهادات، الفصل الأول: في بيان شرط صحة الرجوع عن الشهادة وفي بيان حكمه8: 539

4　فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ، الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَفْسِيرِ الرُّجُوعِ وَرُكْنِهِ وَشَرْطِهِ وَحُكْمِهِ3:534---المبسوط للسرخسی، کتاب الرجوع عن الشهادة16: 190

اس کو سزا دی جائے گی اور اگر اس کی گواہی پر مال کی ڈگری ہو گئی ہے تو سزا کے ساتھ اس مال کی ضمانت بھی اس پر لازم ہو گی اگر اس کا ازالہ بلا عوض ہو۔

**تقابل**

فتاویٰ عالمگیری کے مذکورہ میں چند چیزیں تفصیلاً بیان کیے گئے ہیں جن میں رجوع، رکن اور شرط شامل ہے۔اسی طرح اگر دو گواہوں نے دوسرے قاضی کے سامنے رجوع کیا تو ان سے ضمان لیا جائے گا اور قاضی کے سامنے ان کا رجوع کرنے کا اقرار صحیح ہے اسی طرح اگر رجوع کا اقرار کسی عامل یا ایسے شخص کے سامنے کیا کہ جس کے لیے قضا کی اجازت نہیں ہے تو بھی یہی حکم ہے اور حکم گواہی سے رجوع کرنے کا یہ ہے کہ ہر حال میں اس کو سزا دی جائے گی۔ جبکہ قانون شہادت میں رجوع عن الشہادۃ کی بحث مفقود ہے۔

**دفعہ(115) اگر مشہود بہ مال معین ہو تو مشہود علیہ کو اختیار ہے کہ گواہ سے بعد رجوع کرنے کے اس کی ضمان لے خواہ مشہود لہ نے وصول کیا ہو یا نہ کیا ہو**

**وضاحت**

اگر مشہود بہ مال نہ ہو مثلاً نکاح یا قصاص تو ہمارے علماء کے نزدیک اس پر ضمان نہ ہو گی اگرچہ اس کی گواہی سے تلف کرنا لازم آیا ہو اور اسی طرح اگر اس کی گواہی سے تلف مال ایسے عوض کے ساتھ لازم آیا ہو کہ جو عوض اس کے برابر ہے تو بھی ضمان نہیں ہے اور اگر عوض اس کے برابر نہ ہو تو بقدر عوض کے ضمان نہ ہو گی اور بقدر زیاتی کے ضمان لازم آئے گی[(1)] اور ضمان اس وقت ادا کرنی واجب ہو گی کہ جب مدعی نے وہ مال خواہ شے معین ہو یا قرض ہو وصول کر لیا ہو[(2)]۔

اگر مشہود بہ مال معین ہو تو مشہود علیہ کو اختیار ہے کہ گواہ سے بعد رجوع کرنے کے اس کی ضمان لے خواہ مشہود لہ نے وصول کیا ہو یا نہ کیا ہو بخلاف مال دین کے کہ اس میں قبضہ سے پہلے ضمان نہیں ہے اور فتویٰ اس امر پر ہے کہ اس کی گواہی پر حکم دے دیا گیا تو ضمان لازم

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ، الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَفْسِيرِ الرُّجُوعِ وَرُكْنِهِ وَشَرْطِهِ وَحُكْمِهِ3 :534---المحیط البرہانی، کتاب الرجوع عن الشہادات، الفصل الأول: في بيان شرط صحة الرجوع عن الشهادة وفي بيان حكمه8: 539

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ، الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَفْسِيرِ الرُّجُوعِ وَرُكْنِهِ وَشَرْطِهِ وَحُكْمِهِ3 :534---المبسوط للسرخسی، کتاب الصلح، کتاب الصلح فی العقار20: 141---الہدایہ، کتاب الرجوع عن الشہادۃ، شروط صحۃ الرجوع3: 132

آئے گی خواہ مشہود لہ نے وصول کیاہو یانہ کیاہو اسی طرح عقار میں بھی بعد ڈگری ہو جانے کے اگر رجوع کرے تو ضمان واجب ہے[1] اور دیکھاجائے گا کہ حکم قضا کے دن مشہود بہ کی کیا قیمت تھی[2]۔

اگران کی گواہی پر حکم ہوا پھر دونوں نے رجوع کر لیا تو حکم نہ ٹوٹے گا۔ جس قاضی کے سامنے گواہی دی تھی اگر اس کے سوائے دوسرے کے سامنے رجوع کیااوراس امر کے گواہ قائم ہوئے کہ اس نے رجوع کیااوراس قاضی نے اس پر ضمان کا حکم دیاہے تو یہ قاضی اس پر یہ حکم نافذ کرے گااور حکم دے گا کہ ضمان ادا کرے اور اگر قاضی کے سامنے دو گواہوں نے یہ گواہی دی کہ اس نے کسی قاضی کے سامنے رجوع کرنے کااقرار کیاہے اوراس نے اس پر ضمان لازم کی ہے توپہلا قاضی بھی اس گواہی کو مقبول کر کے اس پر ضمان لازم کرے گا[3]۔

**تقابل**

مذکورہ دفعہ میں رجوع عن الشہادۃ کے بعد ضمان سے متعلق تفصیل بیان کیاگیاکہ اگر مشہود بہ مال معین ہو تو مشہود علیہ کواختیار ہے کہ گواہ سے بعد رجوع کرنے کے اس کی ضمان لے خواہ مشہود لہ نے وصول کیاہو یانہ کیاہو بخلاف مال دین کے کہ اس میں قبضہ سے پہلے ضمان نہیں ہے اور فتویٰ اس امر پر ہے کہ اس کی گواہی پر حکم دے دیا گیاتو ضمان لازم آئے گی خواہ مشہود لہ نے وصول کیاہو یانہ کیاہو۔ پھر ذکر ہواکہ اگر ان کی گواہی پر حکم ہواپھر دونوں نے رجوع کیا تو حکم برقرار رہے گا اگر ایک قاضی کے علاوہ دوسرے کے سامنے رجوع کیااوراس امر کے گواہ قائم ہوئےاور قاضی نےاس پر ضمان کاحکم دیاہے تو یہ قاضی اس پر یہ حکم نافذ کرے گااور حکم دے گا کہ ضمان ادا کرے۔ جبکہ قانون شہادت میں مذکورہ بحث باوجود تلاش بسیار کے نہ مل سکا۔

---

1 تاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ، الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَفْسِير الرُّجُوع وَرُكْنِهِ وَشَرْطِهِ وَحُكْمِهِ3 :535۔۔۔فتح القدیر، کتاب الشہادات، باب الشہادۃ علی الشہادۃ، فصل کتاب الرجوع عن الشہادۃ7: 479

2 تاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ، الْبَابُ الْأَوَّلُ فِي تَفْسِير الرُّجُوع وَرُكْنِهِ وَشَرْطِهِ وَحُكْمِهِ3 :535۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب الرجوع عن الشہادات،الفصل الأول: في بيان شرط صحة الرجوع عن الشهادة وفي بيان حكمه8: 540

3 نفس مصدر۔۔۔نفس مصدر

باب: 2

دفعہ (116) رجوع کرنے کے بعد کتنا ضمان واجب ہو گی؟

**وضاحت**

اگر دو گواہوں میں سے ایک نے رجوع کیا تو اس پر آدھی ضمان واجب ہو گی اور ضمان کی تقسیم میں اعتبار باقی گواہوں کا ہے نہ ان کا جنہوں نے رجوع کیا ہے پس اگر تین گواہوں نے گواہی دی اور ایک نے رجوع کیا تو ضمان نہ ہو گا اور اگر دوسرے نے رجوع کیا تو دونوں آدھے کے ضامن ہوں گے[1]۔ اگر دو مرد ایک عورت نے گواہی دی پھر سب نے رجوع کیا تو عورت پر ضمان نہ ہو گی اور اگر دو مردوں اور دو عورتوں نے گواہی دی اور پھر دونوں عورتوں نے رجوع کیا تو عورتوں پر ضمان نہ ہو گی اور اگر دونوں مردوں نے رجوع کیا تو آدھے مال کے ضامن ہوں گے اور اگر ایک مرد نے رجوع کیا تو اس پر کچھ نہیں ہے اور اگر ایک مرد اور ایک عورت نے رجوع کیا تو آدھے مال کے ضمان ہوں گے اور اگر ایک مرد نے رجوع کیا تو اس پر کچھ نہیں ہے اور اگر ایک مرد اور ایک عورت نے رجوع کیا تو دونوں پر چوتھائی مال لازم ہو گا اور اس چوتھائی کے تین حصہ کر کے دو حصے مرد کو اور ایک حصہ عورت کو دینا پڑے گا اور اگر سب نے رجوع کیا تو تمام ضمانت کے تین حصے کر کے دو حصے مردوں کو اور ایک حصہ دونوں عورتوں کو دینا پڑے گا[2]۔

اگر ایک مرد اور دو عورتوں نے گواہی دی پھر ایک عورت نے رجوع کیا تو اس پر چوتھائی مال واجب ہو گا اور اگر دونوں عورتوں نے رجوع کیا تو نصف مال دونوں پر لازم ہے اور اگر فقط مرد نے رجوع کیا تو اس پر آدھا مال واجب ہو گا اور اگر ایک مرد اور ایک عورت نے رجوع کیا تو تین چوتھائی مال لازم ہو گا آدھا مرد پر اور ایک چوتھائی عورت پر اور اگر سب نے رجوع کیا تو آدھا مال مرد پر اور باقی آدھا دونوں پر عورتوں پر لازم ہو گا[3]۔

اگر ایک مرد اور تین عورتوں نے گواہی دی اور پھر سب نے رجوع کیا تو مرد پر آدھا اور باقی آدھا تین عورتوں پر لازم آئے گا اور یہ صاحبین کے نزدیک ہے اور امام اعظمؒ کے نزدیک دو پانچویں حصہ مرد اور تین پانچویں حصہ تین عورتوں پر لازم ہیں اور اگر ایک مرد اور ایک عورت نے رجوع کیا تو صرف مرد پر آدھا مال صاحبین کے نزدیک واجب ہو گا اور عورت پر کچھ نہیں لازم ہو گا اور امام

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ،الْبَابُ الثَّانِي فِي رُجُوعِ بَعْضِ الشُّهُودِ3 :535۔۔۔کنز الدقائق، کتاب الشہادۃ، باب الرجوع عن الشہادۃ1: 480

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ،الْبَابُ الثَّانِي فِي رُجُوعِ بَعْضِ الشُّهُودِ3 :535۔۔۔بدائع الصنائع، کتاب الشہادۃ، کتاب الرجوع عن الشہادۃ6: 287

3 تاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ،الْبَابُ الثَّانِي فِي رُجُوعِ بَعْضِ الشُّهُودِ3 :535۔۔۔المبسوط للسرخسی، کتاب الصلح، کتاب الصلح فی العقار20: 141

کے نزدیک مرد اور عورت پر مال تین تہائی واجب ہے۔ اگر ایک مرد اور دس عورتوں نے گواہی دی پھر آٹھ عورتوں نے رجوع کر لیا توان پر کچھ ضمان نہیں ہے پھر اگر ایک اور نے رجوع کیا تو سب پر چوتھائی[1] حق کی ضمانت لازم ہے اور اگر مرد عورتوں نے رجوع کیا تو امام اعظمؒ کے نزدیک مرد پر چھٹا حصہ اور عورتوں پر پانچ چھٹے حصے لازم ہوں گے اور صاحبینؒ کے نزدیک مرد پر آدھا اور سب عورتوں پر آدھا لازم ہوگا اور اگر تمام عورتوں نے رجوع کیا تو بالاتفاق ان پر آدھا حق لازم ہوگا[2] اور اگر مرد کے ساتھ آٹھ عورتوں نے رجوع کیا تو مرد پر آدھا حق لازم ہوگا اور عورتوں پر کچھ ضمان نہیں ہے اور اگر مرد نے رجوع کیا تو اس پر آدھا مال بالاجماع لازم ہے اور اگر ایک مرد اور عورت نے رجوع کیا تو دونوں پر نصف مال کے تین حصہ کر کے دو حصہ مرد پر اور ایک حصہ عورت پر لازم کیا جائے گا۔

### تقابل

مذکورہ دفعہ تفصیلی بحث ہوا کہ اگر گواہوں نے رجوع کیا تو ان پر کتنی کتنی ضمان واجب آئی گی تو بیان کیا گیا کہ :

- اگر دو گواہوں میں سے ایک نے رجوع کیا تو اس پر آدھی ضمان واجب ہو گی۔
- اگر تین گواہوں نے گواہی دی اور ایک نے رجوع کیا تو ضمان نہ ہوگا اور اگر دوسرے نے رجوع کیا تو دونوں آدھے کے ضامن ہوں گے۔
- اگر دو مرد ایک عورت نے گواہی دی پھر سب نے رجوع کیا تو عورت پر ضمان نہ ہو گی۔
- اگر دونوں مردوں نے رجوع کیا تو آدھے مال کے ضامن ہوں گے اور اگر ایک مرد نے رجوع کیا تو اس پر کچھ نہیں ہے۔
- اگر ایک مرد اور ایک عورت نے رجوع کیا تو آدھے مال کے ضمان ہوں گے۔
- اگر ایک مرد اور ایک عورت نے رجوع کیا تو دونوں پر چوتھائی مال لازم ہوگا اور اس چوتھائی کے تین حصہ کر کے دو حصے مرد کو اور ایک حصہ عورت کو دینا پڑے گا۔
- اگر سب نے رجوع کیا تو تمام ضمانت کے تین حصے کر کے دو حصے مردوں کو اور ایک حصہ دونوں عورتوں کو دینا پڑے گا۔ جبکہ قانون شہادت میں مذکورہ بحث عدم دستیاب ہے۔

---

1 چوتھائی اس لیے کہ یہ نو عورتیں بمنزلہ عورت واحدہ ہیں جس کے مقابلہ میں چہارم ہوا کیونکہ نصف بمقابلہ دونوں عورتوں کے ہے اور ایک ابھی باقی ہے۔

2 تاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ،الْبَابُ الثَّانِي فِي رُجُوعِ بَعْضِ الشُّهُودِ3 :536۔۔۔الہدایہ، کتاب الرجوع عن الشہادۃ، شروط صحۃ الرجوع3: 133

باب: 3

دفعہ(117) میت پر مال کا دعویٰ کیا گیا پھر گواہوں نے رجوع کیا تو گواہوں پر کتنا ڈانڈ بھرنا ہوگا؟

وضاحت

ایک شخص مر گیا اور ہزار درہم چھوڑے پھر دو شخصوں میں ہر ایک نے میت پر سو درہم کا دعویٰ کیا اور دو گواہ وارث کی حاضری میں قائم کیے اور قاضی نے دونوں میں سے ہر ایک کی ڈگری کردی اور سو درہم کا ترکہ دونوں میں آدھا آدھا تقسیم ہوگیا۔ پھر ایک کے گواہوں نے پچاس درہم سے رجوع کیا اور کہا کہ صرف میت پر پچاس درہم کا قرضہ تھا تو دوسرے قرض خواہ کو پچاس کی تہائی یعنی سو درہم اور دو تہائی درہم ڈانڈ بھریں گے۔ایک شخص مر گیا اور ہزار درہم ترکہ چھوڑا پھر دو شخصوں نے ہر ایک نے میت پر ہزار درہم کا دعویٰ کیا اور ہر ایک نے گواہ قائم کیے اور قاضی نے ہزار درہم ترکہ دونوں میں نصف نصف تقسیم کرادیا۔پھر سب گواہوں نے رجوع کیا تو ہر دو گواہ پانچ سو درہم ڈانڈ بھریں اور اگر دونوں میں سے ایک کے گواہوں نے رجوع کیا تو وارثوں کو کچھ ڈانڈ نہ دیں گے اور کتاب میں یہ مذکور نہیں ہے کہ دوسرے قرض خواہ کو کچھ بھریں گے یا نہیں۔پس مسئلہ مذکورہ بالا قیاس پر ڈانڈ بھرنا چاہئیے ۔پھر اگر اس کے بعد دوسرے کے گواہوں نے بھی رجوع کیا تو ایک بار گی رجوع کرنے کی صورت اور یہ صورت یکساں ہے[1]۔

تقابل

مذکورہ دفعہ میں ماقبل کی طرح گواہوں کی گواہی پر فیصلہ ہوا پھر انہوں نے رجوع کیا تو انہیں ڈانڈ بھرنا ہوگا اس کے متعلق تفصیلی بحث ہوا کہ:

-ایک شخص مرا اور ہزار درہم ترکہ چھوڑا پھر دو شخصوں میں سے ہر ایک نے میت پر ہزار درہم کا دعویٰ کیا اور ہر ایک نے گواہ قائم کیے اور قاضی نے ہزار درہم ترکہ دونوں میں نصف نصف تقسیم کرادیا ۔پھر سب گواہوں نے رجوع کیا تو ہر دو گواہ پانچ سو درہم ڈانڈ بھریں گے۔جبکہ قانون شہادت میں یہ ذکر مفقود ہے کہ اگر گواہوں نے گواہی کے بعد رجوع کیا تو انہیں کتنا ڈانڈ بھرنا ہوگا۔

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ،الْبَابُ الثَّالِثُ فِي الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ فِي الْأَمْوَالِ3 :536۔۔۔المحیط البرہانی،کتاب الرجوع عن الشہادات،الفصل الثاني عشر: في الرجوع عن الشهادات على المال وعلى الدينوعلى الإبراء عن الدين وما يتصل بذلك8: 589

**دفعہ (118) اگر ایک شخص کا دوسرے پر کچھ قرض ہے پس دو گواہوں نے گواہی دی کہ اس نے اس کو ہبہ یا صدقہ کر دیا یا بری کر دیا ہے پھر حکم قاضی کے بعد دونوں نے رجوع کیا تو کتنے کے ضامن ہوں گے؟**

**وضاحت**

ایک مرد اور دو عورتوں نے ہزار درہم پر گواہی دی اور ایک مرد اور دو عورتوں نے ان ہزار درہم کی اور سو دینار کی گواہی دی اور قاضی نے ڈگری کر دی پھر ایک مرد اور دو عورتوں نے سو دینار کے سوائے ہزار درہم سے رجوع کیا تو کچھ ضامن نہ ہوں گے اور اگر سب نے درہم اور دینار سب سے رجوع کیا تو دیناروں کی ضمانت بالخصوص انہیں کی گواہی دینے والوں پر ہو گی اور درہموں کی ضمانت امام اعظمؒ کے نزدیک سب پر چار حصوں میں تقسیم ہو کر ہر دو عورت پر چوتھائی اور ہر مرد پر چوتھائی ہو گی اور صاحبینؒ کے نزدیک تین حصوں میں تقسیم ہو کر ہر مرد پر تہائی اور سب عورتوں پر ایک تہائی ہو گی[1]۔

اگر چار گواہوں میں سے دو گواہوں نے پانچ سو درہم کی اور دوسرے دو گواہوں نے ہزار درہم کی گواہی دی اور قاضی نے سب کی گواہی پر حکم دے دیا۔ پھر ہزار کے گواہوں میں سے ایک نے رجوع کیا تو اس پر ہزار درہم کی گواہی دی اور قاضی نے سب کی گواہی پر حکم دے دیا پھر ہزار کے گواہوں میں سے ایک نے رجوع کیا تو اس پر ہزار کی چوتھائی ڈانڈ پڑے گی اور اگر اس کے ساتھ پانسو کے دونوں گواہوں نے رجوع کیا تو اکیلے اس پر ہزار کی چوتھائی اور اس پر پانسو درہم کے دونوں گواہوں پر ہزار کی چوتھائی تین تہائی کر کے تقسیم ہو کر ڈانڈ پڑے گی اور اگر پانسو والے دونوں گواہوں میں سے ایک یا دونوں نے رجوع کیا تو ان پر کچھ ضمان نہ ہو گی اور اگر سب گواہوں نے رجوع کیا تو ہزار کے گواہوں پر بالخصوص پانسو درہم کی ضمانت لازم ہو گی اور باقی پانسو درہم کی ضمانت دونوں پر چار حصہ کر کے تقسیم ہو گی اور اگر پانسو درہم والا ایک گواہ اور ہزار والے دونوں گواہوں نے رجوع کیا تو ہزار والوں پانسو کی ضمان اور ہزار کی چوتھائی کی ان دونوں پر اور پانسو درہم والوں پر تین حصہ کر کے تقسیم ہو گی اور اگر پانسو والے ایک گواہ اور ہزار والے ایک گواہ نے رجوع کیا تو ہزار والے ایک گواہ پر ہزار کا چہارم لازم ہو گا اور پانسو والے پر کچھ ضمان نہ ہو گا[2]۔

اگر ایک شخص نے دوسرے پر ہزار درہم کا دعویٰ کیا اور دو گواہ قائم کیے اور مشہود علیہ نے اس امر کے دو گواہ قائم کیے کہ مدعی نے اس کو اس سے بری کیا ہے یا ہر قلیل و کثیر سے جس کا دعویٰ کرتا ہے بری کیا ہے پھر سب گواہوں کی تعدیل ہوئی اور دونوں فریقوں

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ،الْبَابُ الثَّالِثُ فِي الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ فِي الْأَمْوَالِ 3: 536۔۔۔المبسوط للسرخسی، کتاب الرجوع عن الشہادۃ 16: 193

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ،الْبَابُ الثَّالِثُ فِي الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ فِي الْأَمْوَالِ 3: 537۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب الرجوع عن الشہادات،الفصل الثاني عشر: في الرجوع عن الشهادات على المال وعلى الدينوعلى الإبراء عن الدين وما يتصل بذلك 8: 589

کے گواہ قاضی کے پاس مجتمع ہوئے تو جن لوگوں نے مال کی گواہی دی ہے ان کی سماعت نہ کرنا چاہیئے۔ پس اگر برأت کے گواہوں کی گواہی مقبول کر کے حکم دے دیا۔ پھر انہوں نے رجوع کیا پس اگر ان کو ضامن کرنا چاہے تو مدعی اپنے گواہ دوبارہ سنادے اور گزشتہ کا اعتبار نہ ہوگا پس اگر ان کو قرضہ کے گواہوں نے بیان کیا کہ ہزار درہم اصل میں مدعا علیہ پر ہیں تو حکم ادا کا برأت کے گواہوں پر کیا جائے گا اور یہ گواہ برأت اس کو اس شخص سے جس کے واسطے برأت کی گواہی دے چکے تھے واپس نہ لیں گے اور واضح ہو کہ جب برأت کے گواہوں نے رجوع کیا تو قاضی مال کے گواہ سنانے کا حکم مدعی مال کو اس طرح دے گا کہ دونوں رجوع کرنے والے گواہوں کے سامنے اپنے گواہ سنادے کیونکہ پہلے مال کی گواہی ایسی حالت میں ادا ہوئی تھی کہ اس وقت ان گواہوں پر مال واجب نہ تھا اور اب رجوع کرنے کے بعد واجب ہوا ہے[1]۔

اگر دو گواہوں نے یہ گواہی دی کہ مدعی نے اس کو ایک سال کی مدت ادا کرنے میں دی ہے پھر میعاد آنے سے پہلے یا بعد اس سے رجوع کر لیا تو طالب کو وہ مال دینا پڑے گا اور میعاد پر وہ مال مطلوب سے واپس لے سکتے ہیں۔ پھر یہ حکم ایسی صورت میں کہ گواہوں نے میعاد آنے سے پہلے رجوع کیا تو مال دینا ہے اور اگر میعاد آنے کے بعد انہوں نے رجوع کیا تو بھی یہی حکم ہے کیونکہ گواہوں پر ضمان اسی سبب سے واجب ہوئی کہ انہوں نے اپنی گواہی سے طالب کا حق قبضہ فوت کر دیا اور میعاد آنے سے یہ ظاہر نہ ہوا کہ یہ اتلاف نہ تھا لہٰذا اس کو گواہوں پر رجوع کا حق حاصل ہوا پھر اس کو اختیار ہے چاہے مطلوب کو پکڑے اور چاہے گواہوں کا دامن گیر ہو[2]۔ پس اگر مطلوب کے حکمی مفلس مر جانے کی وجہ سے وہ مال ڈوب گیا تو دونوں گواہ طالب سے واپس نہیں لے سکتے ہیں اور اگر مدیون نے میعاد کو ساقط کر دیا تو دونوں ضامن نہ ہوں گے[3]۔ اگر گواہوں نے اپنے مرض میں رجوع کیا اور قاضی نے ان پر ڈانڈ دینے کا حکم کیا تو یہ بمنزلہ اقرار قرضہ بمرض الموت ہے حتیٰ کہ اگر اس مرض میں مر گئے اور ان دونوں پر حالت صحت کے بہت قرضے ہیں تو انہیں قرضوں کا ادا کرنا شروع کیا جائے گا۔

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ،الْبَابُ الثَّالِثُ فِي الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ فِي الْأَمْوَالِ3 :537۔۔۔المبسوط للسرخسی، کتاب الرجوع عن الشہادۃ16: 194

2 نفس مصدر۔۔۔نفس مصدر

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ،الْبَابُ الثَّالِثُ فِي الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ فِي الْأَمْوَالِ3 :537۔۔۔البحر الرائق، کتاب الشہادات، باب الرجوع عن الشہادۃ7: 131

### تقابل

مذکورہ دفعہ بھی اس سے ماقبل دفعات کی کڑی کا ایک سلسلہ ہے جس میں تقریباً وہی بحث ہوئی ہے کہ اگر گواہوں نے گواہی دے کر فیصلہ کروایا اور پھر رجوع کیا تو انہیں کتنا ضمان ادا کرنا پڑے گا جیسا کہ ذکر ہوا کہ :

-ایک مرد اور دو عورتوں نے ہزار درہم پر گواہی دی اور ایک مرد اور دو عورتوں نے ان ہزار درہم کی اور سو دینار کی گواہی دی اور قاضی نے ڈگری کر دی پھر ایک مرد اور دو عورتوں نے سو دینار کے سوائے ہزار درہم سے رجوع کیا تو کچھ ضامن نہ ہوں گے۔

-اگر سب نے درہم اور دینار سب سے رجوع کیا تو دیناروں کی ضمانت بالخصوص انہیں کی گواہی دینے والوں پر ہو گی۔

-اگر پانسو والے دونوں گواہوں میں سے ایک یا دونوں نے رجوع کیا تو ان پر کچھ ضمان نہ ہو گی۔

-اگر سب گواہوں نے رجوع کیا تو ہزار کے گواہوں پر بالخصوص پانسو درہم کی ضمانت لازم ہو گی اور باقی پانسو درہم کی ضمانت دونوں پر چار حصہ کر کے تقسیم ہو گی۔

-اگر پانسو درہم والا ایک گواہ اور ہزار والے دونوں گواہوں نے رجوع کیا تو ہزار والون پانسو کی ضمان اور ہزار کی چوتھائی کی ان دونوں پر اور پانسو درہم والوں پر تین حصہ کر کے تقسیم ہو گی۔

-اگر پانسو والے ایک گواہ اور ہزار والے ایک گواہ نے رجوع کیا تو ہزار والے ایک گواہ پر ہزار کا چہارم لازم ہو گا اور پانسو والے پر کچھ ضمان نہ ہو گا۔ جبکہ قانون شہادت میں رجوع عن الشہادۃ، ضمان اور ڈانڈ سے متعلق بحثیں مفقود ہیں۔

## باب: 4

### دفعہ (119) بیع، ہبہ، رہن، عاریت، ودیعت، بضاعت، مضاربت، شرکت اور اجارہ کی گواہی سے رجوع کرنے کے بیان میں

### وضاحت

اگر کسی چیز کے مثل قیمت یا زیادہ پر بیع ہونے کی گواہی دی پھر رجوع کیا تو ضمان نہ دیں گے اور اگر قیمت سے کم پر بیع ہونے کی گواہی دی تو بقدر نقصان کے ضامن ہوں گے خواہ بیع قطعی ہو یا اس میں بائع کا خیار ہو[1]۔

اگر گواہوں نے گواہی دی کہ اس نے اپنا غلام اس کے ہاتھ ہزار درہم کو بیع کیا ہے اور بائع کے واسطے تین روز کی شرط خیار ہے اور غلام کی قیمت دو ہزار درہم ہیں اور بائع نے انکار کیا اور قاضی نے گواہی پر بیع کا حکم دے دیا پھر دونوں گواہوں نے رجوع کر لیا پس اگر بائع نے تین روز کے اندر بیع کو فسخ کر دیا یا اجازت دے دی تھی تو گواہوں پر ضمان نہیں ہے اور اگر تین روز گزرنے کی وجہ سے بیع لازم

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِي الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ فِي الْبَيْعِ وَالْهِبَةِ وَالرَّهْنِ3 :538۔۔۔الہدایہ، کتاب الرجوع عن الشہادۃ، شروط صحۃ الرجوع3: 133

ہو گئی تھی تو دونوں پوری قیمت تک یعنی ہر گواہ ایک ہزار کا ضامن ہو گا۔اسی طرح اگر ایک شخص نے دعویٰ کیا کہ میں نے اس کا غلام دوہزار درہم کو ایک سال کے وعدے پر خریدا ہے اور قیمت اس کی ہزار درہم ہیں اور گواہوں نے اس کی گواہی دی پھر دونوں نے رجوع کیا تو بائع کو اختیار ہے چاہے مشتری سے دوہزار درہم سال بھر کے وعدہ سے وصول کرے یا گواہوں سے فی الحال ہزار درہم لے لے اور جن سے ضمانت لینا اختیار کرے گا اس کے سوائے دوسرا بری ہو جائے گا۔پس اگر اس نے گواہوں سے ہزار درہم لے لیے تو میعاد آنے پر وہ لوگ مشتری سے دوہزار درہم لے لیں گے مگر ایک ہزار ان کو حلال ہیں اور باقی صدقہ کردیں۔

اگر گواہوں نے بائع کی طرف سے یہ گواہی دی کہ اس نے اپنا غلام فلاں کے ہاتھ دوہزار درہم کو فروخت کیا اور مشتری اس سے انکار کرتا ہے اور قاضی نے اس کا حکم دے دیا مگر غلام کے قبضہ وغیرہ کا حال معلوم نہ ہوا پھر دوسرے دو گواہوں نے گواہی دی کہ مشتری نے غلام پر قبضہ کر لیا۔پس مشتری پر دوہزار درہم ادا کرنے کا حکم دیا گیا پھر سب گواہوں نے رجوع کیا تو مشتری کو اختیار ہے کہ چاہے قبضہ کے گواہوں سے ثمن کی ضمان لے اور بیع کے گواہ بری ہو جائیں گے یا بیع کے گواہوں سے ایک ہزار درہم غلام کی قیمت لے کر قبضہ کے گواہوں سے دوہزار درہم لے اور ہزار اس کو دیئے جائیں اور ایک ہزار بیع کے لوگوں کو واپس کیے جائیں اور اگر دونوں گواہیوں پر ایک بار گی حکم ہو جائے یا پہلے بیع کی گواہی پر حکم دیا جائے تو بھی یہی حکم ہے۔پس اگر خصومت کے وقت مبیع مر گیا تو بیع کے گواہوں پر کچھ ضمان نہیں ہے لیکن اگر ان کی گواہی پر پیچھے حکم ہوا تو زیادتی کے ضامن ہوں گے۔اسی طرح ایک شخص نے دعویٰ کیا کہ میں نے اپنی یہ باندی اس کے ہاتھ ہزار درہم کو فروخت کی اور مشتری اس سے انکار کرتا ہے پھر مدعی کے دونوں گواہوں پر قاضی نے بیع لازم کر دی اور مشتری جانتا ہے کہ میں نے اس کو خریدا نہیں ہے پھر دونوں نے گواہی سے رجوع کیا تو بیع ٹوٹ جانے کے واسطے ان کی تصدیق نہ کی جائے گی اور امام اعظمؒ کے نزدیک مشتری کو اس سے وطی کرنا حلال ہے اور امام ابو یوسفؒ کے دوسرے قول اور امام محمدؒ کے قول کے موافق اس سے وطی حلال نہیں ہے[1]۔

دو گواہوں نے گواہی دی کہ زید نے اپنا غلام عمرو کو ہبہ کیا اور اس نے قبضہ کر لیا پھر بعد حکم قاضی کے دونوں نے رجوع کیا تو غلام کی قیمت کے ضامن ہوں گے۔پس اگر مدعا علیہ نے ضمان لے لی تو ہبہ سے رجوع نہیں کر سکتا اور اگر حکم کے روز اس کی آنکھ میں سفیدی تھی پھر زائل ہو گئی پھر گواہوں نے رجوع کیا تو وہ قیمت ادا کریں گے جو آنکھ کی سفیدی کے ساتھ تھی اور اگر مدعا علیہ نے گواہوں

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِي الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ فِي الْبَيْعِ وَالْهِبَةِ وَالرَّهْنِ3 :539۔۔۔المبسوط للسرخسی، کتاب الرجوع عن الشہادۃ16: 195

سے قیمت نہ لی تو قاضی کے حکم سے اس کو اختیار ہے کہ ہبہ سے رجوع کر لے[1] اور صدقہ کا بھی یہی حکم ہے لیکن صدقہ کی صورت میں مثل ہبہ کے رجوع نہیں کر سکتا ہے[2]۔

**تقابل**

فتاویٰ عالمگیری کے مذکورہ دفعہ میں بیع، ہبہ، رہن، عاریت، ودیعت، بضاعت، مضاربت، شرکت اور اجارہ میں گواہی دے کر ان سے رجوع کے متعلق تفصیلی بحث ہوا کہ مذکورہ چیزوں میں گواہی پر کتنا کتنا ضمان لازم آئے گا جبکہ قانون شہادت میں ماقبل کی طرح مذکورہ بحث میں عدم دستیاب ہے۔

**مسئلہ مذکورہ کی ایک پیچیدہ صورت: اگر مضارب ورب المال نے نفع موافق گواہی اور حکم قاضی کے آدھا آدھا بانٹ لیا پھر دونوں گواہوں نے رجوع کیا۔**

ایک شخص کے دوسرے پر ہزار درہم قرض ہیں اور وہ اقرار کرتا تھا اور قرض خواہ کے قبضہ میں ایک کپڑا ہے جو سو درہم کے برابر قیمت کا ہے اور وہ کہتا ہے کہ یہ میرا ہے اور قرض دار نے دو گواہ اس مضمون کے قائم کیے کہ میں نے یہ کپڑا اس کے مال کے عوض اس کو رہن میں دیا ہے اور قاضی نے اس کا حکم دے دیا پھر وہ کپڑا تلف ہو گیا اور سو درہم قرضہ میں سے کم ہو گئے پھر دونوں گواہوں نے رجوع کیا تو سو درہم قرض خواہ کو دیں گے اور اگر قرض خواہ اقرار کرتا ہو کہ یہ کپڑا قرض دار کا ہے مگر اس نے مجھے ودیعت رکھنے کو دیا ہے اور قرض دار نے کہا کہ نہیں تیرے پاس رہن ہے اور دو گواہوں کی گواہی پر قاضی نے رہن کا حکم دے دیا پھر تلف ہو گیا پھر گواہوں نے رجوع کیا تو ان پر ضمان نہیں ہے[3]۔

اگر دو گواہوں نے ایک شخص کے پاس ودیعت ہونے کی گواہی دی اور وہ شخص مدعا علیہ انکار کرتا ہے پھر قاضی نے اس پر قیمت دینے کا حکم دیا پھر دونوں گواہوں نے رجوع کیا تو وہ ضامن ہوں گے اور بضاعت وعاریت کا بھی یہی حکم ہے[4]۔

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِي الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ فِي الْبَيْعِ وَالْهِبَةِ وَالرَّهْنِ3 :539۔۔۔نفس مصدر

2 المحیط البرہانی، کتاب الرجوع عن الشہادات،الفصل الثاني عشر: في الرجوع عن الشهادات على المال وعلى الدينوعلى الإبراء عن الدين وما يتصل بذلك8: 589

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِي الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ فِي الْبَيْعِ وَالْهِبَةِ وَالرَّهْنِ3 :539۔۔۔المبسوط للسرخسی، کتاب الرجوع عن الشہادۃ16: 196

4 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ،الْبَابُ الرَّابِعُ فِي الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ فِي الْبَيْعِ وَالْهِبَةِ وَالرَّهْنِ3 :540۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب الرجوع عن الشہادات،الفصل الثاني عشر: في الرجوع عن الشهادات على المال وعلى الدينوعلى الإبراء عن الدين وما يتصل بذلك8: 597

رجوع کیا تو اس پر ایک چوتھائی ضمان ہو گی اور اگر ایک پہلے والے کے ساتھ دونوں دوسروں نے رجوع کیا تو چوتھائی مال پہلے والے پر اور ایک چوتھائی دوسرے دونوں پر لازم ہو گا اور اگر ہر فریق نے دو دو گواہوں کی گواہی پر گواہی دی پھر ایک نے پہلے فریق سے اور ایک نے دوسرے فریق سے رجوع کیا تو ایک چوتھائی اور نصف کے ضامن ہوں گے جبکہ مبسوط میں صرف نصف لکھا ہے اور اصح یہ ہے کہ مبسوط میں حکم قیاسی مذکور ہے [1]۔

## باب: 11

### متفرقات کے بیان میں

اگر ایک عورت نے اپنے شوہر پر یہ دعویٰ کیا کہ اس نے میرے نفقہ کے عوض دس درہم ماہواری پر صلح کی ہے اور شوہر نے کہا کہ میں نے پانچ درہم پر صلح کی ہے پس دو گواہوں نے دس درہم پر صلح کی گواہی دی اور قاضی نے حکم کر دیا پھر دونوں نے رجوع کیا۔ پس اگر ایسی عورت کا نفقہ المثل دس درہم یا اس سے زیادہ ہوا کرتا ہے تو ان پر ضمان نہ ہو گی اور اگر کم ہوتا ہے تو گزشتہ مہینوں سے بقدر زیادتی کے شوہر کو ضمان دے گی [2]۔

اگر کسی نے اپنی عورت کو قبل وطی کے طلاق دی اور اس کا مہر نہیں ٹھہرا تھا پھر دو گواہوں نے گواہی دی کہ شوہر نے متعہ کے عوض اپنے غلام دینے پر صلح کر کے غلام عورت کو دے دیا اور اس نے قبضہ کر لیا ہے اور عورت اس سے انکار کرتی ہے پس قاضی نے اس پر حکم دے دیا پھر گواہوں نے رجوع کیا تو عورت کو مال متعہ کی قیمت دیں گے نہ غلام کی قیمت بخلاف اس کے اگر غلام دینے پر صلح کرنے کی گواہی دی اور قبضہ کی گواہی نہ دی اور قاضی نے عورت کو غلام پر قبضہ کر لینے کا حکم دیا پھر دونوں نے گواہی سے رجوع کیا تو عورت کو غلام کی قیمت ڈانڈ دیں گے [3]۔

اگر یہ گواہی دی کہ اس نے عمداً خون کرنے سے ہزار درہم پر صلح کر لی ہے پھر رجوع کیا تو ضامن نہ ہوں گے خواہ مدعی و مدعا علیہ میں سے کوئی منکر ہو اور اگر بیس ہزار درہم پر صلح کرنے کی گواہی دی اور قاتل انکار کرتا ہے پھر گواہوں نے رجوع کیا تو دیت سے زیادہ کے ضامن ہوں گے اور ہر جگہ ماذون النفس میں بھی یہی حکم ہے [4]۔

---

1 المبسوط للسرخسی، کتاب الرجوع عن الشہادۃ، بَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ عَلَى الشَّهَادَةِ17: 20

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ،الْبَابُ الْحَادِيَ عَشَرَ فِي الْمُتَفَرِّقَاتِ3 :557۔۔۔نفس مصدر17: 7

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ،الْبَابُ الْحَادِيَ عَشَرَ فِي الْمُتَفَرِّقَاتِ3 :557۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب الرجوع عن الشہادات، الفصل السادس عشر: في المتفرقات6: 607

4 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ،الْبَابُ الْحَادِيَ عَشَرَ فِي الْمُتَفَرِّقَاتِ3 :558۔۔۔المبسوط للسرخسی، کتاب الرجوع عن الشہادۃ، بَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ عَلَى الشَّهَادَةِ17: 23

دو گواہوں نے مال کی گواہی دی پس قاضی نے مدعی و مدعاعلیہ کو صلح کے واسطے طلب کیااور صلح کی فرمائش کرلیں پس کسی قدراس مال پر صلح کرلی پھرایک گواہ نے رجوع کیا توکچھ ضمان نہ دے گا۔اگردو گواہوں نے ایک شخص پر یہ گواہی دی کہ یہ اس مدعی کا غلام ہے اور قاضی نے حکم دے دیا پھر مدعی نے کسی قدر مال پراس کو آزاد کردیا پھر دونوں نے گواہی سے رجوع کیا تو مشہود علیہ کے واسطے کچھ ضمان نہ دیں گے [1]۔

**مسئلہ ذیل میں ڈانڈ( جرمانے کی ایک صورت) سے مقصود**

ایک شخص نے ایک باندی کا جوایک شخص کے قبضہ میں ہے اورایک اس باندی کی لڑکی کادعویٰ کیا کہ یہ دونوں میری باندیاں ہیں اور قابض نےاس سے انکار کیا کہ یہ باندی مدعی کی ہے یا یہ لڑکی اس باندی کی ہے پھر مدعی دو گواہ لایا کہ یہ باندی مدعی کی ہے اور دوسرے دو گواہ لایا کہ یہ لڑکی اسی باندی کی ہے پس قاضی نے وہ باندی اوراس کی لڑکی مدعی کو دلادی پھر باندی کے گواہوں نے رجوع کیا تو قاضی ان سے باندی اوراس کی لڑکی کی قیمت ڈانڈ دلوائے گا جیسا کہ ایک شخص کے قبضہ میں ایک غلام تاجر کثیر المال ہے وہ غلام مرگیااور مال کثیر چھوڑا پھرایک شخص نے دعویٰ کیا کہ یہ غلام میرا تھااور تمام مال لینے کا قصد کیااور قابض نے انکار کیا کہ یہ غلام مدعی کا نہیں ہے اور نہ یہ مال غلام کا ہے پس مدعی نے دو گواہ سنائے کہ یہ غلام مدعی کا ہے اس نے قابض کے پاس ودیعت رکھا تھا اور بہت سے گواہ اس امر کے لایا کہ یہ مال اسی غلام کا ہے ۔پس قاضی نے غلام اورمال کا حکم مدعی کے واسطے دے دیا پھر غلام کے گواہوں نے یعنی جنہوں نے غلام مدعی کی ملک ہونے کی گواہی دی تھی رجوع کیا تو وہ لوگ اس مال کے بھی جو غلام کا تھا ضامن ہوں گے پھراگران گواہوں نے جنہوں نے لڑکی کو باندی کی بیٹی ہونے کی گواہی دی تھی رجوع کیا تو باندی کے گواہ ان سے بچہ کی قیمت ڈانڈ لیں گے۔

**دفعہ (130) ایک ذمی پر دو ذمیوں نے مال یا شراب یا سور کی گواہی دی پھر رجوع کیا تو مال کے مثل ،سور اور شراب کی مثل کے ضامن ہوں گے یا نہیں؟**

**وضاحت**

دو گواہوں نے ایک شخص پر یہ گواہی دی کہ اس نے اس مدعی کے واسطے ہزار درہم قرض کا کل کے روز اقرار کیا ہے اور قاضی کے حکم سے مدعی نے اس کو وصول کرلیا پھر دونوں نے رجوع کیا پھر جب قاضی نے ان سے ضمان لینے کاارادہ کیا توانہوں نے کہا کہ ہم گواہ لاتے ہیں کہ مدعاعلیہ نے ایک سال سے اس قرضہ کااقرار کیا ہے تو قبول نہ ہوگی اور گواہ ان درہموں کی ضمان دیں گے اوراگرایک گواہ

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ،الْبَابُ الْحَادِيَ عَشَرَ فِي الْمُتَفَرِّقَاتِ3 :558۔۔۔المبسوط للسرخسی،کتاب الرجوع عن الشهادة، بَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ عَلَى الشَّهَادَةِ17: 23

نے یہ گواہی دی کہ اس شخص نے ایک مہینہ سے اپناغلام آزاد کرنے کااقرار کیا ہے اور دوسرے نے ایک سال سے آزاد کردینے کے اقرار کی گواہی دی اور قاضی نے غلام کی آزادی کا حکم دے دیا پھر دونوں نے رجوع کیا پھر جب ان سے غلام کی قیمت کی ضمان لیناچاہی توانہوں نے کہا کہ ہم اس امر کے گواہ لاتے ہیں کہ اس نے اقرار کیا ہے کہ میں نے یہ غلام دس برس سے آزاد کر دیا ہے تو امام محمدؒ نے فرمایا کہ استحساناً مقبول ہوگی [1]۔

اگر ایک ذمی کی طرف سے دوسرے ذمی پر دو ذمیوں نے مال یا شراب یا سور کی گواہی دی اور حکم ہو گیا پھر گواہی سے رجوع کیا تو مال کے مثل کے اور سور کی قیمت کے ضامن اور شراب کی مثل کے ضامن ہوں گے اور اگر دونوں گواہ مسلمان ہو گئے پھر رجوع کیا تو سور کی قیمت کے ضامن ہوں گے اور شراب میں اختلاف ہے امام محمدؒ کے نزدیک اس کی قیمت دیں گے اور امام ابو یوسفؒ کے نزدیک کچھ نہ دیں گے اور اگر گواہ مسلمان نہ ہوئے بلکہ مشہود علیہ مسلمان ہوا تو بعد رجوع کرنے کے سور کی قیمت دیں گے اور شراب کے ضامن نہ ہوں گے [2]۔

دو گواہوں نے یہ گواہی دی کہ اس نے اپنے غلام کو یہ کہا تھا کہ اگر تو گھر میں گھسا تو تو آزاد ہے یا اپنی عورت سے کہا کہ اگر تو گھر میں گھسی تو تجھ پر طلاق ہے اور وہ عورت ایسی ہے کہ ہنوز اس سے وطی نہیں کی اور دوسرے دو گواہوں نے شرط پائی جانے کی گواہی دی پھر حکم ہونے کے بعد گواہوں نے رجوع کیا تو پہلے فریق پر ضمان لازم ہو گی یعنی غلام کی قیمت یا آدھا مہر اور وجود شرط کے گواہوں پر ضمان نہ ہوگی اور اگر فقط شرط پائی جانے کے بعد گواہوں نے رجوع کیا تو صحیح یہ ہے کہ کسی حال میں ان سے ضمان نہ لی جائے گی اور اگر دونوں گواہوں نے یہ گواہی دی کہ مرد نے اپنی عورت کے ہاتھ میں طلاق دینا تفویض کیا یا غلام کے ہاتھ میں آزاد کر لینا سپرد کیا پھر دوسرے دو گواہوں نے عورت کے اپنے تئیں طلاق دے دینے یا غلام کے آزاد کر لینے کی گواہی دی تو یہ تفویض بھی بمنزلہ شرط کے ہے یعنی اس کے وجود کے گواہوں کا بھی یہی حکم ہے اور اگر غلام کے تئیں یہ حکم دیا کہ تو اپنا آزاد کرنا کسی شرط پر معلق کر لے اس کی گواہی دی اور دوسروں نے یہ گواہی دی کہ اس نے معلق کر لیا اور تیسرے فریق نے شرط پائے جانے کی گواہی دی تو تعلیق کے گواہوں پر ضمان لازم ہو گی [3]۔

---

1 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ،الْبَابُ الْحَادِيَ عَشَرَ فِي الْمُتَفَرِّقَاتِ3 :559۔۔۔المحیط البرہانی، کتاب الرجوع عن الشہادات، الفصل السادس عشر: في المتفرقات6: 608

2 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ،الْبَابُ الْحَادِيَ عَشَرَ فِي الْمُتَفَرِّقَاتِ3 :560۔۔۔المبسوط للسرخسی، کتاب الرجوع عن الشہادۃ، بَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ عَلَى الشَّهَادَةِ17: 24

3 فتاویٰ عالمگیری، كِتَابُ الرُّجُوعِ عَنْ الشَّهَادَةِ،الْبَابُ الْحَادِيَ عَشَرَ فِي الْمُتَفَرِّقَاتِ3 :560۔۔۔کنز الدقائق، کتاب الشہادات، باب الرجوع عن الشہادۃ، شہود الاحصان لاضمان علیہم7: 138

**تقابل**

جیسا کہ مذکورہ دفعہ میں تفصیل کے ساتھ ذکر ہوا کہ اگر ایک ذمی پر دو ذمیوں نے مال یا شراب یا سور کی گواہی دی پھر رجوع کیا تو مال کے مثل، سور اور شراب کی مثل کے ضامن ہوں گے یا نہیں؟ تو اس بابت میں فرمایا کہ اگر گواہ نے رجوع کیا تو مال کے مثل، سور کی قیمت اور شراب کی مثل کے ضامن ہوں گے اور اگر دونوں گواہ مسلمان ہو گئے پھر رجوع کیا تو سور کی قیمت کے ضامن ہوں گے۔ جبکہ شراب میں اختلاف ہے امام محمدؒ کے نزدیک اس کی قیمت دیں گے اور امام ابو یوسفؒ کے نزدیک کچھ نہ دیں گے اور اگر گواہ مسلمان نہ ہوئے بلکہ مشہود علیہ مسلمان ہوا تو بعد رجوع کرنے کے سور کی قیمت دیں گے اور شراب کے ضامن نہ ہوں گے۔ اسی طرح ذکر ہوا کہ دو گواہوں نے گواہی دی کہ ایک شخص نے اپنے غلام سے کہا کہ اگر تو گھر میں گھسا تو تو آزاد ہے یا اپنی عورت سے کہا کہ اگر تو گھر میں گھسی تو تجھ پر طلاق ہے اور دوسرے دو گواہوں نے شرط پائے جانے کی گواہی دی پھر حکم ہونے کے بعد گواہوں نے رجوع کیا تو پہلے فریق پر ضمان لازم ہو گی یعنی غلام کی قیمت یا آدھا مہر اور وجود شرط کے گواہوں پر ضمان نہ ہو گی اور اگر فقط شرط پائے جانے کے بعد گواہوں نے رجوع کیا تو صحیح یہ ہے کہ کسی حال میں ان سے ضمان نہ لی جائے گی۔ جبکہ قانون شہادت میں نہ تو مذکورہ بحث موجود ہے اور نہ ائمہ کا اختلاف موجود ہے۔

## خلاصۂ باب

حمد وثنااس رب العزت کے لیے جن کی توفیق سے مقالے کا تیسرا باب بھی منطقی انجام تک پہنچا جس کا عنوان ہے فتاویٰ عالمگیری کے کتاب الرجوع عن الشہادۃ کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ سے تقابل ، جس میں تین فصول ہے جس کا خلاصہ ذیل میں پیش کیا جاتا ہے۔

فصل اول جس میں باب 1 تا 4 کی دفعہ بندی کا پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل کیا گیا ہے جس میں درج ذیل دفعات شامل ہے۔

پہلی دفعہ جو کہ رجوع کی تفسیر، رکن ، حکم اور شرط سے متعلق ہے جس میں چند چیزیں تفصیلاً بیان کیے گئے ہیں جن میں رجوع، رکن اور شرط شامل ہے۔اسی طرح اگر دو گواہوں نے دوسرے قاضی کے سامنے رجوع کیا توان سے ضمان لیا جائے گا اور قاضی کے سامنے ان کا رجوع کرنے کا اقرار صحیح ہے اسی طرح اگر رجوع کا اقرار کسی عامل یا ایسے شخص کے سامنے کیا کہ جس کے لیے قضا کی اجازت نہیں ہے تو بھی یہی حکم ہے اور حکم گواہی سے رجوع کرنے کا یہ ہے کہ ہر حال میں اس کو سزا دی جائے گی۔

اسی طرح دوسری دفعہ میں تفصیلی بیان ہوا کہ رجوع کرنے کے بعد کتنا ضمان واجب الاداد ہو گی جس کی مطالعہ سے پتہ چلا کہ :

-اگر دو گواہوں میں سے ایک نے رجوع کیا تو اس پر آدھی ضمان واجب ہو گی۔

-اگر تین گواہوں نے گواہی دی اور ایک نے رجوع کیا تو ضمان نہ ہو گا اور اگر دوسرے نے رجوع کیا تو دونوں آدھے کے ضامن ہوں گے۔

-اگر دو مرد ایک عورت نے گواہی دی پھر سب نے رجوع کیا تو عورت پر ضمان نہ ہو گی۔

-اگر دونوں مردوں نے رجوع کیا تو آدھے مال کے ضامن ہوں گے اور اگر ایک مرد نے رجوع کیا تو اس پر کچھ نہیں ہے۔

-اگر ایک مرد اور ایک عورت نے رجوع کیا تو آدھے مال کے ضمان ہوں گے۔

اسی طرح اگلی دفعہ میں ذکر ہے کہ اگر میت پر مال کا دعویٰ کیا گیا پھر گواہوں نے رجوع کیا تو گواہوں پر کتنا ڈانڈ ہو گا جس کی تحقیق سے معلوم ہوا کہ ایک شخص مرا اور ہزار درہم ترکہ چھوڑا پھر دو شخصوں میں سے ہر ایک نے میت پر ہزار درہم کا دعویٰ کیا اور ہر ایک نے گواہ قائم کیے اور قاضی نے ہزار درہم ترکہ دونوں میں نصف نصف تقسیم کرادیا۔ پھر سب گواہوں نے رجوع کیا تو ہر دو گواہ پانچ سو درہم ڈانڈ بھریں گے۔ اسی طرح بیع ، ہبہ ، رہن ،عاریت ، ودیعت ،بضاعت ، مضاربت ،شرکت اور اجارہ کی گواہی سے رجوع

کرنے سے متعلق تفصیلی بحث ہوئی کہ مذکورہ چیزوں میں گواہی پر کتنا کتنا ضمان لازم آئے گا جبکہ قانون شہادت میں ماقبل کی طرح مذکورہ بحث بھی موجود نہیں ہے۔

فصل دوم جس میں باب 5 تا 8 کی دفعہ بندی کی گئی ہے اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل پیش کیا گیا ہے جس کے دفعات ذیل میں خلاصہ پیش کیا جاتا ہے۔

پہلی دفعہ میں نکاح، طلاق، دخول اور خلع کی گواہی سے رجوع کرنے کی تفصیل بیان کیا گیا ہے کہ اگر ایک مرد نے کسی عورت پر نکاح کا دعویٰ کر کے گواہ سنائے اور قاضی نے نکاح کا حکم دے دیا اور عورت منکر ہے پھر دونوں نے گواہی سے رجوع کیا تو عورت کو کچھ ضمان نہ دیں خواہ مہر مثل بقدر مسمیٰ ہو یا کم ہو یا زیادہ ہو۔ پھر آزاد، مدبر اور مکاتب کرنے کی گواہی سے رجوع کرنے کے دفعہ میں ذکر ہوا ہے جس کی تحقیق سے پتہ چلا کہ:

- اگر گواہی دی کہ اس نے اپنا غلام مدبر کر دیا ہے اور قاضی نے حکم دے دیا ہے پھر رجوع کیا تو جس قدر مدبر کرنے سے نقصان آیا اس کے ضامن ہوں گے۔

- اگر دو غلاموں نے ایک شخص پر یہ گواہی دی کہ اس نے اپنے غلام کو ایک ہزار درہم پر مکاتب کیا ہے اور ایک سال میعاد ہے اور غلام کی قیمت پانسو درہم ہیں اور قاضی نے کتابت کا حکم دے دیا ہے پھر سب نے گواہی سے رجوع کیا تو قاضی اس کے مالک کو اختیار دے گا۔ پس اگر اس نے گواہوں سے ڈانڈ لینا چاہا تو مکاتب سے پھر کبھی نہیں لے سکتا ہے اور جب گواہوں نے اس سے ہزار درہم وصول کیے تو ان کو اس میں سے پانسو درہم حلال ہیں اور باقی حلال نہیں۔ اگلی دفعہ میں اختلاف کا نوعیت بیان کیا گیا ہے کہ جب مالک اور مدبر کے مابین قیمت پر اختلاف ہو تو کس کے قول کا اعتبار کیا جائے گا جس کے مطالعہ اور تحقیق سے معلوم ہوا کہ اگر مالک نے گواہ پیش کیے کہ میں نے دو ہزار پر مکاتب کیا ہے جبکہ غلام ہزار کی بات کرتا ہو تو قاضی غلام پر دو ہزار کی ڈگری کر دے گا۔ اگر غلام کی ادائیگی کے بعد گواہوں نے رجوع کیا تو تو مکاتب کو ہزار درہم دینے پڑیں گے۔

اسی طرح ولاء، نسب، ولادت، اولاد اور میراث کی گواہی سے رجوع کرنے کے متعلق دفعہ پیش کیا گیا ہے۔ پھر اگلی دفعہ میں ذکر ہے کہ اگر ایک شخص کے پاس ایک لڑکا ہے اور یہ معلوم نہیں کہ آزاد ہے یا غلام تو کیا ہو گا؟ اسی ضمن میں فتاویٰ عالمگیری کے مطالعہ سے معلوم ہوا کہ ایک لڑکا اور لڑکی بطور قیدی لائے گئے پھر بڑے ہو کر آزاد ہوئے اور دونوں نے نکاح کیا۔ پھر کچھ مدت بعد ایک حربی مسلمان دو گواہ لائے کہ یہ دونوں میری اولاد ہیں اور قاضی نے انہیں اس کی اولاد قرار دی تو دونوں میں جدائی بھی کی جائی گی اور شوہر کو وطی سے بھی منع کیا جائے گا اگرچہ یہ معلوم ہو کہ انہوں نے جھوٹی گواہی دی ہے اور گواہوں پر ضمان بھی نہ ہو گا اور اگر گواہوں نے رجوع کیا تو اس کی قیمت کی ضمان دینا پڑے گا۔ پھر دوسرے دفعہ میں ذکر ہے کہ اگر ایک شخص کی دو باندیاں ہیں

اور ہر ایک نے ایک ایک بچہ جنا ہے پھر دو گواہوں نے گواہی دی کہ اس شخص نے اسے اپنا بیٹا کہا ہے اور وہ شخص منکر رہا اور دوسرے دو گواہوں نے دوسرے بچہ کی نسبت یہی گواہی دی اور قاضی نے دونوں بچوں کی نسبت اس کے بیٹے ہونے اور باندی کی نسب ام ولد ہونے کا حکم دیا پھر سبھوں نے رجوع کیا اگر گواہی اور رجوع کرنا اس شخص کی حیات میں واقع ہوا تو ہر فریق گواہ اس بیٹے کی قیمت جس کی گواہی دی تھی اور ام ولد کا نقصان قیمت اس شخص کو ادا کرے گا۔اسی طرح وصیت کی گواہی سے رجوع کے بیان سے متعلق دفعہ میں ذکر کیا گیا کہ ایک شخص نے دعویٰ کیا کہ میت نے مجھے تہائی مال کی وصیت کی ہے پس گواہوں کی گواہی پر قاضی کے حکم سے اس کو تہائی مال ہر چیز سے مل گیا۔ پھر اگر گواہوں نے رجوع کیا تو سب تہائی مال کے ضامن ہوں گے۔

اسی طرح ایک شخص تین ہزار درہم اور ایک بیٹا چھوڑ کر مر گیا پھر دو شخصوں نے یہ گواہی دی کہ میت نے اس شخص کے واسطے تہائی مال کی وصیت کی ہے اور دوسرے دو گواہوں نے دوسرے شخص کے واسطے ایسی ہی گواہی دی اور تیسرے دو گواہوں نے تیسرے شخص کے واسطے ایسی ہی گواہی دی اور میت کا بیٹا اس سے انکار کرتا ہے اور تینوں موصی لہم بھی ایک دوسرے کا انکار کرتا ہے۔ پس قاضی نے تہائی مال تینوں کو تقسیم کر دیا پھر سب گواہوں نے رجوع کیا تو بیٹے کو کچھ ضمان نہ دیں گے اور ہر فریق گواہ دوسرے دونوں موصی لہما کے واسطے سوائے اس کے جس کی طرف سے گواہی دی تھی تہائی کی مال کی ضامن ہوں گے۔

مذکورہ باب کے فصل سوم میں باب 9 تا باب 12 کی دفعہ بندی کی گئی ہیں اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل کیا گیا ہے جس کے دفعات کا خلاصہ ذیل ہے۔

پہلی دفعہ حدود اور جرائم کی گواہی سے رجوع کرنے کے بیان سے متعلق ہے کہ اگر دو گواہوں نے ایک شخص پر ہزار درہم معین کی چوری کی گواہی دی اور اس کا ہاتھ کاٹا گیا پھر دونوں نے رجوع کیا تو اس کے ہاتھ کی دیت اپنے مال سے دیں اور دونوں پر قصاص ہمارے نزدیک نہیں ہوگا اور ہزار کی ضمان بھی دیں کیونکہ مشہود علیہ کا مال ضائع کیا ہے۔

چار آدمیوں نے ایک شخص پر زنا کی گواہی دی اور دو گواہوں نے اس کے محصن ہونے کی گواہی دی اور قاضی نے گواہیاں قبول کر کے اس کے رجم کرنے کا حکم دیا پھر سبھوں نے رجوع کیا تو زنا کے گواہ دیت کی ضمان دیں گے۔

اگر چار شخصوں نے آزادی، زنا اور محصن ہونے کی گواہی دی اور قاضی نے حکم دے دیا پھر آزادی سے رجوع کیا تو قیمت کے ضامن ہوں گے اور اگر دو گواہوں نے آزادی سے اور دو گواہوں نے زنا سے رجوع کیا تو آزادی سے رجوع کرنے والوں پر کچھ نہیں اور زنا سے رجوع کرنے والوں پر آدھی دیت اور حد قذف لازم آئے گی۔

چونکہ مذکورہ باب رجوع عن الشہادۃ سے متعلق ہے اسی لیے اس میں ہر دفعہ رجوع ہی سے متعلق ہے جیسا کہ ذکر ہے کہ گواہی پر گواہی دے کر رجوع کیا تو ضمان کس پر ہوگا؟ جس کی تحقیقی مطالعہ سے پتہ چلا کہ امام محمدؒ نے فرمایا ہے کہ اگر دو گواہوں

نے دو گواہوں کی گواہی پر گواہی دی پھر اصول وفروع دونوں گواہوں نے رجوع کیا توامام اعظمؒ وامام ابویوسفؒ نے فرمایا کہ اصول پر ضمان نہیں ہے صرف فروع پر ضمان ہے اور امام محمدؒ نے فرمایا کہ مشہود علیہ کو اختیار ہے چاہے اصول سے ضمان لے یا فروع سے۔

اگلی دفعہ میں ذکر ہے کہ ایک ذمی پر دو ذمیوں نے مال یا شراب یا سور کی گواہی دی پھر رجوع کیا تو مال کے مثل، سور اور شراب کی مثل کے ضامن ہوں گے یا نہیں؟ جس میں ذکر ہوا کہ اگر گواہ نے رجوع کیا تو مال کے مثل، سور کی قیمت اور شراب کی مثل کے ضامن ہوں گے اور اگر دونوں گواہ مسلمان ہوگئے پھر رجوع کیا تو سور کی قیمت کے ضامن ہوں گے۔ جبکہ شراب میں اختلاف ہے امام محمدؒ کے نزدیک اس کی قیمت دیں گے اور امام ابویوسفؒ کے نزدیک کچھ نہ دیں گے اور اگر گواہ مسلمان نہ ہوئے بلکہ مشہود علیہ مسلمان ہوا تو بعد رجوع کرنے کے سور کی قیمت دیں گے اور شراب کے ضامن نہ ہوں گے۔

## خلاصۂ بحث

یہ مقالہ مقدمہ، مصادر و مراجع اور فنی فہارس کے علاوہ کل تین ابواب پر مشتمل ہے۔ ہر باب مزید تین فصول پر مشتمل ہے۔ جس کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

مقالہ کا عنوان ہے:

**فتاویٰ عالمگیری کے قوانین قضاو شہادت کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قوانین شہادت کے ساتھ تقابلی جائزہ**

باب اول بعنوان: فتاویٰ عالمگیری کے کتاب ادب القاضی کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل ہے ۔جس کے فصل اول میں کتاب ادب القاضی کے باب 1 تا باب 10 کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل مذکور ہے جس میں 24 دفعات شامل ہے۔

اسی طرح باب اول کے فصل دوم میں باب 11 تا باب 20 کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل ہے جس میں 20 دفعات شامل ہے۔ جبکہ فصل سوم میں باب 21 تا باب 31 کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل مذکور ہے جس میں 32 دفعات شامل ہے ۔یعنی باب اول میں کل 76 دفعات بمع تقابل ذکر ہوئے ہیں۔ جس کا سرسری خلاصہ یہ ہے:

فصل اول میں باب 1 تا باب 10 کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل پیش کیا گیا ہے۔ باب اول میں ادب وقضا کا مفہوم بیان کیا گیا ہے کہ ادب وقضا کا لغوی اور اصطلاحی معنی کیا ہے جس کے عصری قوانین کے ساتھ تقابل کیا گیا ہے۔ اسی طرح دوسرے دفع میں قضا کی قسمیں بیان کی گئی ہیں جس سے معلوم ہوا کہ قضا کی پانچ قسمیں ہیں اور تقابل میں قاضی کے جو اوصاف اور ذمہ داریاں بیان ہوئی ہیں وہ سپریم جوڈیشل کونسل کی نگرانی میں 1962 کے آئین آرٹیکل نمبر 128(4) کے تحت سپریم کورٹ اور ہائی کورٹ کے ججز صاحبان کے لیے جو ضابطہ اخلاق وضع کیا گیا وہی ذکر ہوئے۔ تیسرے دفعہ میں قاضی کے لیے مجتہد ہونا شرط قرار دیا ہے جس کی وضاحت کے لیے بنیادی مصادرِ فقہ سے بسط وتفصیل کے ساتھ بمع دلائل بیان ہوا جبکہ تقابل میں وہی کچھ مذکور ہے جو فتاویٰ عالمگیری میں ذکر ہے۔ دفعہ (4) میں اہل بغاوت کی طرف سے قضا کے بارے میں ہے کہ ان کا جج بننا کیسا ہے؟ جس میں یہ وضاحت ہوا ہے کہ ان کی قضا صحیح ہے لیکن مذکورہ دفعہ کی تفصیل قانون شہادت ایکٹ میں مفقود ہے۔ دفعہ (5) میں مفتی کی صفات کا ذکر ہے کہ قاضی مقرر کرنا مسلمانوں کے اہم کاموں میں سے ایک اہم کام ہے اور پھر یہ صفت ذکر کیا کہ مفتی فقط مجتہد ہوتا ہے اور جو شخص غیروں کے اقوال کو یاد رکھتا ہے لیکن وہ خود مجتہد نہ ہو تو وہ مفتی نہیں ہو سکتا لیکن قانون شہادت میں مفتی کا ذکر عدم موجود ہے۔

اسی طرح فصل اول کے دفعہ (6) میں قاضی کے شرائط بابت تفصیل ہے کہ کون کون سے شرائط ہونی چاہیئے جبکہ قانون شہادت ایکٹ میں قاضی کے شرائط فتاویٰ عالمگیری کے شرائط کے ساتھ ایک جیسے ہیں۔ پھر اس سے اگلے دفعہ یعنی (7) میں قاضی بننے سے انکار کے متعلق ہے کہ انکار کہاں تک صحیح اور غلط ہے کہ سلف صالحین جتنے بھی گزرے ہیں انہیں جب تک مجبور نہ کیا جاتا وہ منصبِ قضا سے مکرہ رہ جاتے لیکن چونکہ قانون شہادت تو اسلامی مصادر سے اخذ شدہ ہے اس لیے اس میں خوا مخوا کمی ہو گی یعنی قانون شہادت میں یہ ذکر موجود نہیں ہے۔ دفعہ (8) میں پیسوں سے قاضی اگر بنا تو کیسا ہو گا تو فتاویٰ عالمگیری میں ذکر ہے کہ رشوت سے قاضی بننا صحیح ہے لیکن اس کے ساتھ ہی نہ اس قاضی اعتبار کیا جائے گا اور نہ ہی اس کا حکم نافذ ہو گا جبکہ قانون شہادت میں رشوت سے قاضی بننے کا بحث مفقود ہے۔ اسی طرح دفعہ (9) میں یہ وضاحت کی گئی ہے کہ قاضی کو اللہ تعالیٰ کے حکم کے مطابق فیصلہ کرنا چاہیئے جبکہ قانون شہادت میں وہی کچھ مذکور ہے جو قاضی کے لیے فیصلے کرتے وقت مد نظر رکھنا ضروری ہوتا ہے۔ اگلے دفعہ میں مجتہد کے شرائط کے بارے میں تفصیل ہے جو کہ اس سے پہلے دفعات میں بسط و تفصیل سے گزر چکے ہیں۔ دفعہ (11) جو کہ رسول اللہ ﷺ کے زمانے میں اجتہاد جائز تھا یا نہیں اس سے متعلق ہے جس میں یہ بات سامنے آئی کہ جو شخص آپؐ سے دور تھا اس کے لیے جائز تھا اور جو نزدیک تھا اس کے لیے جائز نہ تھا جیسا کہ خود آپ ﷺ نے معاذ رضی اللہ عنہ کو یمن کا حاکم بھیجتے وقت اجتہاد کا حکم صادر فرمایا تھا جبکہ قانون شہادت ایکٹ اسے بحث سے عاری ہے۔ پھر اگلی دفعہ میں ایک آسان اور سادہ فہم دفعہ کا ذکر کیا گیا ہے کہ قضا کے نفاذ کے لیے قاضی کا اسی شہر سے ہونا شرط نہیں ہے جیسا کہ اس دفعہ کے نام ہی سے اس کا حکم معلوم کیا جاتا ہے کہ یہ ضروری نہیں ہے کہ قاضی اسی شہر کا ہو یعنی دوسرے شہر کا قاضی اپنے شہر کے علاوہ کسی بھی شہر میں قاضی ہو سکتا ہے۔ اسی طرح یہی دستور زمانۂ قدیم سے عصری قوانین اور قانون شہادت میں چلے آ رہا ہے۔ اگلے دفعہ میں قاضی کو خلیفہ کا اجازت نہ ہو تو وہ قضا کرے گا یا نہیں اس سے متعلق بحث ہے جس میں یہ بات سامنے آئی کہ خلیفہ خود فیصلہ نہیں کر سکتا بلکہ جو بھی معاملہ ہو وہ قاضی ہی کرے گا نہ کہ خلیفہ اور قاضی کے لیے خلیفہ کی اجازت ضروری نہیں جبکہ قانون شہادت میں مذکورہ بحث مفقود ہے۔ دفعہ (14) میں قاضی کے معزولی اور انتقال کے متعلق ہے کہ اگر قاضی معزول ہوا یا مرا تو ان کے خلیفہ کے قاضی بھی معزول ہوں گے بخلاف خلیفہ کے اگر خلیفہ مرا یا معزول ہو تو ان کے خلیفہ معزول نہیں ہوں گے۔ پھر چار چیزوں یعنی آنکھ کی بینائی ، بہرہ ہو جانا، حافظہ کمزور ہو جانا اور مرتد ہو جانا ایسی چیزیں ہیں جس کے پانے سے قاضی معزول ہو گا جبکہ قانون شہادت میں یہ بحث بھی دیگر کی طرح مفقود ہے۔ دفعہ (15) میں یہ تفصیل ہے کہ سلاطین اور امراء اپنے ذاتی معاملے میں فیصلہ کر سکتا ہے یا نہیں ؟ اس سے متعلق فتاویٰ عالمگیری میں کافی تفصیل موجود ہے جبکہ قانون شہادت میں بھی کوئی قاضی اپنے معاملے میں خود فیصلہ نہیں کر سکتا۔ پھر فتاویٰ عالمگیری کے اگلے دفعہ حد القذف، قصاص اور تعزیز میں امام وقت اپنے علم پر فیصلہ کر سکتا ہے یا نہیں سے متعلق تفصیل موجود ہے

جبکہ قانون شہادت اسی مسئلے میں بھی ساکت ہے۔دفعہ (17) قاضی کی نشست ،مکان اور متعلقات کے بیان سے متعلق ہے کہ چاہے مسجد ہو یا کوئی اور مخصوص جگہ قاضی فیصلہ کرواسکتا ہے جبکہ قانون شہادت میں قاضی مخصوص جگھوں میں ہی قضا کرسکتاہے۔اسی طرح اگلے دفعہ مجلسِ حکم میں متانت وسنجیدگی سے متعلق ہے کہ فیصلے کراوتے وقت قاضی کاسنجیدہ رہناضروری قراردیاگیا بالکل اسی طرح قوانین میں قاضی کوسنجیدہ رہنے کاحکم دیاگیاہے۔پھر دفعہ (19) ودیعت سے متعلق ہے کہ اگرکسی کے پاس ودیعت رکھی گئی اوراس سے منکر ہواتوالبینۃ علی المدعی والیمین علی من انکرہ کے تحت فتاویٰ عالمگیری اور قانون شہادت میں فیصلہ کیاجائے گا۔اسی طرح دفعہ (20) جوکہ قرضہ کے احکام اپنے اسباب کے ساتھ مختلف ہیں سے متعلق ہے توبسط وتفصیل سے یہ بات سامنے آئی کہ جس طرح فتاویٰ عالمگیری میں قرضے کے احکام اسباب کے ساتھ مختلف ہوتے ہیں اسی طرح عصری قوانین میں بھی قرضے کے مختلف ہونے کی وجہ سے احکام مختلف ہوجاتے ہیں۔دفعہ (21) قاضی کے افعال وصفات کے بیان سے متعلق ہے جوصفات فتاویٰ عالمگیری میں بیان ہوئے ہیں بالکل اسی طرح قانون شہادت میں بھی بیان ہوئے ہیں۔دفعہ (22) جوکہ قاضی کے متعلق ہے کہ کن حالتوں میں قاضی کافیصلہ مکروہ ہے تواس بابت میں فتاویٰ عالمگیری اور قانون شہادت میں یکسانیت پائی جاتی ہے۔دفعہ (23) میں قاضی کے روزینہ اوردعوت وہدیہ وغیرہ کے بیان سے متعلق ہے کہ کیا قاضی کسی کادعوت اور ہدیہ قبول کرسکتاہے یانہیں تواس ضمن میں یہ بات سامنے آئی کہ فتاویٰ عالمگیری کے جن امور میں قاضی کوعطیہ اور تحائف وغیرہ قبول کرنے کی اجازت ہے اسی طرح عصری قوانین میں بھی قاضی کوچند مواقعوں میں تحائف قبول کرنے کی اجازت دی گئی ہے۔دفعہ (24) اگر قاضی نے جھوٹی گواہی پر کسی کو حق دیااور پھروہ اپنی گواہی سے مکر گیاتو قاضی کواختیار ہے کہ وہ حق دے یاواپس کرے۔اسی طرح عصری قوانین اگرکسی کوجج کے فیصلے سے اتفاق نہ ہوتوعدالتِ عالیہ سے رجوع کرسکتاہے۔

فصل دوم جوکہ باب 11 تاباب 20 کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل سے متعلق ہے جس میں بیس دفعات ہے۔جن کا خلاصہ درج ذیل ہے۔پہلی دفعہ جوکہ عددی، تسمیر اور ہجوم علی الخصوم سے متعلق ہے جس میں بسط وتفصیل بمع دلائل بیان ہواکہ اگرکسی شخص کے پاس اپنے دعوے پر گواہ نہ ہوتو قاضی خود یاکسی اور کے توسط سے معاملہ کی نوعیت معلوم کرسکتاہے جبکہ عصری قوانین میں گواہ طلب کیاجاتاہے اس کے پاس جانے کی ضرورت نہیں ہوتا۔دوسری دفعہ گواہوں کی عدالت سے متعلق ہے جس میں یہ نتیجہ سامنے آیاکہ کسی بھی مسئلے میں سچائی یاجھوٹاہونا گواہوں کی عدالت پر مبنی ہوتاہے جبکہ قانون شہادت میں گواہوں کی گواہی پر فیصلے صادر کیے جاتے ہیں۔اگلے دفعہ میں امر بالمعروف میں تلافی اور نہی عن المنکر میں زیادتی سے متعلق ہے کہ مذکورہ شخص پر قاضی بلاپکاراورایڈوانس نوٹس قانونی چارہ جوئی کرسکتاہے اور یہی دستور عصری قوانین میں رائج رہاہے۔پھراگلے دفعہ جوکہ کرائے کے مکان سے متعلق ہے کہ کرایہ دار نہ تو معاملے کی سماعت کے لیے اور نہ ہی ڈیمانڈ نوٹس پر کمرہ عدالت میں

حاضری کرتاہے تو قاضی بدون خبر کے اس کے گھر کو بند کرواسکتاہے جبکہ یہی رواج عصری قوانین میں بھی پائی جاتی ہے۔پھر قاضی کن صورتوں پر فیصلہ دے سکتاہے ؟اور کن صورتوں میں اپنی دانستگی پر فیصلہ نہ دے سکتاسے متعلق ہے جس میں یہ نتیجہ اخذ کیاجاتاہے کہ فتاویٰ عالمگیری کی روشنی میں قاضی حقوق العباد کے مسائل میں قیاساًاوراستحساناًاپنے علم پر فیصلہ دے سکتاہے جبکہ عصری قوانین میں نہیں کر سکتا۔پھر قاضی سے متعلق دفعہ میں ذکرہواکہ قاضی سوائے اپنی حفظ ویاداشت کے فیصلے نہیں دے سکتا جبکہ یہی دستور عصری قوانین میں بھی پائی جاتی ہے۔پھراگلی دفعہ جو قاضی کی خطاسے متعلق ہے کہ غلطی کی صورت میں قاضی اپنی فیصلے سے رجوع کر سکتاہے یانہیں ؟تواگر خطاایسی ہوئی کہ جس میں اختلافِ فقہاءنہ ہوبلکہ سب کے نزدیک خطاہو تواسے رد کیاجائے گااوراگراختلاف ہو تواسے جاری کرے گااوراگرخطا حقوق العباد میں سرزدہوئی ہوتواس کاازالہ کیاجائے گاجبکہ عصری قوانین میں بھی یہی قانون ہے کہ خطاکی صورت میں اس سے بالاعدالت کورجوع کیاجاسکتاہے۔آگے دفعہ میں کسی نے خود قاضی کے سامنے اقبالِ جرم کیاکے متعلق ہے تواس ضمن میں امام محمدؒ کا قول سامنے آیاکہ مذکورہ شخص پر حدجاری نہیں ہوگااوراگر قاضی نے پھانسی کاسزادی توآپؒ نے فرمایاکہ قاضی کی سزادینے کی صورت میں دیت قاضی کے مال سے اداکرناپڑے گاجبکہ عصری قوانین میں بھی گواہی کے بغیر محض اپنی اقرارپر فیصلہ صادر نہیں کیاجاتا۔پھر معزول قاضی اورنئے قاضی کے متعلق دفعہ میں بیان ہواکہ نیا قاضی قید خانہ ،قیدیوں اورسبب قید کے بارے میں دریافت کرے گایعنی اپنے آپ کواپنے عہدے کے ساتھ اپڈیٹ کرے گااوراگرکسی نے نئے قاضی کے سامنے یہ اقرار کیاکہ ہمیں بے قصور قید کروایاگیاہے تومنتخب قاضی ان کے باتوں کایقین نہیں کرے گااوران سے دلائل وگواہ پیش کرنے کاحکم دے گا۔اسی طرح عصری قوانین میں بھی ہے کہ جب کوئی آفیسر عہدہ سنبھال لیتاہے توپہلے آفیسر سے ہرچیزاورہرسٹاک رجسٹر کے بارے میں معلومات لے کراس سے دستخط لیتاہے تاکہ پہلے سے کوئی کمی نہ رہے۔اسی طرح جج بھی جب چارج لیتاہے توپہلے ہرچیز کی چھان بین اورجان پڑتال کرتاہے۔اگلے دفعہ میں ماحصل اورمالِ وقف کی آمدنی سے متعلق ہے کہ اس میں کس کاقول قبول کیاجائے گاتواس ضمن میں یہ بات سامنے آئی کہ ماحصل ،موقف اوردیانت کے بارے میں معزول شدہ قاضی کے حکم پر برقراررہے گااورعصری قوانین میں بھی یہی بات ہے کہ ایک جج دوسرے جج صاحبان کے ساتھ ہم آہنگی اورمفاہمت کے اصولوں پرگامزن رہے گا۔پھر قاضی کی لاعلمی میں جھوٹی گواہی پر فیصلہ دینے کی صورت میں فیصلے دینے سے متعلق دفعہ میں بسط وتفصیل سے ذکرہواکہ جب قاضی نے عقداورفسخ میں جھوٹی گواہی کے بناپر فیصلہ دیاتوطرفین کے اول قول کے موافق اختلاف ہے قاضی کی قضاعقد وفسخ میں جھوٹے گواہوں کی وجہ سے ظاہراًوباطناًنافذہوتی ہے اورصاحبین کے دوسرے قول کے موافق ظاہراً نافذہوتی ہے جبکہ باطن میں نافذ نہیں ہوتی ہے جبکہ یہی مسئلہ قانون شہادت میں موجود نہیں ہے۔پھر نسب کے متعلق دفعہ میں یہ مسئلہ ذکرہواکہ اگر قاضی نے جھوٹی گواہی پر فیصلہ دیاتو صحیح ہوگایانہیں تواس کہ نسب کے باب میں جھوٹی گواہی پر قاضی کاحکم بعض

کے نزدیک موافق اختلاف جبکہ بعض دیگر کے نزد بلا خلاف باطن میں نافذ ہے۔ایک قاضی نے فیصلہ سنایا پھر اس کے بعد دوسرے قاضی کا فیصلہ نافذ ہوگا یا نہیں؟ سے متعلق بحث ہوا کہ اس دفعہ میں جب تک عدالت بالا کا فیصلہ نہیں آجاتا تب تک پہلے قاضی کا فیصلہ برقرار رہ جاتا ہے۔اسی طرح قاضی کا غائب پر حکم قضا جائز ہے یا نہیں کے دفعہ میں یہ بات سامنے آئی کہ اگر قضا اس صورت میں واقع ہو کہ جس کے محل اجتہاد ہونے میں اختلاف ہے جیسے ام ولد کی بیع، پس ایسی صورت میں امام ابو حنیفہؒ اور امام ابو یوسفؒ کے نزدیک اس کی قضا نافذ ہوگی کیونکہ ام ولد کی بیع میں صحابہ مختلف تھے کہ جائز ہے یا نہیں اور امام محمدؒ کے نزدیک نافذ نہ ہوگی۔اگلی دفعہ میں مبیع سے متعلق تفصیل ہے کہ اگر بعد خریدنے کے اس میں کوئی عیب پایا گیا تو بائع کو حق واپسی ہوگا یا نہیں تو اس کچھ شرائط ہے کہ اگر بائع لشکر کے ساتھ ہو تو اسے چاہیئے کہ اس پر سوار نہ ہو اور اپنے ہاتھ ہانک لائے یہاں تک کہ اس کو واپس کردے اور اگر وہ اپنی حاجت ذاتی کے واسطے سوار ہو یا اپنا اسباب اس پر لادا تو واپسی کا حق ساقط ہو جائے گا۔جبکہ عصری قوانین میں سواری کو استعمال کرتے ہوئے بھی بائع کے پاس وقت گزرنے کے باوجود بھی واپسی کا حق ساقط نہیں ہوتا بلکہ پہلے سے موجود عیب پانے کی صورت میں مبیع پہلے مالک کے پاس واپس کیا جاسکتا ہے۔پھر محدود القذف کے توبہ کے بعد اس کی گواہی کا فیصلہ کیسا ہوگا؟یہی مسئلہ احناف کے نزدیک نافذ نہ ہوگا کیونکہ کتب تفسیر میں صریح الفاظ میں موجود ہے کہ محدود فی القذف غیر مقبول رہے گی اور وہ عادل نہیں بلکہ فاسق سمجھے جائیں گے۔سورۃ النور کی آیت 4 میں جن لوگوں کو مخصوص اور مستثنیٰ کردیا ہے تو بعض کہتے ہیں کہ یہ استثنا صرف فاسق ہونے سے ہے یعنی بعد از توبہ وہ فاسق نہیں رہیں گے جبکہ بعض کہتے ہیں کہ نہ فاسق رہیں گے نہ مردود الشہادۃ بلکہ پھر ان کی شہادت بھی لی جائے گی البتہ حد توبہ سے کسی طرح سے ہٹ نہیں سکتی۔پھر قاضی سے متعلق دفعہ میں یہ بات چھیڑی گئی ہے کہ کیا قاضی اپنے نفس کے بارے میں فیصلہ کرسکتا ہے یا نہیں؟ تو اس ضمن میں واضح بات یہ ہے کہ قاضی اپنی نفس کے معاملے میں فیصلہ نہیں دے سکتا۔

فصل سوم جو کہ باب 21 تا باب 31 کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل ہے جس میں درج ذیل نکات بیان کیے گئے ہیں۔

پہلی دفعہ جو کہ جرح کے معنی اور مفہوم سے متعلق ہے کہ جو کوئی کسی شخص کے جسم کے کسی حصہ پر ماسوائے سر یا چہرے کے ایسا زخم لگائے جو عارضی یا مستقل طور پر اپنا نشان چھوڑ جائے تو کہا جائے گا کہ وہ جرح کا باعث ہوا ہے، زخم مراد ہے جبکہ فتاوی عالمگیری میں جرح سے مراد ثقاہت ہے۔دوسری دفعہ جو کہ مسافر کی گواہی کی قبولیت اور عدم قبولیت سے متعلق ہے کہ کن امور میں قابل قبول اور کن میں غیر مقبول ہے جبکہ عصری قوانین میں یہ دفعہ مفقود ہے۔اگلی دفعہ میں گواہوں سے متعلق کہ اگر نکاح میں دو گواہ تھے اور وہ گواہی کے لیے حاضر نہیں ہوتے تو قاضی انہیں مجبوراً حاضر کرا کے ان کی گواہی کی روشنی میں نکاح کے اجراء یا فسخ کا فیصلہ دے سکتا ہے گواہوں کی گواہی کے بغیر نہیں دے سکتا۔پھر قاضی کا خط دوسرے قاضی کی طرف سے جائز ہونے کے واسطے جن

چیزوں کا جاننا ضروری شرط ہے کا ذکر ہوا کہ وہ پانچ چیزیں ہیں جبکہ عصری قوانین میں فیصلہ پر ایک جج کا مہر اور دستخط ہو تو دوسرے قاضی کے لیے وہی سب کچھ ہے۔ اگلی دفعہ جو کہ خط میں تاریخ کے نہ ہونے سے متعلق ہے کہ قاضی وہ خط قبول کرے گا یا نہیں تو اس ضمن میں یہ ہدایات ہے کہ اسے قبول نہیں کیا جائے گا اور اس پر تحقیق شروع کرے گا جبکہ عصری قوانین میں بھی یہی دستور ہے۔ اگلی دفعہ میں یہ مسئلہ زیر بحث ہے کہ قاضی نے دوسرے قاضی کو خط لکھا مگر خط میں مدعا علیہ کا نام، نسب، پیشہ اور قبیلہ مذکور ہے لیکن قبیلے میں ایسے دو اشخاص ہیں تو قاضی کیا کرے گا جس کا حل یہ ہے کہ اس پر گواہ قائم کرلے کہ یہی وہ شخص ہے جس کے حق میں خط لکھا گیا ہے اور اگر اس قبیلہ یا پیشہ میں دو اشخاص ایسے نہ ہوں تو قاضی حکم اس پر نافذ کرے گا۔ جبکہ عصری قوانین میں بھی چاہے کسی بھی نوعیت کا مسئلہ ہو اسی طرح پورا تفصیل دینا پڑتا ہے۔ پھر حکم کے معنی اور مفہوم سے متعلق دفعہ میں فتاویٰ عالمگیری میں تحکیم کے معنی اور شرائط پورے تفصیل سے بیان کی گئی ہے جبکہ قانون شہادت ایکٹ اسی بحث سے عاری ہے۔ پھر یہ دفعہ ذکر ہے کہ کن افعال میں حکم بنانا جائز اور ناجائز ہے تو نتیجہ اخذ ہوا کہ حقوق العباد یعنی اموال، طلاق، عتاق، نکاح، قصاص اور چوری کی ضمانت میں حکم بنالینا جائز ہے جبکہ حقوق اللہ یعنی زنا، تہمتِ زنا اور حدود و قصاص میں صحیح نہیں۔ پھر یہ ذکر ہوا کہ قصاص میں حکم مقرر کرنا صحیح اور تمام اجتہادی مسائل میں حکم نافذ ہوگا لیکن مشائخ نے اس سے منع فرمایا ہے کہ عوام شتر بے مہار کی طرح قانون کو کہیں اپنے ہاتھ میں نہ لے لے۔ جبکہ عصری قوانین میں فیصلہ اور حکم جب تک عوام کے پاس ہے وہ اسے حل کرنے کے مجاز ہوں گے۔ اس کے بعد والی دفعہ میں قرضہ ثابت کرنے کے بیان سے متعلق ہے جس کا تفصیل سے بیان ہوا ہے اور عصری قوانین میں یہ دفعہ مل نہ سکا۔ پھر آنے والی دفعہ میں قید اور پیچھا کرنے کے متعلق ہے کہ اگر مدعی نے ثبوت اور دلائل سے مدعا علیہ پر گواہ سے ثابت کیا کہ اس پر میرا قرضہ ہے اور وہ دینے سے انکار کرتا ہے۔ اگر مدعا علیہ نے اقرار کیا یا مدعی نے گواہ پیش کیے تو پہلی مرتبہ مدعا علیہ کو قید نہیں کیا جائے گا اگرچہ مدعی اسے قید میں رکھنے کی درخواست کریں البتہ دوسری مرتبہ آئے تو پھر بدوں مدعی کے درخواست کے اسے قید میں رکھا جائے یہاں تک کہ اسے راضی نہ کرپائے۔ جبکہ عصری قوانین میں یہی دستور زمانۂ قدیم سے رائج رہا ہے کہ جب کبھی دعویٰ داخل کروایا گیا ہے تو البینۃ علی المدعی والیمین علی من انکرہ کے تحت فیصلہ کیا جائے گا۔ اگر مدعی علیہ نے دینے سے انکار کیا تو اسے قید بھی کیا جائے گا۔ قیدی قید سے رمضان، عیدیں، فرض نماز، جمعہ، جنازہ اور حج کے واسطے نکالا جائے گا یا نہیں سے متعلق دفعہ ہے جس میں صریح ہدایات یہ ہے کہ کسی بھی صورت میں قیدی کو نہیں نکالا جائے گا خواہ عصری قانون ہو یا فتاویٰ عالمگیری۔ پھر سماعت کی صورت سے متعلق دفعہ میں واضح ہدایات سامنے آئے ہیں۔ اسی طرح اگلے دفعہ جو کہ مقروض تاجر غلام کو مالک کی موجودگی کے بغیر فروخت نہیں کرسکتا سے متعلق ہے کہ اگر دو گواہوں نے تاجر غلام پر غصب یا ودیعت کو تلف کرنے کی گواہی دی اور غلام نے انکار کیا یا گواہوں نے کہا کہ اس نے غصب اور ودیعت کا اقرار کیا ہے اور منکر رہا تو اگرچہ اس کا مالک غائب ہے

گواہوں کی گواہی مقبول ہو گی اور مالک کا حاضر ہونا شرط نہیں ہے۔اسلام چونکہ ایک مکمل نظریہ حیات ہے اس لیے مسئلے پیدا ہونے سے قبل ہی اس کا حل بتاتا ہے جیسا کہ اس دفعہ میں ذکر ہے کہ اگر صغیرہ کا باپ مسرف ہے تو حفاظت کے واسطے وصی مقرر کر سکتا ہے تو دلائل اور بحث سے نتیجہ معلوم ہوا کہ اس کے مال کی حفاظت کے واسطے وصی مقرر کر سکتا ہے۔اسی طرح باب کے آخری دفعہ میں یہ بات سامنے آئی کہ اقرار کے بعد انکار میں اور انکار کے بعد اقرار میں معتبر کیا ہو گا تو ثابت ہوا کہ پہلا قول اقرار تھا اور جب دوسرے نے اس کو رد کیا تو رد ہو گیا اور دوسرا قول دعویٰ ہے بلا حجت یا تصدیق خصم کے ثابت نہ ہو گا، بخلاف ایجاب خرید کے کہ اس کے انکار کی تصدیق پھر ہو سکتی ہے۔

باب دوم بعنوان: فتاویٰ عالمگیری کے کتاب الشہادت کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل ہے۔جس کے فصل اول میں کتاب الشہادۃ کے باب 1 تا باب 4 کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل مذکور ہے جس میں 17 دفعات شامل ہے۔اسی طرح کتاب الشہادہ کے فصل دوم میں باب 4 تا باب 8 کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل ذکر کیا گیا ہے جس میں 11 دفعات شامل ہے۔جبکہ فصل سوم میں باب 9 تا باب 12 کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل مذکور ہے جس میں 10 دفعات شامل ہے۔جس کی نچوڑ ذیل میں پیش کیا جاتا ہے۔

پہلی دفعہ شہادت کی تعریف، رکن و سبب ادا، حکم و شرائط اور اقسام کے بیان سے متعلق تفصیلی بحث ہوئی ہے کہ شہادت کا سبب، حکم اور شرائط و اقسام کون کون سے ہیں جبکہ قانون شہادت میں اتنی تفصیل نہیں ہے بلکہ صرف زبانی شہادت کا بلاواسطہ ہونا ضروری ہے کا تذکرہ موجود ہے۔دوسری دفعہ میں گواہی سے متعلق تذکرہ کیا گیا ہے کہ جس چیز کی بابت گواہی دی جائے اس کا علم ہونا شرط ہے کہ جس چیز کے بارے میں گواہی دی جاتی ہے گواہوں کو ان کے بارے میں معلومات ہونا چاہیئے مثلاً ولادت اور بکارت عورتوں کے ایسے مسائل ہیں جن کی گواہی پر مرد مطلع نہیں ہوتے۔ان مسائل میں ایک آزاد حرہ عادلہ کی گواہی مقبول ہے اگر دو ہو تو سونے پہ سہاگہ۔تیسری دفعہ میں گواہی ادا اور برداشت کرنے کے بیان سے متعلق ہے جس میں ذکر ہے کہ گواہ کب گواہی دیں گے اور کب نہیں؟ تو اس سے بات سامنے آئی کہ تمام اشخاص شہادت دینے کے اہل ہوں گے تاوقت یہ کہ عدالت یہ نہ سمجھے کہ وہ صغر سنی یا انتہائی ضعیف العمری، علالت، خواہ جسمانی ہو یا ذہنی یا اسی قسم کے کسی اور سبب سے ان سوالات کے سمجھنے یا ان کا معقول جواب دینے سے معذور ہیں جو ان سے پوچھے جائیں گے۔مگر شرط یہ ہے کہ کوئی شخص شہادت دینے کا مجاز نہیں ہو گا اگر اسے کسی عدالت نے دروغ حلفی یا جھوٹی گواہی دینے کے لیے سزا دی۔مزید یہ کہ عدالت کسی گواہ کی اہلیت کا تعین کسی گواہ کے لیے احکام اسلام کی رو سے جس طرح کہ ان کا تعین قرآن و حدیث میں کیا گیا ہے مقرر کردہ شرائط کے مطابق کرے گی اور جبکہ ایسا گواہ موجود نہ ہو، عدالت ایسے گواہ کی شہادت لے سکے گی جو دستیاب ہو سکے۔چوتھی دفعہ میں گواہی سے متعلق تفصیل موجود ہے کہ کب گواہوں کی گواہی مقبول

اور غیر مقبول ہوگی تو دلائل اور تفصیل سے نتیجہ اخذ ہوا کہ اگر کسی شخص نے وصیت نامہ لکھ کر گواہوں کو اس پر گواہ کیا لیکن اسے یہ وصیت نامہ نہ پڑھوایا تو علمائے احناف کے ہاں اس کی گواہی دینا جائز نہیں۔البتہ صرف اس وقت گواہی حلال ہے کہ جب مندرجہ ذیل تین باتوں میں سے کوئی بات پائی جائے:

وصیت نامہ ان کو پڑھ کر سنایا ہو۔

یا غیر نے وصیت نامہ لکھا ہو۔

یا گواہوں کے سامنے اسے پڑھ کر سنایا ہو۔جبکہ قانون شہادت میں باوجود تلاش بسیار کا یہ بحث نہ مل سکا۔

پھر اجنبی شخص کی نسب کے بارے میں گواہی دینے کے جائز یا ناجائز ہونے کے متعلق دفعہ میں تفصیلی بحث ہوئی جس سے یہ نتیجہ مرتب ہوا کہ جب تک اجنبی شخص کے شہر کے دو عادل گواہ اس پر گواہی نہ دیں کہ یہ واقعی فلاں بن فلاں ہے اس کی گواہی قابل قبول نہیں ہوگی۔پھر گواہی اور اس کی سماعت سے متعلق دفعہ ہے جس کا تفصیل پہلے گزر چکا ہے۔اس کے بعد اسی نوعیت سے مشابہ ایک دفعہ کا تذکرہ کیا گیا ہے کہ اگر مدعی نے قاضی سے کہا کہ میرے پاس گواہ نہیں ہیں اور قاضی نے مدعاعلیہ سے قسم لی تو یہ فیصلہ نافذالعمل ہوگا کہ نہیں؟جس کی تفصیل اور دلائل سے معلوم ہو کہ مذکورہ مسئلہ کا حل قرآن وسنت کی روشنی میں کیا گیا ہے کہ اگر مدعی نے قاضی کے سامنے ایک مسئلہ پیش کیا لیکن اس کے پاس گواہ نہ تھے اور انہوں نے قاضی سے قسم لینے کی درخواست کی توالبینۃ علی المدعی والیمین علی من انکرہ کے تحت فیصلہ ہوگا جو کہ عین دین اسلام ہے۔جبکہ قانون شہادت میں مذکور ہے کہ کسی واقعہ کا ثابت شدہ ہونا اس وقت کہلائے گا جبکہ عدالت ان امور پر غور وخوض کرنے کے بعد جو اس کے روبرو پیش ہوں یا تو اس کے وجود پر یقین کرے یا اس کے وجود کو اس قدر اغلب خیال کرے کہ اس خاص معاملے کے حالات کے تحت ایک عاقل شخص کو اس مفروضہ پر عمل پیرا ہونا چاہیئے کہ اس کا وجود ہے۔پھر اُن لوگوں کے بیان میں تفصیلی گفتگو ہوئی جن کی گواہی اس سبب سے مقبول نہیں ہے کہ وہ گواہی کے لائق نہیں ہے اور ان لوگوں کے بیان میں جن کی گواہی بسبب فسق کے مقبول نہیں ہے تو ان میں وہ افراد شامل ہے جو کہ کبیرہ وصغیرہ گناہوں کے اعلانیہ مرتکب ہو۔اسی طرح امام ابویوسفؒ کا قول ہے کہ ان لوگوں کی گواہی بھی مقبول ہیں جن فاسق لوگوں کی نظر میں وجیہ ذی مروت ہو،دائمی شراب خوار کی گواہی بھی قابل قبول نہیں۔جو شخص بدکاروں اور شراب خواروں کی مجلس میں اٹک بیٹھنا ہو اس کی گواہی بھی مقبول نہیں اگرچہ خود نہ پیتا ہو۔پھر اگلی دفعہ میں ان اشیاء کا تذکرہ کیا گیا ہے جن سے عدالت ساقط ہوتی ہے جس کا اجمال یہ ہے کہ نماز اور زکوۃ کو بلاعذر مؤخر کرنے والوں کی عدالت ساقط ہوجاتی ہے کیونکہ ان فرضوں کا وقت معین ہے جبکہ زکواۃ اور حج کو مؤخر کرنے والوں کی عدالت ساقط نہیں ہوتی۔زکواۃ کے متعلق اختلاف ہے کہ تاخیر کرنے والوں کی عدالت ساقط ہوتی ہے یا نہیں۔اسی طرح تین دفعہ جمعہ کو ترک کرنے والا بھی عادل نہیں رہتا اور اس کی گواہی بھی قبول نہ ہوگی لیکن اگر وہ

اس تاویل سے جمعہ نہیں پڑھتا کہ امام جماعت مردِ فاسق ہے ،اس کی اقتداء مکروہ ہے اوراس کا بدلنااس کے اختیار میں نہیں ہے توان صورتوں میں جمعہ کو ترک کرنے والے کی عدالت ساقط نہ ہوگی۔اسی تسلسل کو آگے چلتے ہوئے ان فرق کاتذکرہ کیا گیا جن کی گواہی مردود ہوتی ہے جن میں صرف فرقہ خطابیہ کی گواہی قبول نہیں ہے۔پھر دین اسلام کی منصفانہ انداز کو ظاہر کرنے کی غرض سے اُس دفعہ کی توضیح کی گئی ہے کہ کسی شخص کی گواہی اپنے مملوک ، مدبر ، مکاتب اورام ولد کے واسطے جائز نہیں کیونکہ اسلام انصاف پر فیصلے کرتاہے نہ کہ نسب اور رشتہ داری پر۔ پھر دارالحرب سے متعلق ایک دفعہ کاتذکرہ کیا گیا کہ اگر کوئی سریہ میں قیدیوں کو پکڑ کر دارالاسلام میں لے آیااورانہوں نے کہا کہ ہم مسلمان یا ذمی ہیں تو کس کا قول معتبر ہوگا؟تو اسی ضمن میں ذکر ہے کہ قیدیوں کا قول معتبر ہوگا۔

فصل دوم جس کا عنوان : باب 5 تا باب 8 کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل ہے جس کے دفعات خلاصہ پیش خدمت ہے۔

پہلی دفعہ جو محدود چیزوں کی گواہی کے بیان سے متعلق ہے جس میں ذکر ہوا کہ محدود چیزوں میں حدود کا ذکر کرناضروری ہےاور اگر عقار مشہور ہو تو پھر حدود کے بیان کا حاجت نہیں۔اگر دعویٰ میں چاروں حدیں ذکر کیں لیکن ایک حد مجہول ہے تو مضر نہیں ہے یہ امر اوراس کا ترک کردینا دونوں برابر ہیں ۔ جبکہ قانون شہادت میں مذکورہ بحث موجود نہیں ہے۔ پھر میراثوں میں گواہی ادا کرنے کے بیان سے متعلق تفصیلی بحث ہوئی کہ میراث کے باب میں کس طرح اور کتنے گواہ ہونے چاہیئے اوراسی باب میں بیٹے یا باپ کا کتنا حصہ ہوگا جبکہ قانون شہادت میں اسی سے متعلق صرف اتنی بحث موجود ہے کہ مشمولات دستاویزت کے سوا تمام واقعات ، زبانی شہادت کے ذریعے ثابت کیے جاسکتے ہیں۔ پھران صورتوں کاتذکرہ ہے کہ کن صورتوں میں گواہوں کو جھٹلایااور کن میں نہیں کیا جاسکتا۔ جس کی تفصیل سے یہ نتیجہ اخذ کیا گیا کہ گواہی اگر دعوی کے موافق ہو تو قبول ہوگی ورنہ نہ ہوگی۔ پھر فرمایا کہ موافقت الفاظ میں بلکہ معنی میں ہوناچاہئیے جبکہ قانون شہادت میں گواہوں کے الفاظوں کے ہیر پھیر سے متعلق بحث باوجود تلاش بیسار کے نہ مل سکا۔ پھر قاضی کے لیے طریقہ کار ذکر کیا گیاہے کہ قاضی قرض دار کے قول پر فیصلہ دے گا یا قرض خواہ کے قول پر تو اگر قرض دار نے ادا کردینے کا دعویٰ کیااور گواہوں نے گواہی دی کہ مالک مال نے بری کیاہے توان کی یہ گواہی جائز ہےاور قاضی بدوں دریافت کرنے کے برات کا حکم دے گا۔اسی طرح اگرایک شخص نے دوسرے پر پیسوں کا دعویٰ کیالیکن سبب بیان نہیں کیااور گواہوں نے بھی سبب بیان نہ کیاتو نہ دعویٰ درست ہوگا اور نہ ہی گواہی لیکن اگر گواہوں نے سبب بھی بیان کیاتو پھر گواہی جائز ہوگی۔ جبکہ قانون شہادت میں مذکورہ بحث تلاش بیسار کے نہ مل سکا۔اسی طرح جب مالک اور گواہوں کی گواہی میں تضاد ہو تو کس کے قول کا اعتبار کیا جائے گا جس سے یہ نتیجہ اخذ کیا گیا کہ مدعی اور گواہوں کی گواہی میں تضاد کی وجہ سے پیدا ہونے والے عوامل جس میں مقبول اور غیر مقبول شامل

ہے اس نوعیت کے پہلے سے مثالیں بیان کیے گئے جن میں ایک یہ بھی ہے کہ اگر مدعی نے دوسرے شخص پر گھر کا دعویٰ کیا اور گواہوں نے گواہی میں گھر کے بجائے دار کا استعمال کیا تو اس میں مشائخ کا اختلاف ہے جبکہ بعض کہتے ہین کہ ہمارا محاورہ عرف کے موافق ہونا چاہیئے۔ پھر دوسرے مثالوں سے بھی واضح ہوا کہ اگر مدعی اور گواہوں کی گواہی میں تضاد تھا تو قاضی مدعی کے دعویٰ پر ڈگری جاری نہیں کرے گا۔ جبکہ قانون شہادت میں بھی یہی دستور زمانہٴ قدیم سے جاری رہاہے کہ جب مدعی اور گواہوں کی گواہی میں اختلاف ہو تو کبھی بھی مدعی کے دعویٰ پر فیصلہ نہیں کیا جاتا بلکہ مدعی کا دعویٰ مسترد کر کے مدعاعلیہ کے حق میں فیصلہ کیا جاتا ہے جو کہ عین انصاف ہے۔ پھر گواہوں کے اختلاف کے بیان میں ذکر ہوا کہ امام اعظمؒ کے نزدیک گواہوں میں لفظاً و معنیً اتفاق ہونا معتبر ہے اور صاحبین نے فرمایا کہ صرف معنی میں اتفاق ہونا معتبر ہے۔ ان لفظی و معنوی معتبر ہونے کے دو مثالیں ذیل میں پیش کی جاتی ہے:

- اگر ایک نے ہبہ کی اور دوسرے نہ عطیہ کی گواہی دی مقبول ہو گی۔

- اگر ایک نکاح کی گواہی دی اور دوسری نے تزویج کی گواہی دی تو مقبول ہے۔

- طلاق کی کنایات میں اگر ایک نے گواہی دی کہ اس نے کہا تھا کہ تو خلیہ ہے اور دوسرے نے کہا کہ تو بریہ ہے تو سب کے نزدیک مقبول نہیں ہے۔

جبکہ قانون شہادت اور عصری قوانین میں یہی رائج ہے کہ دو گواہوں میں سے اگر ایک نے ہبہ اور دوسرے نہ عطیہ کی گواہی دی تو مقبول ہو گی۔ اسی طرح اگر ایک نے نکاح کی اور دوسرے نے تزویج کی گواہی دی تو بھی مقبول ہو گی کیونکہ دونوں کا مطلب ایک ہی ہے لیکن اگر یہی تضاد طلاق میں آیا تو بھی مقبول نہ ہو گی۔

اگلی دفعہ میں گواہوں کے بابت ذکر ہوا کہ قابض نے بیان کیا کہ یہ غلام مدعی کا ہے اور ساتھ میں یہ دعویٰ بھی کیا کہ مدعی نے اسے مجھے صدقہ میں دیا ہے اور اس پر دو گواہ بھی پیش کیے جن میں سے ایک نے کہا کہ مدعی نے صدقہ کا اقرار کیا اور دوسرے نے کہا کہ مدعی نے اسے مدعاعلیہ کو ہبہ کیا تو قاضی گواہی قبول نہ کرے گا۔

فصل سوم جس میں باب 9 تا باب 12 کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل پیش کیا گیا ہے جس کے دفعات کا اجمالاً خلاصہ پیش خدمت ہے۔

پہلی دفعہ میں تذکرہ کیا گیا ہے کہ بعض گواہی بعض کو دفع کرتی ہیں کہ اگر ایک شخص پر دو علیٰحدہ علیٰحدہ گواہوں نے گواہی دی تو قاضی پہلی گواہوں کے گواہی پر حکم دے گا اور دوسری گواہی باطل ہو گی۔

اگر ایک گھر پر ایک شخص نے گواہ قائم کیے کہ یہ میرے باپ کا میت ہے اور میں اس کا وارث ہوں جبکہ عورت نے اس بات پر گواہ پیش کیے کہ اس مدعی کے باپ نے مجھ سے فلاں دن نکاح کیا اور جس دن مدعی نے اپنے باپ کا مرنا بیان کیا یہ اولاد اس سے پیدا ہوئی پھر وہ مرا۔ قاضی میراث اور مہر کی ڈگری کرے گا خواہ بیٹے کی ڈگری کر چکا ہو یا نہ کی ہو۔

اگر وارث نے کسی شخص پر گواہ قائم کیے کہ اس نے میرے باپ کو فلاں روز قتل کیا ہے اور قاضی نے حکم دے دیا پھر ایک عورت نے گواہ قائم کیے کہ اس کے باپ نے میرے ساتھ اس روز کے بعد نکاح کیا ہے تو گواہی قبول نہ ہو گی اس لیے کہ قتل کا دن قاضی کے حکم مقرر لہ ہو چکا ہے۔

جبکہ قانون شہادت میں بھی مسائل کے حل کے لیے جج قرآن وحدیث واجماع صحابہ اور قیاس کی طرف رجوع کر کے اس کے لیے مثل ڈھونڈ لیتا ہے اگر اسی نہج کے فیصلے صحابہ کرام رضی اللہ عنہ اجمعین یا تابعین عظام کے دور میں ہو چکے ہوں تو اسی پر قیاس کر کے فیصلے کرتے ہیں اور جس طرح فتاویٰ عالمگیری میں گواہوں کی گواہی سے فیصلے کیے جاتے ہیں اسی طرح قانون شہادت میں بھی گواہی پر فیصلے کیے جاتے ہیں اور جس طرح وہاں پر بعض گواہیاں بعض کو دفع کرتی ہیں بالکل اسی طرح قانون شہادت میں بھی بعض گواہیاں بعض کو دفع کرتی ہیں۔

اسی طرح اہل کفر کی گواہی سے متعلق تفصیلی بحث ہوئی کہ کافر کی گواہی مسلمان پر قبول نہ ہو گی جبکہ اہل ذمہ کی گواہی بشرط عادل اور ملتیں مختلف ہو بعض پر قبول ہے۔اسی طرح حربی کافر پر ذمی نے گواہی دی تو جائز ہے لیکن ذمی پر اہل حرب کی گواہی ناجائز ہے۔اگر حربی نے دوسرے حربی پر گواہی دی تو اگر دونوں ایک ہی ملک کے ہیں تو گواہی قبول ہو گی ورنہ نہیں۔اسی طرح مرتد مرد وعورت کی گواہی میں اختلاف ہے بعض کے ہاں کافروں پر جبکہ بعض کے ہاں مرتد پر مقبول ہے اور اصح یہ ہے کہ ہر صورت میں مقبول ہے۔پھر اہل ذمہ کی اہل ذمہ پر گواہی سے متعلق دفعہ میں تفصیلی بحث ہوا کہ اگر دو ذمی کافروں نے دو مسلمانوں کی گواہی پر گواہی دی یا دو مسلمانوں نے ایک کافر کی طرف سے دوسرے کافر کے حق میں گواہی دی تو دونوں صورتوں میں ناجائز ہے۔اسی طرح اگر ایک ذمی پر دس نصرانیوں نے گواہی دی کہ وہ مسلمان تھا اور وہ ذمی مرا تو ان کی گواہی سے ذمی کا نماز جنازہ نہیں پڑھی جائی گی۔اسی طرح اگر فاسق مسلمان نے گواہی دی تو بھی یہی حکم ہے۔پھر گواہی پر گواہی دینے کے بیان میں بحث ہوئی کہ گواہی پر گواہی دینا ایسے ہر حق میں جائز ہے جو شبہہ سے ساقط نہیں ہوتا اور یہ حکم استحساناً ہے۔اسی طرح اگر دو گواہوں نے دو گواہوں کی گواہی پر گواہی دی کہ فلاں شہر کے قاضی نے فلاں شخص کو حد قذف ماری ہے تو جائز ہے جبکہ امام محمدؒ فرماتے ہیں کہ گواہی پر گواہی دینا تعزیر میں جائز ہے۔اسی طرح اصل گواہی پر فروع کی گواہی قابل قبول نہیں ہے۔پھر اگلی دفعہ میں ذکر ہوا کہ اگر اصل گواہ

معتکف ہو تو فروع کی گواہی قبول ہو گی یا نہیں؟ تو اس ضمن میں اصل اور فروع کے گواہی سے متعلق ذکر ہوا کہ ۔اگر کوئی عورت پردہ دار ہو تو اس کو اپنی گواہی پر گواہ کر لینا درست ہے بشرط یہ کہ مردوں سے مخالطت نہ کرتی ہو۔

اگر اصل گواہ نے اعتکاف کیا ہو تو فروع کی گواہی جائز نہیں ہے خواہ اعتکاف نذر ہو یا نذر نہ ہو ۔اسی طرح اپنی گواہی پر گواہ کر لینا درست ہے اگرچہ اصل گواہوں کو کچھ عذر نہ ہو حتیٰ کہ اگر ان کو کچھ عذر درپیش آیا مثلاً سفر یا مرض یا موت تو فروع گواہی ادا کریں گے ۔اگر فروع نے گواہی ادا کی پھر حکم قضا سے پہلے اصول حاضر ہوئے تو فروع کی گواہی پر حکم نہ ہو گا۔ پھر ذکر ہوا کہ ایک شخص نے دوسرے کو اپنی گواہی پر گواہ کیا پھر اس کو منع کر دیا کہ میری گواہی پر گواہی نہ دے تو امام اعظمؒ وامام ابو یوسفؒ کے نزدیک منع کرنا صحیح نہیں ہے حتیٰ کہ اگر بعد ممانعت کے اس نے گواہی پر گواہی دی تو جائز ہے اور اگر اصلی گواہوں نے گواہی سے انکار کیا تو فروع کی گواہی مقبول نہ ہو گی۔اگلی دفعہ میں جرح و تعدیل کے بیان سے متعلق تفصیل بمع دلائل بحث ہوئی جس کا ذکر پہلے دفعات میں گزر چکا ہے۔ پھر تعدیل کی صورت سے متعلق دفعہ میں تفصیل ہوا کہ ترجمان اگر اندھا ہو تو امام اعظمؒ سے روایت ہے کہ جائز نہیں جبکہ امام ابو یوسفؒ سے روایت ہے کہ جائز ہے۔ پوشیدہ تعدیل باپ و فرزند فاسق سے امام اعظمؒ وامام ابو یوسفؒ کے نزدیک صحیح ہوتی ہے۔ خفیہ تعدیل کرانے کی یہ صورت ہے کہ قاضی تعدیل کرنے والے کے پاس کسی ایلچی کو بھیجے یا ایک خط لکھے کہ اس میں گواہوں کے نام اور نسب اور حلیہ اور محلہ و بازار تحریر کرے تاکہ معدل اس کو پہچان لے وراس پر اپنی مہر لگا دے گا اور کسی کو مطلع نہ کرے گا تاکہ حال ہو جانے سے دھوکا نہ دیں۔ پہلے زمانہ میں صرف تعدیل ظاہری تھی اور اس زمانہ میں فتنہ سے بچنے کے واسطے پوشیدہ تعدیل پر کفایت کی گئی اور امام محمدؒ سے مروی ہے کہ ظاہری تعدیل بلا اور فتنہ ہے۔ آخر میں گواہوں کی عدالت سے متعلق دفعہ ہے کہ اگر گواہوں کی عدالت معلوم نہ ہو تو کیا کرنا ہو گا تو اسی ضمن میں امام محمدؒ سے روایت ہے کہ قاضی کے خط میں اس کے نام کے نیچے یوں لکھنا چاہیئے کہ یہ گواہ میرے نزدیک عادل و پسندیدہ اور اس کی گواہی جائز ہے۔ جن گواہ کا فاسق ہونا اس کے نزدیک ثابت ہو تو اس کے نام کے نیچے کچھ نہ لکھے کہ ہتک حرمت ہے یا لکھ دے کہ واللہ اعلم ۔اگر مدعا علیہ نے اس امر کے گواہ قائم کیے کہ مدعی کے گواہ محدود القذف ہیں تو قاضی ان گواہوں سے حد کا حال دریافت کرے گا۔ امام محمدؒ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے ایک گھر کی نسبت جو ایک شخص کے قبضہ میں ہے دعویٰ کیا اور اس پر گواہ قائم کیے اور مشہود علیہ نے اس کے گواہ سنائے کہ مدعی کا یہ گواہ بھی اس گھر کا دعویٰ کرتا تھا اور کہتا تھا کہ یہ میرا ہے۔ پس اگر اس کے گواہوں کی تعدیل کیا جائے تو یہ گواہی مدعی کے گواہ میں جرح ہو گی۔اسی طرح اگر گواہوں نے کہا کہ ہم اصلی آزاد ہیں اور تعدیل کرنے والوں نے کہا کہ مملوک تھے مگر آزاد ہو گئے ہیں تو اس کو بھی بدوں آزاد ہونے کے گواہوں کے قبول نہ کرے گا اور اگر مشہود لہ نے مشہود علیہ پر اس امر کے گواہ قائم کیے کہ یہ غلام فلاں کے مملوک

تھے اس نے آزاد کر دیا ہے اور قاضی نے آزادی کا حکم دے دیا ہے تو یہ حکم آزادی پر نافذ ہو گا اور مشہود علیہ غلاموں کے مالک کی طرف سے خصم قرار پائے گا۔

اسی طرح باب سوم بعنوان: فتاویٰ عالمگیری کے کتاب الرجوع عن الشہادۃ کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ سے تقابل ہے۔ جس کے فصل اول میں باب 1 تا باب 4 کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل ذکر ہوا ہے جس میں 7 دفعات شامل ہے۔ باب سوم کے فصل دوم میں باب 5 تا باب 8 کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل مذکور ہے جس میں بھی 7 دفعات شامل ہے۔ جبکہ باب سوم کے فصل سوم میں باب 9 تا باب 12 کی دفعہ بندی اور پاکستان کے قانون شہادت ایکٹ کے ساتھ تقابل ہوا ہے جس میں صرف 3 دفعات شامل ہے۔ جس کا چیدہ چیدہ تفصیل یہ ہے :

پہلی دفعہ جو کہ رجوع کی تفسیر، رکن، حکم اور شرط سے متعلق ہے جس میں چند چیزیں تفصیلاً بیان کیے گئے ہیں جن میں رجوع، رکن اور شرط شامل ہے۔اسی طرح اگر دو گواہوں نے دوسرے قاضی کے سامنے رجوع کیا توان سے ضمان لیا جائے گا اور قاضی کے سامنے ان کا رجوع کرنے کا اقرار صحیح ہے اسی طرح اگر رجوع کا اقرار کسی عامل یا ایسے شخص کے سامنے کیا کہ جس کے لیے قضا کی اجازت نہیں ہے تو بھی یہی حکم ہے اور حکم گواہی سے رجوع کرنے کا یہ ہے کہ ہر حال میں اس کو سزا دی جائے گی۔

اسی طرح دوسری دفعہ میں تفصیلی بیان ہوا کہ رجوع کرنے کے بعد کتنا ضمان واجب الاداد ہو گی جس کی مطالعہ سے پتہ چلا کہ :

- اگر دو گواہوں میں سے ایک نے رجوع کیا تو اس پر آدھی ضمان واجب ہو گی۔
- اگر تین گواہوں نے گواہی دی اور ایک نے رجوع کیا تو ضمان نہ ہو گا اور اگر دوسرے نے رجوع کیا تو دونوں آدھے کے ضامن ہوں گے۔
- اگر دو مرد ایک عورت نے گواہی دی پھر سب نے رجوع کیا تو عورت پر ضمان نہ ہو گی۔
- اگر دونوں مردوں نے رجوع کیا تو آدھے مال کے ضامن ہوں گے اور اگر ایک مرد نے رجوع کیا تو اس پر کچھ نہیں ہے۔
- اگر ایک مرد اور ایک عورت نے رجوع کیا تو آدھے مال کے ضمان ہوں گے۔

اسی طرح اگلی دفعہ میں ذکر ہے کہ اگر میت پر مال کا دعویٰ کیا گیا پھر گواہوں نے رجوع کیا تو گواہوں پر کتنا ڈانڈ ہو گا جس کی تحقیق سے معلوم ہوا کہ ایک شخص مرا اور ہزار درہم ترکہ چھوڑا پھر دو شخصوں میں سے ہر ایک نے میت پر ہزار درہم کا دعویٰ کیا اور ہر ایک نے گواہ قائم کیے اور قاضی نے ہزار درہم ترکہ دونوں میں نصف نصف تقسیم کرا دیا۔ پھر سب گواہوں نے رجوع کیا تو ہر دو گواہ پانچ سو درہم ڈانڈ بھریں گے۔ اسی طرح بیع، ہبہ، رہن، عاریت، ودیعت، بضاعت، مضاربت، شرکت اور اجارہ کی گواہی سے رجوع

